دے گا کسی کو اس کا ایمان لانا جو نہیں ایمان لایا تھا پہلے سے یا نہیں کی تھی اس نے اپنے ایمان میں کچھ نیکی۔ تو کہہ دے تم منتظر رہو ہم بھی منتظر ہیں۔

**تفسیر**: (یہ لوگ) جو کہ کتاب الٰہی اور واضح دلائل کے نازل ہونے اور حق کے بالکل واضح ہو جانے کے بعد بھی ایمان نہیں لاتے اپنے ایمان لانے کے لئے (صرف اس امر کے منتظر) معلوم ہوتے (ہیں کہ ان کے پاس فرشتے آئیں یا ان کے پاس آپ کا رب آئے) جیسا قیامت میں حساب کے وقت واقع ہوگا (یا آپ کے رب کی) قیامت کی نشانیوں میں سے (کوئی بڑی نشانی آئے) اس بڑی نشانی سے مراد آفتاب کا مغرب سے طلوع ہونا ہے۔ مطلب یہ ہوا کہ کیا ایمان لانے میں قیامت کے وقوع یا قرب کا انتظار ہے سو اس کے متعلق سن رکھیں کہ (جس روز آپ کے رب کی) یہ (بڑی نشانی آ پہنچے گی) اس روز (کسی ایسے شخص کا ایمان اس کے کام نہ آئے گا جو پہلے سے ایمان نہ رکھتا ہوگا) بلکہ اسی روز ایمان لایا ہو (یا) ایمان تو پہلے سے بھی رکھتا ہو، لیکن (اس نے اپنے ایمان میں کوئی نیک عمل نہ کیا ہو) بلکہ اعمال بد اور گناہوں میں مبتلا ہو، اور اس روز ان سے توبہ کر کے نیک اعمال شروع کرے تو اس کی توبہ قبول نہ ہوگی۔ ہاں اس سے پہلے اگر معاصی سے توبہ کرتا تو مومن ہونے کی برکت سے توبہ قبول ہو جاتی۔ تو اگرچہ توبہ کی قبولیت ایمان کے منافع میں سے ہے مگر جب اس وقت ایمان نے یہ خاص نفع نہ دیا اور علامت قیامت ایمان و توبہ کی قبولیت سے مانع بن گئی تو قیامت کا واقع ہو جانا تو بدرجہ اولیٰ مانع ہوگا پھر انتظار کس بات کا ہے۔ اور اگر اس توبیخ پر بھی ایمان نہ لائیں تو (آپ) مزید تہدید کے طور پر (فرما دیجئے کہ) خیر بہتر (تم) ان امور کے (منتظر رہو) اور مسلمان نہیں ہوتے تو مت ہو (ہم بھی) ان امور کے (منتظر ہیں) اس وقت تم پر مصیبت پڑے گی، اور ہم مومن انشاء اللہ تعالیٰ نجات یافتہ ہوں گے۔

**فائدہ**: آیت میں جو بعض آیات مذکور ہے بہت سی احادیث میں اس کی تفسیر مغرب سے سورج کے طلوع ہونے کے ساتھ کی گئی ہے۔ اس کی کیفیت اس طرح آئی ہے کہ اس روز غروب کے بعد سورج بحکم خداوندی مغرب سے طلوع ہوگا پھر بیچ آسمان میں پہنچ کر واپس مغرب کی طرف لوٹ کر ادھر غروب ہوگا۔ اس کے بعد عام معمول کے مطابق مشرق سے نکلنے لگے گا۔ اس وقت بظاہر آبادی پوری دنیا میں نہ پھیلی ہوئی ہوگی بلکہ جنگوں اور حوادث کی وجہ سے کم ہو کر ایک محدود خطہ تک رہ جائے گی اور وہیں اس کا مشاہدہ ہوگا۔

**ربط**: مشرکین عرب کی گمراہی کو خوب تفصیل سے بیان کرنے کے بعد بتاتے ہیں کہ خواہ مشرکین عرب ہوں یا دیگر گمراہ قومیں مثلاً یہود و نصاریٰ ہوں یا وہ مدعیان اسلام ہوں جو آئندہ اسلامی

عقائد کو خراب کرنے والے ہیں ان لوگوں سے آپ کو کچھ واسطہ نہیں یہ سب اللہ کے راستے سے ہٹے ہوئے ہیں۔ آپ بھی ان سے بیزاری کا اظہار کیجئے اور ان کا انجام اللہ کے حوالے کیجئے۔

إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِي شَيْءٍ ۚ إِنَّمَا أَمْرُهُمْ إِلَى اللَّهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا يَفْعَلُونَ ﴿١٥٩﴾ مَن جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا ۖ وَمَن جَاءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزَىٰ إِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ﴿١٦٠﴾

**ترجمہ**: بے شک جن لوگوں نے جدا جدا کر دیا اپنے دین کو اور ہو گئے بہت سے فرقے۔ نہیں ہے تو ان سے کچھ تعلق میں۔ محض ان کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے پھر وہ خبر دے گا ان کو جو کچھ وہ کرتے تھے۔ جو کوئی لائے گا ایک نیکی تو اس کے لئے اس کا دس گنا ہے اور جو کوئی لائے گا ایک برائی تو نہیں سزا دیا جائے گا مگر اسی کے برابر اور وہ ظلم نہ کئے جائیں گے۔

**تفسیر**: (بے شک جن لوگوں نے اپنے دین کو) جس کے وہ مکلف تھے (جدا جدا کر دیا) اور اس میں نئی نئی راہیں نکال کر شرک وکفر و بدعت کے طریقے اختیار کر لئے (اور) مختلف (گروہ بن گئے آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں) یعنی آپ ان سے بری ہیں اور آپ پر کوئی الزام نہیں (بس) وہ خود اپنے نیک و بد کے ذمہ دار ہیں، اور (ان کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے) وہ دیکھ بھال رہے ہیں (پھر) قیامت میں (ان کو ان کا کیا ہوا جتلا دیں گے) اور حجت قائم کر کے ان کا مستحق عذاب ہونا ظاہر کر دیں گے۔ (جو شخص نیک کام کرے گا اس کو) کم از کم (اس کے دس حصے ملیں گے) یعنی ایسا سمجھا جائے گا کہ گویا وہ نیکی دس بار کی اور نیز ایک نیکی پر جس قدر ثواب ملتا اب دس حصے ویسے ثواب کے ملیں گے (اور جو شخص برا کام کرے گا سو اس کو اس کے برابر ہی سزا ملے گی) زیادہ نہ ملے گی (اور ان لوگوں پر) ظاہراً بھی (ظلم نہ ہوگا) کہ کوئی نیکی درج نہ ہو یا کوئی بدی زیادہ کر کے لکھ لی جائے۔

**فائدہ**: نیکی میں کم از کم کی قید اس لئے لگائی کہ دوسری نصوص میں تصریح ہے کہ بعض اوقات دس گنا سے بھی زیادہ ملے گا۔

**ربط**: اوپر یہ بتانے کے بعد کہ راہ حق سے ہٹ کر نئی راہیں اختیار کرنے والوں کا آپ ﷺ سے کوئی واسطہ نہیں آگے آپ ﷺ کو حکم دیا کہ آپ خود جس راہ حق پر ہیں اس کو کھول کر بیان

کر دیں۔

قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ رَبِّیْۤ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۚ۬ دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ۚ وَ مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ﴿۱۶۱﴾ قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَ نُسُكِیْ وَ مَحْیَایَ وَ مَمَاتِیْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۱۶۲﴾ لَا شَرِیْكَ لَهٗ ۚ وَ بِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَ اَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ ﴿۱۶۳﴾

**ترجمه**: تو کہہ دے بے شک رہنمائی کی میری میرے رب نے سیدھے رستے کی طرف کہ (وہ) دین مستحکم ہے طریقہ ہے ابراہیم کا جو یکسو تھا اور نہ تھا شرک کرنے والوں میں سے۔ تو کہہ بے شک میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور میرا مرنا اللہ رب العالمین کے لئے ہے۔ نہیں کوئی شریک اس کا اور اسی کا مجھے حکم دیا گیا اور میں ہوں ماننے والوں میں سب سے پہلا۔

**تفسیر**: (آپ کہہ دیجئے کہ مجھ کو میرے رب نے ایک سیدھا رستہ) وحی کے ذریعہ سے (بتا دیا ہے کہ وہ ایک دین ہے) جو دلائل سے ثابت ہونے کی وجہ سے (مستحکم) ہے (جو طریقہ ہے ابراہیم) علیہ السلام (کا جس میں ذرا کجی نہیں اور وہ) ابراہیمؑ (شرک کرنے والوں میں سے نہ تھے) اور (آپ) اس دین کی قدرے تفصیل کے لئے (فرما دیجئے کہ) اس دین کا حاصل یہ ہے کہ (بالیقین میری نماز اور میری ساری عبادت اور میرا جینا اور مرنا یہ سب خالص اللہ ہی کے لئے ہے جو مالک ہے سارے جہان کا)۔ استحقاق عبادت یا تصرفات ربوبیت میں (اس کا کوئی شریک نہیں، اور مجھ کو اسی دین پر رہنے (کا حکم ہوا ہے اور) حکم کے موافق (میں) اس دین کے (سب ماننے والوں سے پہلا) ماننے والا (ہوں)۔

**فائدہ: 1-** یہاں دین کے جو اوصاف ذکر کئے گئے ہیں ان کے اعتبار سے دین خاص ہوا اسلام کے ساتھ اور اسلام میں بھی طریق سنت کے ساتھ، چنانچہ ملت ابراہیمی کا اسلام ہونا پہلے پارہ کے آخر میں گزر چکا ہے۔ اور مَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ سے مشرکین اور یہود و نصاریٰ سب کا رد ہو گیا۔ حنیف سے بدعت کے تمام طریقوں کا رد ہوا کیونکہ سب بدعات میں کجی ہے اور تفصیل میں صلوٰۃ اور نُسک تو تشریعی امور میں سے ہیں اور مَحْیَا وَ مَمَات خاص اللہ تعالیٰ کے لئے تکوینی

امور میں سے ہیں۔ پہلے کا تعلق عبادت سے ہے اور دوسرے کا ربوبیت کے اعتقاد سے ہے اور دونوں کے مجموعہ کا حاصل یہ ہوا کہ استحقاق عبادت میں بھی کوئی خدا کا شریک نہیں اور تصرف میں بھی کوئی خدا کا شریک نہیں ہے اور یہی مجموعہ توحید ہے۔

2: بِذٰلِکَ اُمِرْتُ میں دوسروں کو لطف کے ساتھ دعوت ہے کہ جب نبی بھی ایمان کے مکلّف ہیں تو دوسرے کیوں نہ ہوں گے۔

**ربط**: اوپر رسول اللہ ﷺ سے راہ حق کی تفصیل بیان کروائی اور اب کہلوایا جا رہا ہے کہ میں اپنی راہ حق کو چھوڑ کر باطل راہوں کو اختیار کرنے والا نہیں جس کی چند وجوہ ہیں۔

قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِىْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَىْءٍ ؕ وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿۱۶۴﴾

**ترجمہ**: تو کہہ کیا (اب) اللہ کے سوا میں تلاش کروں کوئی رب حالانکہ وہی ہے رب ہر چیز کا۔ اور نہیں کرتا کوئی بھی (کوئی گناہ) مگر (ہوتا ہے اسی کے) اپنے ذمہ پر۔ اور نہ اٹھائے گا (گناہوں کا) کوئی بوجھ اٹھانے والا بوجھ کسی دوسرے (کے گناہوں) کا۔ پھر تمہارے رب کی طرف ہی تم سب کا لوٹنا ہے۔ سو وہ خبر دے گا تم کو اس بات کی جس میں تم اختلاف کرتے تھے۔

**تفسیر**: (آپ) گمراہیوں کو اختیار کرنے والوں سے (فرما دیجئے کہ کیا) توحید و اسلام کی حقیقت واضح ہونے کے باوجود تمہارے کہنے سے (میں خدا تعالیٰ کے سوا کسی اور کو رب بنانے کے لئے تلاش کروں) یعنی نعوذ باللہ شرک اختیار کرلوں (حالانکہ) اس کے خلاف کئی وجوہ موجود ہیں۔ پہلی وجہ یہ ہے کہ (وہ مالک ہے ہر چیز کا) اور سب چیزیں اس کی مملوک ہیں اور مملوک مالک کا شریک نہیں ہوسکتا (اور) دوسری وجہ یہ ہے کہ (جو شخص بھی کوئی عمل کرتا ہے تو وہ) یعنی اس کا وبال (اسی پر رہتا ہے، اور کوئی دوسرے) کے گناہ کا (کا بوجھ نہ اٹھائے گا) بلکہ سب اپنی اپنی بھگتیں گے تو میں غلط راہ پر چل کر اپنے اوپر بوجھ کیوں لادوں (پھر) تیسری وجہ یہ ہے کہ سب کے عمل کر چکنے کے بعد (تم سب کو اپنے رب کے پاس جانا ہوگا، پھر وہ تم کو جتلا دیں گے جس جس چیز میں تم اختلاف کرتے تھے) کہ کوئی کسی دین کو حق بتاتا تھا اور کوئی کسی کو، وہاں عملی اطلاع سے فیصلہ کر دیا جائے گا، اہل حق کو نجات

اور اہل باطل کو سزا ہوگی تو میں نجات کی راہ چھوڑ کر سزا کی راہ کیوں اختیار کروں۔

**فائدہ**: اگر کسی کو شبہ ہو کہ نصوص سے معلوم ہوتا ہے کہ کوئی کسی کو گمراہ کرے تو اس گمراہ کا گناہ اس گمراہ کرنے والے کو بھی ہوتا ہے اور اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک کا گناہ دوسرے پر نہیں ہوتا۔ جواب یہ ہے کہ ایک گمراہ کرنے کا گناہ ہے جو گمراہ کرنے والے کا اپنا ہی فعل ہے۔ پھر اس کے گمراہ کرنے کے بعد گمراہ ہونے والا جب وہ فعل کرے گا تو اس کرنے کا سبب گمراہ کنندہ بنا ہے۔ سبب بننے والا بھی چونکہ فعل کو وجود میں لانے میں شریک ہوا ہے اس لئے اس فعل کا گناہ گمراہ کنندہ کو بھی ہوتا ہے جب کہ یہاں آیت سے یہ مقصود ہے کہ محض دوسرے کے فعل سے گناہ نہیں ہوتا۔

**ربط**: راہ حق کی تحقیق کے بعد فرمایا کہ اسی کی وجہ سے تم کو زمین میں صاحب اختیار بنایا پھر اس کو اختیار کرنے کی ترغیب اور اس سے اعراض پر ڈراوا ذکر کرتے ہیں۔

وَهُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلَٰٓئِفَ الْأَرْضِ وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجَٰتٍ لِّيَبْلُوَكُمْ فِي مَآ ءَاتَىٰكُمْ ۗ إِنَّ رَبَّكَ سَرِيعُ الْعِقَابِ وَإِنَّهُۥ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٦٥﴾

**ترجمہ**: اور وہی ہے جس نے بنایا تم کو نائب زمین کا اور بلند کیا تمہارے بعض کو بعض پر درجوں میں تاکہ آزمائے تم کو ان (نعمتوں) میں جو دیں اس نے تم کو۔ بے شک تیرا رب جلد عذاب کرنے والا ہے اور بے شک وہی بخشنے والا مہربان ہے۔

**تفسیر**: (اور وہ) اللہ (ایسا ہے جس نے تم کو زمین میں صاحب اختیار بنایا اور ایک کا دوسرے پر) مختلف غیر اختیاری چیزوں میں مثلاً عقل و جاہ، رزق، حسن و جمال اور صحت و قوت وغیرہ میں (رتبہ بڑھایا، تاکہ) ان نعمتوں سے (تم کو) ظاہراً (آزمائے ان چیزوں میں جو کہ مذکورہ نعمتوں میں سے (تم کو دی ہیں) آزمانا یہ کہ کون ان نعمتوں کی قدر کر کے منعم کی اطاعت کرتا ہے اور کون بے قدری کر کے اطاعت نہیں کرتا، پس بعضے مطیع ہوئے، بعضے نافرمان ہوئے اور دونوں کے ساتھ مناسب معاملہ کیا جائے گا، کیونکہ (بالیقین آپ کا رب جلد سزا دینے والا) بھی (ہے، اور بالیقین وہ واقعی بڑی مغفرت کرنے والا مہربانی کرنے والا) بھی (ہے)۔ پس نافرمانوں کے لئے سزا و عتاب ہے اور فرمانبرداروں کے لئے رحمت ہے۔ اور نافرمانی سے فرمانبرداری کی طرف آنے والوں کے لئے مغفرت ہے۔ لہٰذا مکلفین پر ضروری ہوا کہ دین حق کے موافق اطاعت اختیار کریں اور باطل اور مخالفت سے باز آئیں۔

# سورۃ اعراف

اس صورت میں بنیادی مضمون یہ ہے کہ آیات و دلائل چونکہ رسولوں کی دعوت کے موافق ہیں اس لئے رسولوں پر اور ان کی تعلیمات پر ایمان لاؤ۔

سُوْرَۃُ الْاَعْرَافِ مَکِّیَّۃٌ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اٰیَاتُھَا ۲۰۶ - رُکُوْعَاتُھَا ۲۴

الٓمّٓصٓ ﴿۱﴾ کِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَیْکَ فَلَا یَکُنْ فِیْ صَدْرِکَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰی لِلْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۲﴾ اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَیْکُمْ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِیَآءَ ؕ قَلِیْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿۳﴾

**ترجمہ:** (یہ) کتاب (ہے) اتاری گئی ہے تیری طرف سو نہ ہو تیرے سینے میں کوئی شک اس سے تاکہ تو ڈرائے اس کے ذریعہ اور نصیحت ہو ایمان والوں کیلئے۔ اتباع کرو اس کا جو اتارا گیا ہے تمہاری طرف تمہارے رب کی جانب سے اور نہ اتباع کرو اس (اللہ) کے سوا اور رفیقوں کا۔ تھوڑی ہے جو تم نصیحت مانتے ہو۔

**تفسیر:** (الٓمّٓصٓ) اس کے معنی تو اللہ تعالی ہی کے علم میں ہیں (یہ) قرآن (ایک کتاب ہے جو) یقیناً اللہ کی جانب سے (آپ کے پاس بھیجی گئی ہے تو) اس کے منجانب اللہ ہونے میں اور (اس کے) احکام و اخبار کے (بارے میں آپ کے دل میں ذرا سا بھی شک و شبہ) یا کھٹکا (راہ نہ پائے) کیونکہ یہ کتاب آپ کی طرف اس لئے نازل کی گئی ہے (کہ آپ اس کے ذریعہ سے) لوگوں کو نافرمانی کی سزا سے (ڈرائیں اور) تاکہ یہ (نصیحت ہو ایمان والوں کے لئے) اگر بفرض محال خود پیغمبر کے دل میں کتاب کے بارے میں کامل وثوق اور یقین نہ ہو بلکہ کچھ کھٹکا ہو تو وہ اپنے فرض انذار و تذکیر کو قوت و جرات کے ساتھ کیونکر ادا کر سکے گا۔ آگے عام امت کو خطاب ہے کہ جب معلوم ہو گیا کہ قرآن اللہ تعالیٰ کی جانب سے نازل شدہ ہے اور اس میں کسی بھی اعتبار سے کچھ شک و شبہ نہیں تو (تم لوگ اس) کتاب (کا اتباع کرو جو تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے آئی ہے)۔ اتباع

کتاب یہ ہے کہ اس کی دل سے تصدیق بھی کرو اور اس پر عمل بھی کرو۔ (اور خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر) جس نے تمہاری ہدایت کے لئے قرآن نازل کیا (دوسرے رفیقوں کا اتباع مت کرو) جو تم کو گمراہ کرتے ہیں جیسے شیطان قسم کے جن اور انسان، مگر باوجود اس مشفقانہ فہمائش کے (تم لوگ بہت ہی کم نصیحت مانتے ہو)۔

**ربط**: اوپر ذکر تھا کہ رسول قرآن کے ذریعہ ڈراتے ہیں اور لوگوں کو حکم تھا کہ وہ قرآن کا اتباع کریں آگے اتباع نہ کرنے والوں کو قرآن کے ذریعہ سے دنیا و آخرت کے عذاب سے ڈرایا جاتا ہے۔

وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا فَجَآءَهَا بَاْسُنَا بَيَاتًا اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ﴿۴﴾ فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵﴾ فَلَنَسْـَٔلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْـَٔلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۶﴾ فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ﴿۷﴾ وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ ِالْحَقُّ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۸﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ﴿۹﴾

**ترجمہ**: اور کتنی بستیاں ہیں ہلاک کیا ہم نے ان کو کہ پہنچا ان پر ہمارا عذاب رات کے وقت یا اس حال میں کہ وہ (دوپہر کے وقت) قیلولہ میں تھے۔ پھر نہیں تھی ان کی بات جس وقت کہ پہنچا ان پر ہمارا عذاب مگر یہ کہ کہنے لگے کہ بیشک ہم ہی تھے گنہگار۔ سو ضرور ہم پوچھیں گے ان سے بھیجے گئے تھے جن کی طرف (رسول) اور ضرور ہم پوچھیں گے رسولوں سے۔ پھر ضرور ہم بیان کر دیں گے ان پر (اپنے) علم سے اور نہیں تھے ہم غائب۔ اور تول اس دن حق (یعنی واقع ہونے والی) ہے۔ تو جو لوگ بھاری ہوں گے ان کے ترازو سو وہی لوگ ہیں کامیابی پانے والے۔ اور جو لوگ ہلکے ہوں گے ان کے ترازو سو وہی ہیں جنہوں نے نقصان کیا اپنی جانوں کا بسبب اس کے کہ وہ ہماری آیتوں کی حق تلفی کرتے تھے۔

**تفسیر**: (اور کتنی ہی بستیاں ہیں کہ ان کو) یعنی ان کے رہنے والوں کو ان کے کفر و تکذیب کی بناء پر (ہم نے تباہ و برباد کر دیا اور ان پر ہمارا عذاب) یا تو (رات کے وقت پہنچا) جو سونے اور

آرام کرنے کا وقت ہے (یا ایسی حالت میں) پہنچا (کہ وہ دوپہر کے وقت آرام میں تھے) یعنی کسی کو ایک وقت میں اور کسی کو دوسرے وقت میں (سو جس وقت ان پر ہمارا عذاب آیا اس وقت ان کے منہ سے اس کے سوا) اور کوئی بات نہ نکلتی تھی کہ واقعی ہم ظالم) اور خطاوار (تھے) یعنی ایسے وقت اقرار کیا جب کہ اقرار کا وقت گزر چکا تھا، یہ تو دنیوی عذاب ہوا (پھر) اس کے بعد آخرت کے عذاب کا سامان ہوگا کہ قیامت میں (ہم ان لوگوں سے) بھی (ضرور پوچھیں گے جن کے پاس پیغمبر بھیجے گئے تھے) کہ تم نے پیغمبروں کا کہنا مانا یا نہیں (اور ہم پیغمبروں سے ضرور پوچھیں گے) کہ تمہاری امتوں نے تمہارا کہنا مانا یا نہیں؟ يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ فَيَقُوْلُ مَاذَا اُجِبْتُمْ. یعنی جس دن جمع کریں گے اللہ رسولوں کو اور پوچھیں گے کہ تمہیں کیا جواب دیا گیا۔ اور دونوں سوالوں سے مقصود کفار کو ڈانٹ ڈپٹ ہو گی (پھر چونکہ ہم پوری خبر رکھتے ہیں) خود ہی (ان کے روبرو) ان سب کے اعمال کو (بیان کر دیں گے، اور ہم) عمل کے وقت اور جگہ سے (غائب تو نہ تھے)۔

(اور اس روز) یعنی قیامت کے دن اعمال وعقائد کا (وزن واقع ہونے والا ہے) تا کہ عام طور پر ہر ایک کی حالت ظاہر ہو جائے (پھر) وزن کے بعد (جس شخص) کے ایمان (کا پلہ بھاری ہوگا) یعنی وہ مومن ہوگا (سو ایسے لوگ) تو (کامیاب ہوں گے) یعنی نجات پائیں گے (اور جس شخص کے ایمان کا پلہ (ہلکا ہوگا) یعنی وہ کافر ہوگا (تو یہ لوگ وہ ہوں گے جنہوں نے اپنا نقصان کر لیا بسبب اس کے کہ ہماری آیتوں کی حق تلفی کیا کرتے تھے) یعنی ان پر ایمان نہ رکھتے تھے۔

**فائدہ: 1**: چونکہ اکثر ظلم کا اطلاق کفر پر آیا ہے اس لئے اخیر آیت کو کفار کے بارے میں سمجھا گیا ہے اور تقابل کی وجہ سے فَمَنْ ثَقُلَتْ کی تفسیر مطلق مومن کی ساتھ کی گئی ہے۔

2: پلہ کا ہلکا ہونا قلت ایمان کی وجہ سے نہیں بلکہ عدم ایمان کی وجہ سے ہوگا یعنی جو پلہ ایمان کے رکھنے کے لئے مخصوص ہے وہ خالی ہوگا اور دوسرے پلہ میں کفر ہوگا تو لامحالہ خالی پلہ بھرے پلہ کے مقابلے میں ہلکا ہوگا۔

3: ایمان وکفر کے تول کے بعد کہ جب کافر اور مومن ممتاز ہو جائیں گے خاص مومنین کے لئے ایک پلہ میں ان کی نیکیاں اور دوسرے پلہ میں ان کی برائیاں رکھ کر ان کے سب اعمال کا وزن ہوگا جیسے اس آیت میں ہے وَ نَضَعُ الْمَوَازِيْنَ الْقِسْطَ لِيَوْمِ الْقِيَامَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَ اِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا درمنثور میں ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے اگر نیکیاں غالب ہوئیں تو جنت اور اگر برائیاں غالب ہوئیں تو دوزخ اور اگر دونوں برابر ہوئے تو اعراف اس کے لئے تجویز ہوگی پھر خواہ شفاعت سے سزا سے پہلے خواہ سزا کے بعد مغفرت ہو جائے گی۔

4۔ حدیثوں سے آخرت کی ترازو کے لئے دو پلوں اور اس کے بیچ کے کانٹے کا ذکر ہے۔ وہ عالم مادے کا محتاج نہیں اس لئے وہاں ایسے ترازو سے غیر مادی چیزیں تولنے کا کوئی انتظام ہوگا۔

**ربط**: ڈراوے اور ترہیب کے بعد آگے نعمتوں کا ذکر کر کے قبول حق پر ترغیب ہے۔ مَكَّنّٰكُمْ میں نعمت تربیت مذکور ہے۔ پھر خَلَقْنٰكُمْ میں نعمت ایجاد پھر قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ میں نعمت اکرام۔ تیسری نعمت کی تفصیل بیان کرتے ہوئے ابلیس کے قصہ میں انسانوں کے لئے اس کی دائمی دشمنی کو ذکر کیا۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۰﴾ وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ ۖ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ؕ لَمْ يَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِيْنَ ﴿۱۱﴾ قَالَ مَا مَنَعَكَ اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ ؕ قَالَ اَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ ۚ خَلَقْتَنِيْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَهٗ مِنْ طِيْنٍ ﴿۱۲﴾ قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُوْنُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِيْهَا فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِيْنَ ﴿۱۳﴾ قَالَ اَنْظِرْنِيْٓ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿۱۴﴾ قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿۱۵﴾ قَالَ فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيْمَ ﴿۱۶﴾ ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ مِّنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ اَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ ؕ وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ﴿۱۷﴾ قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۸﴾ وَيٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۹﴾ فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وٗرِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْاٰتِهِمَا وَقَالَ مَا نَهٰكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ

الشَّجَرَةِ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿۲۰﴾ وَ قَاسَمَهُمَآ اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿۲۱﴾ فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۲۲﴾ قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۲۳﴾ قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ وَلَكُمْ فِي الْاَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَّمَتَاعٌ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۲۴﴾ قَالَ فِيْهَا تَحْيَوْنَ وَ فِيْهَا تَمُوْتُوْنَ وَمِنْهَا تُخْرَجُوْنَ ﴿۲۵﴾ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا يُّوَارِيْ سَوْاٰتِكُمْ وَرِيْشًا وَلِبَاسُ التَّقْوٰى ذٰلِكَ خَيْرٌ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿۲۶﴾



**ترجمہ**: اور بے شک جگہ دی ہم نے تم کو زمین میں اور بنا دیئے ہم نے تمہارے لئے اس میں سامان زندگی۔ بہت تھوڑا ہے جو تم شکر کرتے ہو۔ اور بے شک پیدا کیا ہم نے تم کو پھر صورتیں دیں ہم نے تم کو پھر کہا ہم نے فرشتوں سے (کہ) تم سجدہ کرو آدم کو، پس سجدہ کیا سب نے سوائے ابلیس کے، نہ تھا وہ سجدہ کرنے والوں میں سے۔ (اللہ نے) کہا کس چیز نے روکا تجھ کو کہ نہ تو سجدہ کرے جب کہ حکم دیا میں نے تجھ کو۔ (ابلیس) بولا میں بہتر ہوں اس سے، پیدا کیا تو نے مجھ کو آگ سے اور پیدا کیا تو نے اس کو مٹی سے (اللہ نے) کہا تو اتر یہاں سے نہیں ہے تیرے لئے (کوئی حق) کہ تو تکبر کرے اس (مقام) میں پس تو باہر نکل بے شک تو ذلیلوں میں سے ہے۔ (ابلیس) بولا مہلت دے مجھ کو اس دن تک کہ لوگ (قبروں سے) اٹھائے جائیں گے۔ (اللہ نے) فرمایا بے شک تو مہلت دیئے ہوئے لوگوں میں سے ہے۔ (ابلیس) بولا تو بسبب اس کے جو گمراہ کیا تو نے مجھ کو میں ضرور بیٹھوں گا ان

کے لئے تیری سیدھی راہ پر۔ پھر میں آؤں گا ان پر ان کے آگے سے اور ان کے پیچھے سے اور ان کے دائیں سے اور ان کے بائیں سے، اور نہیں تو پائے گا ان کے اکثروں کو شکر گزار، کہا نکل یہاں سے ذلیل وخوار ہوکر، جوکوئی پیروی کرے گا تیری ان میں سے تو میں ضرور بھروں گا دوزخ کو تم سب سے۔ اور اے آدم رہ تو اور تیری بیوی جنت میں، پھر تم دونوں کھاؤ جہاں سے چاہو اور نہ پاس جانا تم اس درخت کے کہ کہیں تم ہو جاؤ گناہگاروں میں سے۔ پھر وسوسہ اندازی کی ان دونوں کے لئے شیطان نے تاکہ ظاہر کر دے ان کے لئے وہ چیز جو چھپائی گئی تھی ان سے یعنی ان کی شرمگاہ اور کہا نہیں منع کیا تم کو تمہارے رب نے اس درخت سے مگر یہ کہ کہیں تم ہو جاؤ فرشتے یا ہو جاؤ ہمیشہ رہنے والوں میں سے۔ اور قسم کھائی ان دونوں سے کہ بے شک میں تمہارے لئے خیر خواہوں میں سے ہوں۔ پس نیچے لے آیا ان کو فریب سے۔ پھر جب چکھا انہوں نے درخت کو (تو) ظاہر ہو گئیں ان کے لئے ان کی شرمگاہیں اور وہ دونوں لگے جوڑنے اپنے اوپر جنت کے پتے۔ اور پکارا ان کو ان کے رب نے کیا نہیں میں نے منع کیا تھا تم دونوں کو اس درخت سے اور (کیا) میں نے (نہیں) کہا تھا تم دونوں کو کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے۔ ان دونوں نے کہا اے رب ہمارے ظلم کیا ہم نے اپنی جانوں پر اور اگر نہ تو نے مغفرت کی ہماری اور (نہ) رحم کیا تو نے ہم پر تو ہم ضرور ہوں گے نقصان اٹھانے والوں میں سے۔ فرمایا تم اترو (اس حال میں کہ) تمہارے بعض دوسرے بعض کے دشمن ہیں اور تمہارے لئے زمین میں ٹھکانا ہے اور نفع اٹھانا ہے ایک وقت تک۔ فرمایا اسی میں تم زندہ رہو گے اور اسی میں تم مرو گے اور اسی سے تم نکالے جاؤ گے۔ اے اولاد آدم اتارا ہم نے تم پر لباس (جو) چھپاتا ہے تمہاری شرمگاہوں کو اور لباس پرہیزگاری کا وہ (سب سے) بہتر ہے، یہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہے تاکہ وہ لوگ یاد رکھیں۔

**تفسیر**: (اور بے شک ہم نے) نعمت کے طور پر (تم کو زمین میں رہنے کی جگہ دی، اور ہم نے تمہارے لئے اس) زمین (میں سامان زندگی پیدا کیا) یعنی تمہاری تخلیق سے پہلے تمہارے رہنے سہنے اور کھانے پینے کا سامان پیدا کیا جس کا تقاضا یہ تھا کہ تم اس کے شکریہ میں فرمانبردار و اطاعت شعار ہوتے، لیکن (تم لوگ بہت ہی کم شکر کرتے ہو) شکر سے مراد اطاعت ہے اور کم اس لئے فرمایا کہ تھوڑا بہت نیک کام تو اکثر لوگ کر ہی لیتے ہیں لیکن ایمان نہ ہونے کی وجہ سے وہ قابل اعتبار نہیں (اور ہم نے تم کو پیدا) کرنے کا سامان شروع (کیا) یعنی آدم علیہ السلام کا مادہ بنایا، اسی مادے سے تم

سب لوگ ہو (پھر) مادہ بنا کر (ہم نے تمہاری صورت بنائی) یعنی اس مادے میں آدم علیہ السلام کی عمدہ صورت بنائی، پھر وہی صورت ان کی اولاد میں چلی آ رہی ہے، (پھر) جب آدم علیہ السلام بن گئے اور علوم اسماء سے مشرف ہوئے تو (ہم نے فرشتوں سے فرمایا کہ آدم کو) اب (سجدہ کرو) اور اس طرح تمہارا اکرام کرایا (تو سب) فرشتوں (نے سجدہ کیا، سوائے ابلیس کے کہ وہ سجدہ کرنے والوں میں شامل نہ ہوا) اور سجدہ نہ کیا (حق تعالیٰ نے فرمایا تو جو سجدہ نہیں کرتا، تجھ کو اس سے کونسا امر مانع ہے، جب کہ میں) خود (تجھ کو سجدہ کا حکم دے چکا، کہنے لگا) وہ امر مانع یہ ہے کہ (آپ نے مجھ کو آگ سے پیدا کیا اور اس) آدم (کو آپ نے خاک سے پیدا کیا ہے) یہ شیطان کے استدلال کا پہلا مقدمہ ہے اور دوسرا مقدمہ جس کا ذکر نہیں کیا وہ یہ ہے کہ آگ نورانی ہونے کی وجہ سے خاک سے افضل ہے، تیسرا مقدمہ یہ ہے کہ افضل کا سجدہ کرنا غیر افضل کو نامناسب ہے، ان تینوں مقدمات کو ملا کر شیطان نے اپنے سجدہ نہ کرنے کی یہ دلیل بنائی کہ میں چونکہ افضل ہوں اس لئے میں نے غیر افضل کو سجدہ نہیں کیا، مگر پہلے مقدمہ کے سوا باقی دونوں ہی مقدمات غلط ہیں اور ان کا غلط ہونا کھلا ہوا ہے، کیونکہ آگ کا خاک پر افضل ہونا ایک جزوی فضیلت تو ہوسکتی ہے، کلی طور پر اس کو افضل کہنا دعویٰ بے دلیل ہے، اسی طرح یہ بھی غلط ہے کہ افضل کو مفضول کے لئے سجدہ اور تعظیم نامناسب ہے، بعض اوقات مصلحتوں کا تقاضا اس کے خلاف ہوتا ہے مثلاً کوئی مفضول امیر بن جائے تو سب کو اس کی تعظیم کرنا ضروری ہے۔ اسی طرح حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ اس بات کو تسلیم کرنے کی علامت تھی کہ وہ زمین میں خلیفۃ اللہ ہیں۔ غرض شیطان کی جانب سے یہ کھلی نافرمانی تھی۔

(حق تعالیٰ نے فرمایا) جب تو ایسا نافرمان ہے (تو آسمان سے نیچے اتر، تجھ کو کوئی حق حاصل نہیں کہ تو تکبر کرے) کیونکہ بندہ کو تو حکم کے آگے سر جھکانا لازم ہے اور خاص کر (آسمان میں رہ کر) جو سب فرمانبرداروں ہی کا مقام ہے (سو) یہاں سے (نکل) دور ہو (بے شک تو) اس تکبر کی وجہ سے (ذلیلوں میں شمار ہونے لگا، وہ کہنے لگا مجھ کو) مرنے سے (مہلت دیجئے قیامت کے دن تک، اللہ تعالیٰ نے فرمایا تجھ کو مہلت دی گئی، وہ کہنے لگا کہ بسبب اس کے کہ آپ نے مجھ کو) تکوین وتخلیق کے اعتبار سے (گمراہ کیا ہے) کہ آپ نے میری تقدیر میں گمراہی لکھی اور میری نافرمانی کے فعل کو آپ نے پیدا کیا لہٰذا (میں قسم کھاتا ہوں کہ میں ان) کے یعنی آدم اور اولاد آدم کی رہزنی کرنے (کے لئے آپ کی سیدھی راہ پر) جو کہ دین حق ہے جا کر (بیٹھ جاؤں گا پھر ان پر) ہر چار طرف سے (حملہ کروں گا ان کے آگے سے بھی پیچھے سے بھی اور ان کی دائیں جانب سے بھی اور بائیں جانب سے بھی) یعنی

ان کے بہکانے میں کوشش کا کوئی پہلو باقی نہ چھوڑوں گا تا کہ وہ آپ کی عبادت نہ کرنے پائیں (اور) آدمی کی کمزوریوں سے واقفیت کی بنا پر میرا قوی گمان ہے کہ میں اپنی کوشش میں کامیاب ہوں گا، چنانچہ (آپ ان میں سے اکثروں کو) اپنی نعمتوں کا (احسان ماننے والا نہ پائیں گے کہ احسان مان کر اطاعت کریں (اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تو یہاں) آسمان (سے ذلیل وخوار ہو کر نکل جا) اور تو جو اولاد آدم کو بہکانے کو کہتا ہے تو جو تیرا جی چاہے کر لے میں سب سے بے نیاز ہوں نہ کسی کے راہ راست پر آنے سے میرا کوئی فائدہ ہے نہ گمراہ ہونے سے کوئی نقصان (جو شخص ان میں سے تیرا کہنا مانے گا میں ضرور تم سے) یعنی تجھ سے اور ان سے (جہنم کو بھر دوں گا) اور جہنم میں جانے کو کون کامیابی کہے گا۔

(اور ہم نے) آدم علیہ السلام کو (حکم دیا کہ اے آدم تم اور تمہاری بیوی) حوا، (جنت میں) رہو، (پھر جس جگہ سے چاہو) اور جس چیز کو چاہو (دونوں کھاؤ اور) اتنا خیال رہے کہ (اس) خاص (درخت کے پاس) بھی (مت جاؤ) یعنی اس کا پھل نہ کھاؤ (کہیں ان لوگوں کے شمار میں آ جاؤ جن سے نامناسب کام ہو جایا کرتا ہے۔ پھر شیطان نے ان دونوں کے دل میں وسوسہ ڈالا تا کہ) ان کو وہ ممنوع درخت کا پھل کھلا کر (ان کا مستور بدن جو ایک دوسرے سے) اور خود اپنے سے بھی (پوشیدہ تھا دونوں کے روبرو بے پردہ کر دے) کیونکہ اس درخت کے پھل کھانے میں ہم نے تمہارے لئے یہی تاثیر رکھی ہے کہ جنت کا لباس اتر جائے گا۔ (اور) وہ وسوسہ یہ تھا کہ دونوں سے (کہنے لگا کہ تمہارے رب نے تم دونوں کو اس درخت) کے کھانے (سے اور کسی سبب سے منع نہیں فرمایا مگر محض اس وجہ سے کہ تم دونوں) اس کو کھا کر (کہیں فرشتے) نہ (بن جاؤ، یا کہیں ہمیشہ زندہ رہنے والوں میں سے) نہ (ہو جاؤ)۔ وسوسہ کا حاصل یہ تھا کہ اس درخت کے کھانے سے فرشتہ بننے کی یا دائمی زندگی کی قوت پیدا ہو جاتی ہے، مگر شروع میں آپ کا وجود اس طاقتور غذا کا متحمل نہ تھا اس لئے منع کر دیا گیا تھا، اب آپ کی حالت اور قوت میں ترقی ہو گئی، اور آپ کے قویٰ میں اس کا تحمل ہو گیا تو اب وہ ممانعت باقی نہ رہی (اور ان دونوں کے روبرو) اس بات پر (قسم کھالی کہ یقین جانئے میں آپ دونوں کا) دل سے (خیر خواہ ہوں۔ تو) ایسی باتیں بنا کر (ان دونوں کو فریب سے نیچے لے آیا) نیچے لانا حالت اور رائے کے اعتبار سے بھی تھا کہ اپنی رائے عالی کو چھوڑ کر اس دشمن کی رائے پر مائل ہو گئے، اور مقام کے اعتبار سے بھی کہ جنت سے نیچے زمین کی طرف اتارے گئے (پس ان دونوں نے جونہی درخت کو چکھا) فوراً (دونوں کا مستور بدن ایک دوسرے کے سامنے کھل گیا) یعنی جنت کا لباس اتر پڑا اور دونوں شرما گئے (اور) بدن چھپانے کے لئے (دونوں اپنے) بدن کے (اوپر جنت کے) درختوں کے (پتے جوڑ

جوڑ کر رکھنے لگے اور) اس وقت (ان کے رب نے ان کو پکارا، کیا میں تم دونوں کو اس درخت) کے کھانے (سے ممانعت نہ کر چکا تھا اور یہ نہ بتا چکا تھا کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے) اس کے بہکانے سے بچتے رہنا (دونوں کہنے لگے کہ اے ہمارے رب ہم نے اپنا بڑا نقصان کیا) کہ پوری احتیاط اور تامل سے کام نہ لیا (اور اگر آپ ہماری مغفرت نہ کریں گے اور ہم پر رحم نہ کریں گے تو واقعی ہم بڑے خسارہ میں پڑ جائیں گے، حق تعالیٰ نے) آدم وحواء علیہا السلام سے (فرمایا کہ) جنت سے (نیچے) زمین پر (ایسی حالت میں جاؤ کہ تم) یعنی تمہاری اولاد (باہم بعضے بعض کے دشمن رہو گے، اور تمہارے واسطے زمین میں رہنے کی جگہ) تجویز کی گئی (ہے اور) اسباب معیشت سے (نفع حاصل کرنا) تجویز ہوا (ہے ایک وقت) خاص (تک) یعنی موت کے وقت تک اور یہ بھی (فرمایا کہ تم کو وہاں ہی زندگی بسر کرنا ہے اور وہاں ہی مرنا ہے اور اسی میں سے) قیامت کے روز (پھر زندہ ہو کر نکلنا ہے)۔

(اے اولاد آدم) ایک ہمارا انعام یہ ہے کہ دشمن نے تم سے جنت کے کپڑے اتروائے تو (ہم نے تمہارے لئے لباس پیدا کیا یعنی تم کو دنیا میں لباس بنانے کی تدبیر سکھا دی (جو تمہارے ستر) یعنی پردہ والے بدن (کو بھی چھپاتا ہے اور) تمہارے بدن کے لئے (موجب زینت بھی) ہوتا (ہے، اور) اس ظاہری لباس کے علاوہ ایک معنوی لباس بھی تمہارے لئے تجویز کیا ہے جو (تقویٰ) یعنی دینداری (کا لباس) ہے کہ (یہ اس) ظاہری لباس (سے بڑھ کر) ضروری (ہے) کیونکہ اس ظاہری لباس کا شرعاً مطلوب ہونا اسی تقویٰ یعنی دینداری کی ایک فرع ہے کیونکہ ستر کا کھلے رہنا دینداری کے خلاف ہے۔ لہٰذا اصل مقصود ہر حالت میں لباس تقویٰ ہی ہے (یہ) لباس پیدا کرنا (اللہ تعالیٰ) کے فضل وکرم (کی نشانیوں میں سے ہے، تاکہ یہ لوگ) اس نعمت کو (یاد رکھیں) اور یاد رکھ کر اپنے منعم اور محسن کا حق اطاعت ادا کریں اور وہ حق اطاعت وہی ہے جس کو لباس تقویٰ فرمایا ہے۔

**فائدہ**: 1 ابن جریر کی ایک روایت کے مطابق ابلیس کی موت کا وقت وہی ہے جو سب مخلوقات کی فنا کا وقت ہے یعنی نفخہ اولیٰ۔

2۔ ان آیات سے معلوم ہوا کہ کافر کی دعا بھی کبھی قبول ہو جاتی ہے اور یہ اکرام ومحبت کو مستلزم نہیں ہے اور وَمَا دُعَاءُ الْكَافِرِيْنَ اِلَّا فِيْ ضَلَالٍ یعنی کافروں کی پکار محض بے نفع ہے سے جو اس کے خلاف شبہ ہوتا ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ آخرت میں جو وہ دعا و درخواست کریں گے وہ قبول نہ ہو گی۔

3۔ یہ قصہ کئی جگہ بیان ہوا ہے اور ہر جگہ اس کے سوال و جواب کی عبارت مختلف ہے حالانکہ

ظاہر ہے کہ واقعہ کسی خاص طور پر ہوا تھا پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ سب عبارتیں صحیح ہوں۔ جواب یہ ہے کہ واقعہ تو خاص انداز سے واقع ہوا ہو لیکن بعینہ انہی الفاظ میں بیان کرنا ضروری نہیں بلکہ اصل مضمون و معنی میں تبدیلی کئے بغیر مقام کے مناسب تعبیر کر سکتے ہیں۔

4- دشمن کا قاعدہ ہے کہ مذکورہ چار اطراف سے حملہ کرتا ہے ابلیس کے کلام میں اس سے مراد یہ ہے کہ جس طرح سے بھی ہو سکے گا خوب کوشش کروں گا اور کوئی کسر نہ چھوڑوں گا۔ لہٰذا اس کے تحت حدیث میں وارد یہ صورت بھی شامل ہے کہ آدمی کے بدن میں داخل ہو کر خون کی طرح گردش کرتا ہے۔

5- ابلیس نے یہ جو کہا کہ وہ اکثر کو بہکا سکے گا تو اس کا اندازہ اس نے قرائن سے مثلاً انسانی کمزوریوں کو دیکھ کر لگایا۔

6- ابلیس نے اغوا کی نسبت حق تعالیٰ کی طرف کی۔ غوایت و گمراہی کو پیدا کرنے کے معنی میں یہ بات صحیح ہے اللہ تعالیٰ ہر شے اور مخلوق کے ہر فعل کا خالق ہے۔ لیکن اس سے ابلیس کا مقصود اللہ تعالیٰ پر اعتراض تھا جو ظاہر ہے کہ مخلوق کے بہت ہی غیر مناسب ہے۔

**ربط**: اوپر یہ بتائے کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے اور اپنی دشمنی ہی کے تحت اس نے ہی تمہارے اولین ماں باپ کے کپڑے بھی اتروائے اور جنت سے بھی نکلوایا اور اس نے تمہیں گمراہ کرنے کے لئے مہلت بھی حاصل کر رکھی ہے آگے بتاتے ہیں کہ تم شیطان سے چوکنے رہو۔ ہر قسم کی بے حیائی کے کام وہی کرواتا ہے اللہ تعالیٰ ایسے کاموں کا حکم نہیں دیتے بلکہ وہ تو تمہیں ان سے اور دیگر برائیوں سے روکتے ہیں اور حیا کے کاموں اور دیگر خوبیوں کا حکم دیتے ہیں۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ

الشَّيْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ؕ اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ؕ اِنَّا جَعَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَاِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَآءَنَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ؕ قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ ؕ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۸﴾ قُلْ اَمَرَ رَبِّيْ بِالْقِسْطِ ۫ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ

وَّادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۚ كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ؕ ﴿۲۹﴾
فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ ؕ اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا
الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۳۰﴾
يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا
وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۳۱﴾ قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ
الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ؕ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ
اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ
الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿۳۲﴾ قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا
ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوْا
بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا
لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ۚ فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ
سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۳۴﴾



**ترجمہ:** اے اولاد آدم ہرگز فتنہ میں نہ ڈالے تم کو شیطان جیسا کہ اس نے نکالا تمہارے والدین کو جنت سے، اتروائے ان سے ان کے کپڑے تا کہ دکھلائے ان دونوں کو ان کی شرمگاہیں۔ بے شک دیکھتا ہے تم کو وہ اور اس کا لشکر ایسے طور سے کہ نہیں دیکھتے تم ان کو۔ ہم نے کر دیا شیطانوں کو رفیق ان لوگوں کا جو ایمان نہیں لاتے۔ اور جب وہ کرتے ہیں کوئی برا کام تو کہتے ہیں کہ پایا ہم نے اس پر ہم اپنے باپ دادوں کو اور اللہ نے (بھی) ہم کو حکم دیا ہے اسی کا۔ تو کہہ دے کہ اللہ نہیں حکم کرتا برے کام کا۔ کیا تم بات لگاتے ہو اللہ کے ذمہ (وہ باتیں) جو تم جانتے نہیں ہو۔ تو کہہ دے کہ حکم دیا ہے میرے رب نے انصاف کا، اور سیدھے کرو اپنے چہرے ہر سجدہ (نماز) کے وقت اور پکارو اس کو خالص کرتے ہوئے اس کے لئے دین کو۔ جیسا تم کو پہلے (پیدا) کیا دوسری بار بھی (پیدا) ہو گے، ایک فرقہ کو

ہدایت کی اور ایک فرقہ پر ثابت ہو چکی گمراہی۔ انہوں نے بنایا شیطانوں کو رفیق اللہ کو چھوڑ کر اور سمجھتے ہیں کہ وہ ہدایت یافتہ ہیں۔ اے اولاد آدم! لے لو اپنی آرائش ہر نماز کے وقت اور کھاؤ اور پیو اور مت حد سے نکلو بلاشبہ وہ (اللہ) نہیں پسند کرتا حد سے نکلنے والوں کو۔ تو کہہ کس نے حرام کیا اللہ کی زینت کو جو اس نے نکالی اپنے بندوں کے واسطے اور پاکیزہ چیزیں کھانے پینے کی۔ تو کہہ یہ (نعمتیں) ایمان والوں کے واسطے ہیں دنیا کی زندگی میں اس طور سے کہ (یہ وبال سے) خالص ہیں قیامت کے دن۔ اسی طرح ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں آیتیں ان کے لئے جو سمجھتے ہیں۔ تو کہہ دے محض حرام کیا میرے رب نے بے حیائی کی باتوں کو کھلی ہوں ان میں سے اور جو چھپی ہوں اور گناہ کو اور زیادتی کو جو ناحق ہوں اور یہ کہ تم شریک ٹھہراؤ اللہ کے ساتھ ایسی چیز کو کہ نہیں اتاری (اللہ نے) اس کے بارے میں کوئی دلیل اور یہ کہ تم بات لگاؤ اللہ کے ذمہ وہ باتیں جو تم جانتے نہیں ہو، اور ہر گروہ کے واسطے ایک میعاد ہے، تو جب آ پہنچے گی ان کی میعاد نہ پیچھے ہٹ سکیں گے ایک گھڑی اور نہ آگے ہو سکیں گے۔

**تفسیر**: (اے اولاد آدم! شیطان تم کو کسی خرابی میں نہ ڈال دے) کہ دین وتقویٰ کے خلاف تم سے کوئی کام کرادے (جیسا اس نے تمہارے ماں باپ) یعنی آدم وحواء علیہما السلام (کو جنت سے باہر کرا دیا) یعنی ان سے ایسا کام کرا دیا کہ اس کے نتیجہ میں وہ جنت سے باہر ہو گئے، اور باہر بھی (ایسی حالت سے) کرایا (کہ ان کا لباس بھی ان) کے بدن (سے اتروا دیا، تاکہ دونوں کو ایک دوسرے کے پردہ کا بدن دکھائی دینے لگے) جو شریف انسان کے لئے بڑی شرم و رسوائی ہے، غرض شیطان تمہارا قدیم دشمن ہے، اس سے بہت ہوشیار رہو اور زیادہ احتیاط اس لئے اور بھی ضروری ہے کہ (وہ اور اس کا لشکر تم کو ایسے طور پر دیکھتا ہے کہ تم ان کو) عادۃً (نہیں دیکھتے ہو) ظاہر ہے کہ ایسا دشمن بہت خطرناک ہے، اس سے بچنے کا پورا اہتمام چاہئے، اور یہ اہتمام کامل ایمان اور تقویٰ سے حاصل ہوتا ہے وہ اختیار کر لو تو بچاؤ کا انتظام ہو جائے گا کیونکہ (ہم شیطانوں کو انہیں لوگوں کا رفیق ہونے دیتے ہیں جو ایمان نہیں لاتے)۔ اگر ایمان سرے سے ہی نہیں ہے تو شیطان کو کامل رفاقت اور قدرت حاصل ہوتی ہے اور اگر ایمان تو ہو لیکن کامل نہ ہو تو ناقص رفاقت اور قدرت حاصل ہوتی ہے البتہ جو کامل ایمان والا ہو اس پر شیطان کا سرے سے قابو نہیں چلتا جیسا کہ اس آیت میں ہے لَيْسَ لَهُ سُلْطَانٌ عَلَى الَّذِينَ آمَنُوا وَعَلَىٰ رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ یعنی اس کو قابو حاصل نہیں ہے ان لوگوں پر جو

ایمان رکھتے ہیں اور اپنے رب پر پورا بھروسہ رکھتے ہیں۔ (اور) جو لوگ ایمان نہیں لائے ان پر اس کے قابو چلنے کی یہ حالت ہے کہ (وہ لوگ جب کوئی فحش کام کرتے ہیں) یعنی ایسا کام جس کی برائی کھلی ہوئی ہو اور انسانی فطرت اس کو برا سمجھتی ہو، جیسے اہل جاہلیت کا ننگے ہو کر طواف کرنا اور اس کو بڑی نیکی اور پرہیز گاری سمجھنا (تو کہتے ہیں کہ ہم نے اپنے باپ دادا کو اسی طریق پر پایا ہے، اور اللہ تعالیٰ نے بھی ہم کو یہی بتایا ہے)۔ اور ظاہر ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کیا قابو چلے گا کہ کفر و شرک میں مبتلا کر رکھا ہے۔ آگے جواب کی تعلیم ہے کہ اے رسول! ان کے جاہلانہ استدلال کے جواب میں (آپ کہہ دیجئے کہ اللہ تعالیٰ فحش کام کی) کبھی (تعلیم نہیں دیتا) اور اللہ تعالیٰ نے کبھی بھی ایسی باتوں کی اجازت نہیں دی (کیا) تم ایسا دعویٰ کر کے (خدا کے ذمہ ایسی باتیں لگاتے ہو جس کی تم کوئی دلیل نہیں رکھتے، آپ) یہ بھی (کہہ دیجئے کہ) تم نے جن فحش اور غلط کاموں کا حکم اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کیا ہے وہ تو غلط ہے، اب وہ بات سنو جس کا حکم اللہ تعالیٰ نے واقعی طور پر دیا ہے۔ وہ یہ ہے کہ (میرے رب نے تو حکم دیا ہے انصاف کرنے کا اور یہ کہ تم ہر سجدہ) یعنی عبادت (کے وقت اپنا رخ سیدھا) اللہ کی طرف (رکھا کرو) یعنی کسی مخلوق کو اس کی عبادت میں شریک نہ کرو (اور اللہ کی عبادت اس طور پر کرو کہ اس عبادت کو خالص اللہ ہی کے واسطے رکھا کرو) اس مختصر جملہ میں اجمالی طور سے تمام شرعی احکام آ گئے اور اس کا حاصل یہ ہے کہ یہ اللہ کے احکام ہیں ان کو مانو کیونکہ اللہ نے تم کو صرف حکم دے کر چھوڑ نہیں دیا بلکہ حساب و کتاب کا بھی ایک وقت آنے والا ہے یعنی قیامت کا دن۔ چنانچہ (تم کو اللہ تعالیٰ نے جس طرح) اپنی قدرت سے (شروع میں پیدا کیا تھا اسی طرح تم) ایک وقت (پھر دوبارہ پیدا ہو گے)۔ اس وقت تمہارے اعمال کی جزا و سزا ہو گی (بعض لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے) دنیا میں (ہدایت کی ہے) ان کو اس وقت جزا ملے گی (اور بعض پر گمراہی کا ثبوت ہو چکا ہے) ان کو اس وقت سزا ملے گی۔ اور ان لوگوں کے گمراہ ہونے کی وجہ یہ ہوئی کہ (ان لوگوں نے شیطانوں کو) اپنا (رفیق بنا لیا اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر) یعنی اللہ تعالیٰ کی اطاعت نہ کی اور شیطانوں کی اطاعت کی (اور) اس کے باوجود اپنے بارے میں پھر بھی یہ (خیال رکھتے ہیں کہ وہ راہ راست پر ہیں) خواہ اپنی جانب میں یہ خیال کر کے کہ ہم ہی دین حق پر ہیں یا اس کو حق تو نہیں سمجھتے البتہ مصلحت وقت سمجھتے ہیں۔ اے اولاد آدم جب برہنہ طواف کا اللہ تعالیٰ کے نزدیک فحش اور مذموم ہونا معلوم ہو گیا تو (تم مسجد کی ہر حاضری کے وقت) نماز کے لئے ہو یا طواف کے لئے (اپنا لباس پہن لیا کرو اور) جس طرح ترک لباس گناہ ہے ایسے ہی حلال چیزوں کے کھانے پینے کو ناجائز سمجھنا بھی بڑا گناہ ہے جیسا کہ بعض اہل جاہلیت ایام حج میں

زندگی باقی رکھنے سے زائد کھانا اور گھی اور چکنائی کا استعمال چھوڑ دیتے تھے اور بعض بکری کے دودھ اور گوشت سے پرہیز کرتے تھے اس لئے اس سے بھی باز آ جاؤ اور حلال چیزوں کو (خوب کھاؤ اور پیو اور) خواہ مخواہ ان کو حرام اعتقاد کر کے (حد) شرعی (سے مت نکلو۔ بے شک اللہ تعالیٰ پسند نہیں کرتے حد سے نکل جانے والوں کو)۔ اور جو لوگ اللہ کی حلال کی ہوئی چیزیں، ملبوسات اور مطعومات و مشروبات کو بلا دلیل بلکہ خلاف دلیل حرام سمجھ رہے ہیں ان سے (آپ) یوں (فرما دیجئے کہ) یہ بتلاؤ (اللہ تعالیٰ کے پیدا کئے ہوئے کپڑوں کو جو اس نے اپنے بندوں کے) استعمال کے (واسطے بنائے ہیں اور کھانے پینے کی حلال چیزوں کو) جن کو اللہ نے حلال قرار دیا ہے (کس شخص نے حرام کیا ہے) یعنی حلال و حرام قرار دینا تو خالق و مالک کائنات کا کام ہے، تم اپنی طرف سے کسی چیز کو حلال یا حرام کہنے والے کون؟ ان آیات میں لباس اور کھانے پینے کی چیزوں کو انعام خداوندی قرار دیا ہے، اس سے کفار کو یہ شبہ ہو سکتا تھا کہ یہ انعام تو ہمیں خوب مل رہا ہے، اگر اللہ تعالیٰ ہم سے ناراض ہوتا اور ہمارے عقائد و اعمال اس کے خلاف ہوتے تو یہ انعام ہمیں کیوں ملتا، اس شبہ کے جواب کے لئے فرمایا کہ اے محمد ﷺ (آپ ان سے یہ کہہ دیجئے کہ) انعامات الٰہیہ کے استعمال کی اجازت اللہ تعالیٰ کے ہاں اس کی مقبولیت کی دلیل نہیں، ہاں جس استعمال کے بعد کوئی وبال نہ ہو وہ مقبولیت کی دلیل ہے اور ایسا استعمال خالص اہل ایمان کا حصہ ہے، کیونکہ کافر جتنا زیادہ دنیاوی نعمتوں کو استعمال کرتے ہیں اتنا ہی ان کا وبال اور عذاب آخرت بڑھتا رہتا ہے، اس لئے فرمایا کہ (یہ اشیاء) لباس اور کھانے پینے کی چیزیں (اس طور پر کہ قیامت کے روز بھی) کدورات سے اور عذاب سے (خالص رہیں دنیوی زندگی میں خاص اہل ایمان ہی کے لئے ہیں) بخلاف کفار کے کہ گو دنیا میں انہوں نے اللہ کی نعمتوں کو استعمال کر کے عیش و عشرت میں زندگی بسر کی، مگر چونکہ ان نعمتوں کا شکر ایمان و اطاعت کے ذریعہ ادا نہیں کیا، اس لئے وہاں یہ نعمتیں وبال اور عذاب بن جائیں گی۔ جیسے کوئی حاکم یا بڑا افسر اپنے دو اہلکاروں کو کچھ کام بتائے اور کام کی میعاد ختم ہونے تک اپنے گھر سے کھانا بھی ان کو کھلائے تو یہ کھانا کھلانا خوشنودی کی دلیل نہیں بلکہ یہ تو اعانت ہے۔ البتہ جس نے وقت کے اندر کام کو کر لیا اس سے خوش ہوا اور جس نے کام نہ کیا اس کے لئے تو کھانا بھی مزید غصہ کا سبب بن گیا کہ میں نے اس کو اپنے پاس سے کھانا کھلایا پھر بھی اس نے ڈھٹائی کی۔ اور جیسے یہ مضمون ہم نے تفصیل سے بیان کیا (ہم اسی طرح تمام آیات کو سمجھداروں کے واسطے صاف صاف بیان کرتے ہیں۔ آپ) ان سے یہ بھی (فرمائیے کہ) تم نے جن حلال چیزوں کو بلا وجہ حرام سمجھ رکھا ہے وہ تو اللہ نے حرام نہیں کیں (البتہ

میرے رب نے صرف) ان چیزوں کو جن میں سے اکثر میں تم مبتلا ہو (حرام کیا ہے) مثلاً (تمام فحش باتوں کو ان میں جو علانیہ ہیں وہ بھی) جیسے ننگے ہو کر طواف کرنا (اور ان میں جو پوشیدہ ہیں وہ بھی) جیسے بدکاری (اور ہر گناہ کی بات کو) حرام کیا ہے (اور ناحق کسی پر ظلم کرنے کو) حرام کیا ہے (اور اس بات کو) حرام کیا ہے (کہ تم اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی ایسی چیز کو شریک) عبادت (ٹھہراؤ جس کی اللہ نے کوئی سند) اور دلیل (نازل نہیں فرمائی اور اس بات کو) حرام کیا ہے (کہ تم لوگ اللہ تعالیٰ کے ذمہ ایسی بات لگا دو جس کی تمہارے پاس کوئی سند نہ ہو) یعنی جو واقع میں حلال ہیں ان کو تم حرام کہو اور جو واقع میں حرام ہیں ان کو تم حلال کہو۔ (اور) اگر ان حرام کاموں کے ارتکاب کرنے والوں کو فوراً سزا نہ ہونے سے ان کی حرمت میں کسی کو شبہ ہو جائے تو اس کا جواب یہ ہے کہ علم الٰہی میں (ہر گروہ) کے ہر فرد کی سزا (کے لئے) اللہ کی حکمت کے تقاضے سے (ایک میعاد معین ہے سو جس وقت ان کی) وہ (میعاد معین) نزدیک (آ جائے گی اس وقت ایک ساعت نہ) اس سے (پیچھے ہٹ سکیں گے اور نہ آگے بڑھ سکیں گے) بلکہ فوراً ہی سزا جاری ہو جائے گی۔ اس میعاد کے قبل سزا نہ ہونا اس بات کی دلیل نہیں کہ یہ حرام کام حرام نہیں اور ان پر سزا نہ ہوگی۔

**فائدہ: 1** یہ جو فرمایا لَا تَرَوْنَهُمْ یعنی تم شیطان اور اس کے لشکر کو نہیں دیکھتے ہو یہ عام عادت کے اعتبار سے ہے۔ لہٰذا بعض اوقات انبیاء علیہم السلام کا یا دیگر لوگوں کا ان کو دیکھنا اس آیت کے خلاف نہیں ہے۔

2۔ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ تفسیر میں جو یہ ذکر کیا کہ خواہ وہ اپنے دین کو حق سمجھنے کی بناء پر ہو یا مصلحت وقت خیال کرنے سے ہو۔ اس کا بیان یہ ہے کہ بعض کفار تو اپنے مذہب کو واقع میں حق سمجھتے ہیں ان پر تو يَحْسَبُوْنَ کا صادق آنا ظاہر ہے اور بعض باوجود باطل سمجھنے کے اس پر جمے رہتے ہیں ان پر اس کا صدق اس اعتبار سے ہے کہ وہ اپنی خیال کردہ کسی وقتی مصلحت کی وجہ سے جس کی رعایت کو وہ ضروری خیال کرتے ہیں اپنے مذہب پر اصرار کرتے ہیں۔

پہلی صورت میں اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ ایک شخص واقع میں اپنے کو حق پر سمجھتا ہے گو غلطی پر ہو پھر اس پر کیا الزام ہے وہ معذور ہونا چاہئے کیونکہ اس کو اپنی غلطی کی اطلاع ہی نہیں۔ جواب یہ ہے کہ یہ اس لئے معذور نہیں کہ اس نے قوی اور صحیح دلائل کے باوجود پورا غور نہیں کیا حالانکہ غور کرنے سے صحیح نتیجہ حاصل ہونا ضروری تھا۔ آیت میں جن کی مذمت ہے وہ ایسے ہی تھے اور اکثر تو اپنے طریقے کو باطل سمجھنے والے تھے۔

دوسری صورت میں اگر شبہ ہو کہ جب یہ شخص حق کو حق اور باطل کو باطل سمجھتا ہے تو مومن ہونا چاہئے پھر اس کو کفار میں کیوں شمار کیا گیا۔ جواب یہ ہے کہ جیسے دل سے تکذیب کرنا کفر ہے اسی طرح زبان سے تکذیب کرنا اور برتاؤ میں انبیاء سے عداوت کرنا بھی کفر ہے۔

**ربط**: اوپر عقائد و اعمال میں ابلیس کے اتباع و موافقت اور احکام الٰہی کی مخالفت سے ممانعت کر کے آگے یہ بتاتے ہیں کہ اس مضمون کا خطاب تم سے کوئی نیا نہیں ہے بلکہ عالم ارواح ہی میں یہ عہد لے لیا گیا تھا اور اسی وقت یہ بھی بتا دیا گیا تھا کہ اللہ تعالیٰ حقیقت حال کو یاد دلانے کے لئے اپنے رسول بھیجتے رہیں گے اور اسی وقت وعدہ وعید بھی سنا دیا گیا تھا لہٰذا اب اسی کے مطابق رسول آئے ہیں اور تمہیں خدا تعالیٰ کی آیات کے ذریعے وہی حقیقت بتاتے ہیں اور وہی وعدہ وعید سناتے ہیں۔

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۳۶﴾

**ترجمہ**: اے اولاد آدم اگر آئیں تمہارے پاس رسول تم میں سے بیان کرتے ہوں تم پر میرے احکام سو جو شخص پرہیز گاری کرے اور اصلاح کرے تو نہ ہوگا کوئی خوف ان پر اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ اور جن لوگوں نے جھٹلایا ہمارے احکام کو اور تکبر کیا ان سے وہی ہیں آگ والے۔ وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔

**تفسیر**: ہم نے عالم ارواح ہی میں کہہ دیا تھا (اے اولاد آدم اگر تمہارے پاس پیغمبر آئیں جو تم ہی میں سے ہوں گے جو میرے احکام تم سے بیان کریں گے سو) ان کے آنے پر تم میں سے (جو شخص) ان آیات کی تکذیب سے (پرہیز رکھے اور) اعمال کی (درستی کرے) مراد یہ کہ کامل اتباع کرے (سو ان لوگوں پر) آخرت میں (نہ کچھ اندیشہ) کی بات واقع ہونے والی (ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔ اور) تم میں سے (جو لوگ ہمارے ان احکام کو جھوٹا بتائیں گے اور ان) کے قبول کرنے (سے تکبر کریں گے وہ لوگ) دوزخ میں رہنے (والے ہوں گے اور وہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے۔

**ربط**: اوپر ذکر ہوا کہ عالم ارواح میں ہی بتا دیا گیا تھا کہ تمہارے پاس ہمارے رسول ہدایت لے کر آئیں گے۔ جو ان کی مانیں گے جنت میں جائیں گے جو نہ مانیں گے جہنم میں جائیں گے۔

آگے اہل جنت اور اہل جہنم کا کسی قدر تفصیلی ذکر کرتے ہیں تاکہ ترغیب وترہیب مکمل ہو جائے۔

اہل جہنم کا ذکر

فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيْبُهُمْ مِّنَ الْكِتٰبِ ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ ۙ قَالُوْٓا اَيْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قَالُوْا ضَلُّوْا عَنَّا وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿۳۷﴾ قَالَ ادْخُلُوْا فِيْٓ اُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِكُمْ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ فِي النَّارِ ؕ كُلَّمَا دَخَلَتْ اُمَّةٌ لَّعَنَتْ اُخْتَهَا ؕ حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا ۙ قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ؕ۬ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ لِاُخْرٰىهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا مِنْ فَضْلٍ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَلَا يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۴۰﴾ لَهُمْ مِّنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ وَّمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۱﴾

**ترجمہ**: پھر کون زیادہ ظالم ہے اس شخص سے جو باندھے اللہ پر جھوٹ یا جھٹلائے اس کی آیتوں کو۔ یہی لوگ ہیں پہنچے گا ان کو ان کا حصہ کتاب (میں لکھے ہوئے) سے۔ یہاں تک کہ جب آئیں ان کے پاس ہمارے بھیجے ہوئے وفات دینے ان کو کہتے ہیں کہاں ہیں وہ پکارتے تھے تم جن کو اللہ کو چھوڑ کر۔ کہیں گے وہ گم ہو گئے ہم سے اور گواہی دیں گے اپنے خلاف کہ وہ کافر تھے۔ (اللہ) کہے گا تم داخل ہو جاؤ ان گروہوں کے ساتھ جو گزر چکے تم سے

پہلے جن اور انس سے آگ میں۔ جب بھی داخل ہوگی کوئی جماعت (جہنم میں) لعنت کرے گی اپنی جیسی (دوسری جماعت) پر۔ یہاں تک کہ جب جمع ہو جائیں گے اس میں سب تو کہے گی ان کی پچھلی جماعت ان کی پہلی جماعت کے بارے میں اے ہمارے رب ان ہی لوگوں نے گمراہ کیا ہمیں، تو دے تو ان کو دگنا عذاب آگ کا۔ (اللہ) فرمائے گا ہر ایک کے لئے دگنا (عذاب ہے) اور لیکن نہیں جانتے تم۔ اور کہے گی ان کی پہلی جماعت ان کی پچھلی جماعت کو کہ نہ ہوئی تم کو ہم پر کوئی فوقیت تو اب چکھو عذاب کو بسبب اس کے جو تم کرتے تھے۔ بے شک جن لوگوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور تکبر کیا ان سے نہیں کھولے جائیں گے ان کے لئے آسمان کے دروازے اور نہیں وہ داخل ہوں گے جنت میں یہاں تک کہ داخل ہو جائے اونٹ سوئی کے ناکہ میں۔ اور اسی طرح ہم سزا دیتے ہیں مجرموں کو۔ ان کے لئے جہنم کا بچھونا ہوگا اور ان کے اوپر سے (آگ کی) اوڑھنیاں ہوں گی اور اسی طرح ہم بدلہ دیتے ہیں ظالموں کو۔

**تفسیر**: اجمالی طور سے یہ جاننے کے بعد کہ تکذیب کرنے والے سخت وعید کے مستحق ہیں اب اس کی تفصیل سنو کہ (اس شخص سے زیادہ کون ظالم ہوگا جو اللہ تعالیٰ پر جھوٹ باندھے) یعنی جو بات خدا کی کہی ہوئی نہ ہو اس کو خدا کی کہی ہوئی کہے (یا اس کی آیتوں کو جھوٹا بتائے) یعنی جو بات خدا کی کہی ہوئی ہو اس کو بے کہی بتائے (ان لوگوں کے نصیب کا جو کچھ) رزق اور عمر (ہے وہ) تو (ان کو) دنیا میں (مل جائے گا) لیکن آخرت میں مصیبت ہی مصیبت ہے (یہاں تک کہ) مرنے کے وقت برزخی عالم کے اعتبار سے تو ان کی یہ حالت ہوگی کہ (جب ان کے پاس ہمارے بھیجے ہوئے فرشتے ان کی جان قبضہ کرنے آئیں گے تو) ان سے (کہیں گے کہ) کہو (وہ کہاں گئے جن کی تم خدا کو چھوڑ کر عبادت کیا کرتے تھے) اب اس مصیبت میں کیوں نہیں کام آتے (وہ) کفار (کہیں گے کہ ہم سے سب غائب ہو گئے) یعنی واقعی کوئی کام نہ آیا (اور) اس وقت (اپنے کافر ہونے کا اقرار کرنے لگیں گے) لیکن اس وقت کا اقرار محض بے کار ہوگا۔ اور بعض آیتوں میں ایسے ہی سوال و جواب کا ہونا قیامت میں بھی مذکور ہے تو کوئی تضاد نہیں کیونکہ دونوں موقعوں پر ہونا ممکن ہے۔ اور قیامت میں ان کا یہ حال ہوگا کہ (اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ) کفار کے (جو فرقے تم سے پہلے گزر چکے ہیں جنات میں سے بھی اور آدمیوں میں سے بھی ان کے ساتھ تم بھی دوزخ میں جاؤ) چنانچہ آگے پیچھے سب کفار اس میں داخل ہوں گے اور یہ کیفیت واقع ہوگی کہ (جس وقت بھی) کفار کی (کوئی

جماعت ) دوزخ میں ( داخل ہوگی اپنی جیسی دوسری جماعت کو ) جو انہیں جیسے کافر ہوں گے اور ان سے پہلے دوزخ میں جا چکے ہوں گے ( لعنت کرے گی ) یعنی باہم ہمدردی نہ ہوگی ، بلکہ حقائق کے انکشاف کی وجہ سے ہر شخص دوسرے کو بری نظر سے دیکھے گا اور برا کہے گا ( یہاں تک کہ جب اس ) دوزخ ( میں سب جمع ہو جائیں گے تو ) اس وقت ( پچھلے لوگ ) جو بعد میں داخل ہوئے ہوں گے اور یہ وہ لوگ ہوں گے جو کفر میں دوسروں کے تابع تھے ( پہلے ) داخل ہونے والے ( لوگوں کی نسبت ) یعنی ان لوگوں کی نسبت جو کفر کے رئیس و پیشوا ہونے کی وجہ سے دوزخ میں پہلے داخل ہوں گے یہ ( کہیں گے کہ اے ہمارے پروردگار ہم کو ان لوگوں نے گمراہ کیا تھا، سوان کو دوزخ کا عذاب ) ہم سے ( دوگنا دیجئے ) اللہ تعالیٰ ( ارشاد فرمائیں گے کہ ) ان کو دوگنا ہونے سے تم کو کونسی تسلی و راحت ہو جائے گی ، بلکہ چونکہ تمہارا عذاب بھی ہمیشہ لحہ بہ لحہ بڑھتا جائے گا ، اس لئے تمہارا عذاب بھی ان کے دوگنے عذاب ہی جیسا ہو جائے گا ، پس اس حساب سے ( سب ہی کا ) عذاب ( دوگنا ہے ، لیکن ) ابھی ( تم کو ) پوری ( خبر نہیں ) کیونکہ ابھی تو عذاب کی ابتداء ہی ہے ، اس کے بڑھنے کو دیکھا نہیں اس لئے ایسی باتیں بنا رہے ہو جن سے معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے کے عذاب کے بڑھنے کو اپنے غیظ کی شفا اور باعث تسلی سمجھ رہے ہو ( اور پہلے ) داخل ہونے والے ( لوگ پچھلے ) داخل ہونے والے ( لوگوں سے ) خدا تعالیٰ کے اس جواب سے مطلع ہو کر ( کہیں گے ) کہ جب سب کی سزا کی یہ حالت ہے تو ( پھر تم کو ہم پر ) تخفیف عذاب کے بارے میں ( کوئی فوقیت نہیں ) کیونکہ تخفیف نہ ہمارے لئے ہے نہ تمہارے لئے ( سوتم بھی اپنے کردار ) بد ( کے مقابلہ میں ) بڑھنے والے ( عذاب کا مزہ چکھتے رہو ) یہ حالت تو کفار کی جہنم میں داخلہ کے وقت کی ہوئی اب جنت سے محرومی کی کیفیت سنو کہ ( جو لوگ ہماری آیتوں کو جھوٹا بتاتے ہیں اور ان ) کے ماننے ( سے تکبر کرتے ہیں ان ) کی روح کے چڑھنے ( کے لئے ) مرنے کے بعد ( آسمان کے دروازے نہ کھولے جائیں گے ) یہ حالت تو مرنے کے بعد برزخ میں ہوئی ( اور ) قیامت کے روز ( وہ لوگ کبھی جنت میں نہ جائیں گے جب تک کہ اونٹ سوئی کے ناکے کے اندر سے نہ چلا جائے ) اور یہ محال ہے تو ان کا جنت میں داخل ہونا بھی محال ہے۔ ( اور ہم ایسے مجرم لوگوں کو ایسی ہی سزا دیتے ہیں ) یعنی ہم کو کوئی عداوت نہ تھی بلکہ جیسا کیا ویسا بھگتا ، اور اوپر جو دوزخ میں جانا مذکور ہوا ہے وہ آگ ان کو ہر چہار طرف سے محیط ہوگی کہ کسی طرف سے کچھ راحت نہ ملے ، چنانچہ یہ حال ہوگا کہ ( ان کے لئے آتش دوزخ کا بچھونا اور ان کے اوپر اسی کا اوڑھنا ہوگا ، اور ہم ایسے ظالموں کو ایسی ہی سزا دیتے ہیں ) ۔

اہل جنت کا ذکر

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَاۤ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۴۲﴾ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدٰىنَا لِهٰذَا ۟ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَاۤ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ؕ وَنُوْدُوْۤا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۴۳﴾



**ترجمہ**: اور جو لوگ ایمان لائے اور کئے نیک اعمال نہیں ہم تکلیف دیتے کسی نفس کو مگر اس کی طاقت کے بقدر۔ وہی ہیں جنت والے۔ وہ اس میں ہمیشہ کو رہنے والے ہیں۔ اور نکال لیں گے ہم جو کچھ ان کے سینوں میں ہے رنج سے۔ بہتی ہوں گی ان کے نیچے نہریں اور کہیں گے شکر ہے اللہ کا جس نے پہنچایا ہم کو اس تک۔ اور نہیں تھے ہم کہ پہنچ پاتے اگر نہ پہنچاتا ہم کو اللہ۔ بے شک لائے تھے ہمارے رب کے پیغمبر حق بات کو۔ اور وہ پکارے جائیں گے کہ یہ جنت ہے وارث بنائے گئے ہو تم جس کے، بسبب اس کے جو تم عمل کرتے تھے۔

**تفسیر**: (اور جو لوگ) ہماری آیتوں پر (ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کئے) اور یہ نیک کام کچھ مشکل نہیں، کیونکہ ہماری عادت ہے کہ (ہم کسی شخص کو اس کی قدرت سے زیادہ کوئی کام نہیں کہتے) یہ جملہ معترضہ تھا غرض (ایسے لوگ جنت) میں جانے (والے ہیں) اور (وہ اس میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے) اور ان کی حالت اہل دوزخ کی سی نہ ہوگی کہ وہاں بھی ایک دوسرے کو لعنت ملامت کرتے رہیں گے، بلکہ ان کی یہ کیفیت ہوگی کہ (جو کچھ ان کے دلوں میں) کسی معاملہ کی وجہ سے دنیا میں طبعی تقاضے سے (غبار) اور رنج (تھا ہم اس کو) بھی (دور کر دیں گے) اور وہ باہم الفت و محبت سے رہیں گے اور (ان کے) مکانات کے (نیچے نہریں جاری ہوں گی اور وہ لوگ) انتہائی فرح و سرور سے (کہیں گے اللہ تعالیٰ کا) لاکھ لاکھ (شکر ہے جس نے ہم کو اس مقام تک پہنچایا اور ہماری کبھی) یہاں تک (رسائی نہ ہوتی اگر اللہ تعالیٰ ہم کو نہ پہنچاتے) اس میں یہ بھی آ گیا کہ یہاں تک پہنچنے کا جو

طریقہ تھا یعنی ایمان اور اعمال اللہ تعالیٰ نے وہ ہم کو بتائے اور ان پر چلنے کی توفیق دی۔ (واقعی ہمارے رب کے پیغمبر سچی باتیں لے کر آئے تھے) چنانچہ انہوں نے جن اعمال پر جنت کا وعدہ کیا تھا وہ سچا ثابت ہوا (اور ان سے پکار کر کہا جائے گا کہ یہ جنت تم کو دی گئی ہے تمہارے اعمال) حسنہ (کے بدلے)۔

**فائدہ**: 1۔ یہ ندا کرنے والا حدیث کے مطابق ایک فرشتہ ہوگا۔

2- بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ سے بظاہر اعمال کا جنت میں داخلہ کے لئے سبب ہونا معلوم ہوتا ہے جب کہ حدیث میں آیا ہے کہ اعمال کے سبب سے کوئی جنت میں نہ جائے گا بلکہ رحمت الٰہی کے سبب سے جائیں گے۔ اصل یہ ہے کہ آیت میں سبب ظاہری مراد ہے اور حدیث میں سبب حقیقی مراد ہے۔ مطلب یہ ہے کہ انسان پر جو اللہ تعالیٰ کی نعمتیں ہیں وہ بے بہا ہیں اور پھر ان میں سے ہر ہر نعمت اتنی قیمتی ہے کہ اگر انسان اپنے اعمال کو ان کے شکر میں پیش کرے تو مثلاً بینائی جیسی نعمت کے شکر کے لئے تمام اعمال کافی نہ ہوں۔ غرض یہ محض اللہ تعالیٰ کی رحمت ہے کہ وہ اعمال کی قدر دانی فرماتے ہیں اور اپنے فضل سے اعمال پر مزید انعام فرماتے ہیں تو جنت میں داخلہ کا سبب حقیقی اللہ تعالیٰ کی رحمت و فضل ہے جب کہ اعمال سبب ظاہری ہیں سبب حقیقی نہیں ہیں۔

**ربط**: اہل جنت و اہل نار کی سزا کی تفصیل کے بعد آگے ان کا وہ باہمی مکالمہ ذکر ہے جو وہ اپنی اپنی جزا و سزا کی جگہ پہنچ کر کریں گے۔ اس مکالمہ میں یہی ذکر ہوگا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولوں کے ذریعے جو باتیں بتائیں ان کو ہم نے برحق پا لیا۔ اور ان کے ساتھ اہل اعراف کا بھی ذکر ہے جن کی حالت ابتداء میں بین بین ہوگی لیکن پھر جنت میں داخل کئے جائیں گے۔

وَنَادٰۤی اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ اَصْحٰبَ النَّارِ اَنْ قَدْ
وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا فَهَلْ وَجَدْتُّمْ مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ
حَقًّا ؕ قَالُوْا نَعَمْ ۚ فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَیْنَهُمْ اَنْ لَّعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى
الظّٰلِمِیْنَ ﴿۴۴﴾ الَّذِیْنَ یَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَیَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ
وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ كٰفِرُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَبَیْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْاَعْرَافِ
رِجَالٌ یَّعْرِفُوْنَ كُلًّۢا بِسِیْمٰىهُمْ ۚ وَنَادَوْا اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ اَنْ

سَلٰمٌ عَلَیۡکُمۡ ۟ لَمۡ یَدۡخُلُوۡہَا وَہُمۡ یَطۡمَعُوۡنَ ﴿۴۶﴾ وَ اِذَا صُرِفَتۡ اَبۡصَارُہُمۡ تِلۡقَآءَ اَصۡحٰبِ النَّارِ ۙ قَالُوۡا رَبَّنَا لَا تَجۡعَلۡنَا مَعَ الۡقَوۡمِ الظّٰلِمِیۡنَ ﴿۴۷﴾ وَ نَادٰۤی اَصۡحٰبُ الۡاَعۡرَافِ رِجَالًا یَّعۡرِفُوۡنَہُمۡ بِسِیۡمٰہُمۡ قَالُوۡا مَاۤ اَغۡنٰی عَنۡکُمۡ جَمۡعُکُمۡ وَ مَا کُنۡتُمۡ تَسۡتَکۡبِرُوۡنَ ﴿۴۸﴾ اَہٰۤؤُلَآءِ الَّذِیۡنَ اَقۡسَمۡتُمۡ لَا یَنَالُہُمُ اللّٰہُ بِرَحۡمَۃٍ ؕ اُدۡخُلُوا الۡجَنَّۃَ لَا خَوۡفٌ عَلَیۡکُمۡ وَ لَاۤ اَنۡتُمۡ تَحۡزَنُوۡنَ ﴿۴۹﴾ وَ نَادٰۤی اَصۡحٰبُ النَّارِ اَصۡحٰبَ الۡجَنَّۃِ اَنۡ اَفِیۡضُوۡا عَلَیۡنَا مِنَ الۡمَآءِ اَوۡ مِمَّا رَزَقَکُمُ اللّٰہُ ؕ قَالُوۡۤا اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَہُمَا عَلَی الۡکٰفِرِیۡنَ ﴿۵۰﴾ الَّذِیۡنَ اتَّخَذُوۡا دِیۡنَہُمۡ لَہۡوًا وَّ لَعِبًا وَّ غَرَّتۡہُمُ الۡحَیٰوۃُ الدُّنۡیَا ۚ فَالۡیَوۡمَ نَنۡسٰہُمۡ کَمَا نَسُوۡا لِقَآءَ یَوۡمِہِمۡ ہٰذَا ۙ وَ مَا کَانُوۡا بِاٰیٰتِنَا یَجۡحَدُوۡنَ ﴿۵۱﴾

**ترجمہ**: اور پکاریں گے جنت والے دوزخ والوں کو کہ پالیا ہے ہم نے (اس کو) جو وعدہ کیا تھا ہم سے ہمارے رب نے سچا، سو کیا پایا تم نے (بھی اس کو) جو وعدہ کیا تھا تمہارے رب نے سچا، وہ کہیں گے (کہ) ہاں۔ پھر پکارے گا ایک پکارنے والا ان کے درمیان کہ اللہ کی لعنت ہے ظالموں پر جو روکتے تھے اللہ کی راہ سے اور تلاش کرتے تھے اس میں کجی اور وہ آخرت کے منکر تھے۔ اور دونوں کے درمیان ایک آڑ (یعنی دیوار) ہو گی۔ اور اعراف کے اوپر بہت سے آدمی ہوں گے پہچانیں گے ہر ایک کو ان کی نشانی سے اور وہ پکاریں گے جنت والوں کو کہ سلامتی ہے تم پر۔ وہ ابھی داخل نہیں ہوئے جنت میں اور وہ طمع رکھتے ہوں گے۔ اور جب پھیری جائیں گی ان کی نگاہیں جانب دوزخ والوں کے تو کہیں گے اے ہمارے رب مت کر تو ہم کو ظالم لوگوں کے ساتھ۔ اور پکاریں گے اعراف والے (جہنم کے) بہت سے آدمیوں کو پہچانتے ہوں گے ان کو ان کی نشانی سے، کہیں گے نہیں کام آئی تمہارے تمہاری جماعت اور جو تم تکبر کرتے تھے۔ کیا یہ وہی (مسلمان) ہیں جن کے بارے میں تم قسم کھایا کرتے تھے کہ نہیں پہنچے گا ان کو اللہ رحمت کے ساتھ۔ داخل ہو جاؤ جنت میں نہیں ہے

ڈ رتم پر اور نہ تم غمگین ہو گے۔ اور پکاریں گے دوزخ والے جنت والوں کو کہ بہاؤ ہم پر پانی سے یا اس میں سے جو روزی دی تم کو اللہ نے۔ (جنت والے) کہیں گے بلاشبہ اللہ نے حرام کر دیا ان دونوں چیزوں کو کافروں پر جنہوں نے بنالیا تھا اپنے دین کو تماشا اور کھیل اور دھوکہ میں ڈالا ان کو دنیوی زندگی نے۔ سو آج ہم بھلا دیں گے ان کو جس طرح بھلائے رکھا انہوں نے اپنے اس دن کے ملنے کو اور جیسا یہ ہماری آیتوں کا انکار کیا کرتے تھے۔

**تفسیر**: (اور) جب اہل جنت جنت میں جا پہنچیں گے اس وقت وہ (اہل جنت اہل دوزخ کو) اپنی حالت پر خوشی ظاہر کرنے کو اور ان کی حسرت بڑھانے کو (پکاریں گے کہ ہم سے جو ہمارے رب نے وعدہ فرمایا تھا) کہ ایمان اور اعمال صالحہ اختیار کرنے سے جنت دیں گے (ہم نے تو اس کو واقع کے مطابق پایا سو) تم بتاؤ کہ (تم سے جو تمہارے رب نے وعدہ کیا تھا) کہ کفر کے سبب دوزخ میں پڑو گے (تم نے بھی اس کو مطابق واقع کے پایا) یعنی اب تو اللہ اور رسولؐ کے صدق اور اپنی گمراہی کی حقیقت معلوم ہو گئی (وہ) اہل دوزخ جواب میں (کہیں گے ہاں) واقعی سب باتیں اللہ اور رسولؐ کی ٹھیک نکلیں (پھر) ان دوزخیوں کی حسرت اور جنتیوں کی مسرت بڑھانے کو (ایک پکارنے والا) یعنی کوئی فرشتہ (دونوں) فریق (کے درمیان میں) کھڑا ہو کر (پکارے گا کہ اللہ تعالیٰ کی مار ہو ان ظالموں پر جو اللہ کی راہ) یعنی دین حق (سے اعراض کیا کرتے تھے اور اس) دین حق (میں) ہمیشہ بزعم خود (کجی) کی باتیں (تلاش کرتے رہتے تھے) کہ اس میں عیب اور اعتراض پیدا کریں (اور وہ لوگ) اس کے ساتھ (آخرت کے بھی منکر تھے) جس کا نتیجہ آج بھگت رہے ہیں، یہ کلام تو اہل جنت کا اور ان کی تائید میں اس سرکاری منادی کا مذکور ہوا۔ آگے اعراف والوں کا ذکر ہے (اور ان دونوں) فریق یعنی اہل جنت اور اہل دوزخ (کے درمیان ایک آڑ) یعنی دیوار (ہو گی) جس کا ذکر سورہ حدید میں ہے: فَضُرِبَ بَيْنَهُمْ بِسُوْرٍ الخ اس کا خاصہ یہ ہو گا کہ جنت کا اثر دوزخ تک اور دوزخ کا اثر جنت تک نہ جانے دے گی۔ رہی یہ بات کہ پھر ان جنت اور دوزخ والوں کے مابین گفتگو کیونکر ہو گی، سو ممکن ہے کہ اس دیوار میں جو دروازہ ہو گا، جیسا سورہ حدید میں ہے بِسُوْرٍ لَّهٗ بَابٌ، اس دروازہ میں سے یہ گفتگو ہو جائے یا کسی آلہ کے ذریعہ سے یا ویسے ہی آواز پہنچ جائے (اور) اس دیوار کا یا اس کے بالائی حصہ کا نام اعراف ہے، اور اس پر سے جنتی اور دوزخی سب نظر آئیں گے سو (اعراف کے اوپر بہت سے آدمی ہوں گے) جن کی نیکیاں اور برائیاں میزان میں برابر وزن کی ہوں گی۔ (وہ لوگ) اہل جنت اور اہل دوزخ میں سے (ہر ایک کو) جنت اور دوزخ کے اندر ہونے علاوہ مزید (ان کی علامت سے) بھی (پہچانیں گے) علامت یہ کہ اہل جنت کے چہروں پر نورانیت اور اہل دوزخ کے

چہروں پر ظلمت اور کدورت ہوگی، جیسا دوسری آیت میں ہے وُجُوْہٌ یَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَۃٌ ضَاحِکَۃٌ الخ یعنی اس دن کچھ چہرے روشن اور ہنستے ہوئے ہوں گے (اور یہ) اہل اعراف اہل جنت کو پکار کر کہیں گے السلام علیکم، ابھی یہ (اہل اعراف جنت میں داخل نہیں ہوئے ہوں گے، اور اس کے امیدوار ہوں گے) چنانچہ حدیثوں میں آیا ہے کہ ان کی امید پوری کر دی جائے گی اور جنت میں جانے کا حکم ہو جائے گا (اور جب ان کی نگاہیں اہل دوزخ کی طرف جا پڑیں گی) اس وقت ہول کھا کر (کہیں گے اے ہمارے رب ہم کو ان ظالم لوگوں کے ساتھ) عذاب میں (شامل نہ کیجئے۔ اور) جیسے ان اہل اعراف نے اوپر اہل جنت سے سلام و کلام کیا اسی طرح (اہل اعراف) دوزخیوں میں سے (بہت سے آدمیوں کو) جو کہ کافر ہوں گے اور (جن کو کہ ان کی علامت) یعنی چہرہ کی ظلمت و کدورت (سے پہچانیں گے) کہ یہ کافر ہیں (پکاریں گے) اور (کہیں گے کہ تمہاری جماعت) تمہارے کچھ کام نہ آئی (اور تمہارا اپنے کو بڑا سمجھنا) اور انبیاء کا اتباع نہ کرنا بھی (تمہارے کچھ کام نہ آیا) اور تم اسی تکبر کی وجہ سے مسلمانوں کو حقیر سمجھ کر یہ بھی کہا کرتے تھے کہ یہ فضل و کرم کے مستحق کیسے ہو سکتے ہیں جیسا اَھٰٓؤُلَاۗءِ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنْۢ بَيْنِنَا یعنی کیا یہ لوگ ہیں جن پر اللہ نے ہم میں سے احسان کیا اس سے بھی یہ مضمون مفہوم ہوتا ہے، تو ان مسلمانوں کو اب تو دیکھو (کیا یہ) جو جنت میں عیش کر رہے ہیں (وہی) مسلمان (ہیں جن کی نسبت تم قسمیں کھا کھا کر کہا کرتے تھے کہ ان پر اللہ تعالیٰ اپنی رحمت نہ کرے گا) ان پر تو اتنی بڑی رحمت ہوئی کہ (ان کو یہ حکم ہو گیا کہ جاؤ جنت میں) جہاں (تم پر نہ کچھ اندیشہ ہے اور نہ تم مغموم ہو گے)۔

(اور) جس طرح اوپر جنت والوں نے دوزخ والوں سے گفتگو کی اسی طرح (دوزخ والے جنت والوں کو پکاریں گے کہ) ہم بھوک اور پیاس اور گرمی کے مارے بے دم ہوئے جاتے ہیں (خدا کے واسطے ہمارے اوپر تھوڑا پانی ہی ڈال دو) شاید کچھ تسکین ہو جائے (یا اور وہی کچھ دیدو جو اللہ تعالیٰ نے تم کو دے رکھا ہے) اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان کو یہ توقع اور امید ہوگی کہ ان کو اس میں سے کچھ مل ہی جائے گا کیونکہ انتہائی اضطراب میں توقع سے بعید باتیں بھی منہ سے نکلا کرتی ہیں۔ (جنت والے) جواب میں (کہیں گے کہ اللہ تعالیٰ نے دونوں چیزوں کی) یعنی جنت کے کھانے اور پینے کی (کافروں کے لئے بندش کر رکھی ہے جنہوں نے دنیا میں اپنے دین کو) جس کا قبول کرنا ان کے ذمہ واجب تھا (تماشہ اور کھیل بنا رکھا تھا اور جن کو دنیوی زندگانی نے دھوکہ) اور غفلت (میں ڈال رکھا تھا) اس لئے دین کی کچھ پرواہی نہ کی، اور یہ تو دارالجزاء ہے، جب دین نہیں اس کا ثمرہ کہاں، آگے حق تعالیٰ اہل جنت کے اس جواب کی تصدیق و تائید میں فرماتے ہیں (سو) جب ان کی دنیا میں یہ

حالت تھی تو (ہم بھی آج) قیامت (کے روز ان کا نام نہ لیں گے) اور کھانا پینا کچھ نہ دیں گے (جیسا انہوں نے اس) عظیم الشان (دن کا نام تک نہ لیا، اور جیسا یہ ہماری آیتوں کا انکار کیا کرتے تھے)۔

**ربط**: سزا و جزا کے تفصیلی بیان اور دیگر قرآنی مضامین کا مقتضا تو یہ ہے کہ کفر و مخالفت سے باز آجائیں جیسا کہ اہل ایمان اس سعادت کو حاصل کرتے ہیں لیکن کفار و معاندین کی قساوت اس درجہ بڑھی ہوئی ہے کہ یہ سزا سے پہلے نہ مانیں گے لیکن اس وقت ماننا کچھ فائدہ نہ دے گا۔

## وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ

بِكِتٰبٍ فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿۵۲﴾ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ؕ يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۚ فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ فَيَشْفَعُوْا لَنَآ اَوْ نُرَدُّ فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ؕ قَدْ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿۵۳﴾ ع

**ترجمہ**: اور لائے ہیں ہم ان کے پاس ایسی کتاب مفصل بیان کیا ہم نے جس کو (اپنے کامل) علم سے اس حال میں کہ وہ ہدایت اور رحمت ہے ان لوگوں کے لئے جو ایمان رکھتے ہیں۔ نہیں یہ انتظار کرتے مگر اس (کتاب) کے (ذکر کئے ہوئے) انجام کا۔ جس دن آئے گا اس کا انجام کہیں گے وہ لوگ جنہوں نے بھلایا ہوا تھا اس کو پہلے سے بے شک لائے تھے ہمارے رب کے پیغمبر سچی بات۔ تو (اب) کیا ہمارے لئے کوئی سفارشی ہیں کہ سفارش کریں ہمارے لئے یا ہم لوٹا دیئے جائیں تو ہم عمل کریں برخلاف اس کے جو ہم عمل کیا کرتے تھے۔ بے شک ان لوگوں نے نقصان میں ڈالا اپنی جانوں کو اور گم ہو گیا ان سے جو کچھ وہ افتراء کیا کرتے تھے۔

**تفسیر**: (اور ہم نے ان لوگوں کے پاس ایک ایسی کتاب پہنچا دی ہے) یعنی قرآن (جس کو ہم نے اپنے علم کامل سے بہت ہی واضح واضح کر کے بیان کر دیا ہے) اور یہ بیان سب کے سنانے کو کیا ہے لیکن (ذریعہ ہدایت اور رحمت ان) ہی (لوگوں کے لئے) ہوا (ہے جو) اس کو سن کر (ایمان لے آتے ہیں) اور جو لوگ اتمام حجت کے باوجود ایمان نہیں لاتے، ان کی حالت سے ایسا معلوم ہوتا

ہے کہ (ان لوگوں کو اور کسی بات کا انتظار نہیں صرف اس) قرآن (کے) بتلائے ہوئے (اخیر نتیجہ) یعنی وعدہ سزا (کا انتظار ہے) یعنی عذاب سے پہلے وعید سے نہیں ڈرتے تو خود عذاب کا وقوع چاہتے ہوں گے سو (جس روز اس کا) بتایا ہوا (اخیر نتیجہ پیش آئے گا) جس کی تفصیل دوزخ وغیرہ کی اوپر مذکور ہوئی (اس روز جو لوگ اس کو پہلے سے بھولے ہوئے تھے) مضطر ہو کر (یوں کہنے لگیں گے کہ واقعی ہمارے رب کے پیغمبر) دنیا میں (سچی سچی باتیں لائے تھے) مگر ہم سے حماقت ہوئی سو اب کیا (کوئی ہمارے سفارشی ہیں کہ وہ ہماری سفارش کر دیں یا کیا ہم پھر) دنیا میں (واپس بھیجے جا سکتے ہیں تاکہ ہم لوگ) پھر دنیا میں جا کر (ان اعمال) بد (کے برخلاف جن کو ہم کیا کرتے تھے دوسرے) نیک (اعمال کریں)۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ اب نجات کی کوئی صورت نہیں (بے شک ان لوگوں نے اپنے کو) کفر کے (خسارہ میں ڈال دیا اور یہ جو باتیں تراشتے تھے) اس وقت (سب گم ہو گئیں) اب سوائے سزا کے اور کچھ نہ ہوگا۔

**ربط**: اوپر جزا و سزا کے اعتبار سے آخرت کا ذکر ہوا۔ مشرکین تو معاد کو مستبعد سمجھتے تھے اس کو رد کرنے لئے آگے اللہ تعالیٰ اپنی کامل قدرت اور تصرف کا بیان فرماتے ہیں جس کو آسمانوں اور زمین کی تخلیق کے ذکر سے شروع کیا اور بارش کے ذکر پر ختم کیا جس کا اثر مردہ زمین کا زندہ ہونا ہے۔ پھر كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى سے اصل مقصود یعنی معاد کو ذکر کیا۔ کامل قدرت و تصرف کی مناسبت سے توحید کا مضمون بھی بیان فرمایا:



إِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِىْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ قف يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا لا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ ط اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ط تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۵۴﴾ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ط اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ﴿۵۵﴾ ج وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ط اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۵۶﴾ وَهُوَ الَّذِىْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَىْ رَحْمَتِهٖ ط حَتّٰى اِذَا اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا سُقْنٰهُ

لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ؕ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۚ وَالَّذِيْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا ؕ كَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّشْكُرُوْنَ ﴿۵۸﴾

**ترجمہ**: بے شک تمہارا رب اللہ ہے جس نے پیدا کئے آسمان اور زمین چھ دنوں میں پھر قائم ہوا عرش پر۔ ڈھانپ دیتا ہے رات کو دن پر (بایں طور کہ) رات طلب کرتی ہے دن کو جلدی سے اور (پیدا کئے) سورج اور چاند اور ستارے اس حال میں کہ یہ سب تابع ہیں اس کے حکم کے۔ آگاہ ہو جاؤ اسی کے لئے ہے پیدا کرنا اور حکم دینا، بابرکت ہے اللہ پروردگار تمام جہانوں کا۔ پکارو اپنے رب کو عاجزی سے اور چپکے چپکے، بے شک وہ نہیں پسند کرتا حد سے نکلنے والوں کو۔ اور مت فساد پھیلاؤ زمین میں اس کی اصلاح کے بعد اور پکارو اس کو ڈر اور امید کرتے ہوئے۔ بے شک اللہ کی رحمت قریب ہے نیک کام کرنے والوں سے۔ اور وہی ہے جو بھیجتا ہے ہواؤں کو بشارت دینے والی پیشتر اپنی رحمت (باران) سے۔ یہاں تک کہ جب اٹھا لیتی ہیں (وہ ہوائیں) بھاری بادلوں کو تو ہانک دیتے ہیں ہم اس (بادل) کو خشک زمین کی طرف پھر اتارتے ہیں ہم اس (بادل) سے پانی کو پھر نکالتے ہیں ہم اس (پانی) سے ہر قسم کے پھل۔ اسی طرح ہم نکالیں گے مردوں کو تاکہ تم سمجھو۔ اور ستھری زمین (جو ہوتی ہے) نکلتی ہے اس کی پیداوار اس کے رب کے حکم سے۔ اور جو (زمین) خراب ہوئی نہیں نکلتی (اس کی پیداوار) مگر ناقص۔ اسی طرح ہم پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں دلائل کو ان لوگوں کے لئے جو قدر کرتے ہیں۔

**تفسیر**: (بے شک تمہارا رب اللہ ہی ہے جس نے سب آسمانوں اور زمین کو چھ روز) کے برابر وقت (میں پیدا کیا) اور جیسا کہ قرآن پاک میں ہے وَاِنَّ يَوْمًا عِنْدَ رَبِّكَ كَاَلْفِ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ یعنی تمہارے ہزار برس اس کے یہاں کے ایک دن کے برابر ہیں۔ لہٰذا چھ ہزار سال کے برابر وقت مراد ہے۔ یعنی پہلے ان کا مادہ پیدا کیا پھر اس کی استعداد کے مطابق بتدریج مختلف صورتوں میں منتقل کیا یہاں تک کہ چھ ہزار سال میں جا کر آسمان اور زمین اپنے تمام متعلقات سمیت موجودہ شکل میں موجود ہوئے۔ (پھر عرش پر) جو سلطنت کے تخت کے مشابہ ہے اس طرح (قائم) اور جلوہ فرما

(ہوا) جو کہ اس کی شان کے لائق ہے۔ جس کی ممکنہ صورت یہ ہے کہ عرش پر اللہ تعالیٰ کی کوئی خاص تجلی قائم ہوئی ہے اور اسی کے ذریعہ سے امور عالم کی تدبیر کی جاتی ہے۔ اس صفت الٰہی کو سننے سے دل میں اللہ تعالیٰ کی دو شانیں متحضر ہو جاتی ہیں ایک رفعت و بلندی دوسری احکام شاہی کا صادر ہونا کیونکہ تخت شاہی پر جلوہ افروز ہونے کے لئے یہ دو باتیں ضروری ہیں۔ چنانچہ دوسری شان کا ذکر آگے بھی ہے کہ (چھپا دیتا ہے شب) کی تاریکی (سے دن) کی روشنی (کو) یعنی شب کی تاریکی سے دن کی روشنی پوشیدہ اور زائل ہو جاتی ہے (ایسے طور پر کہ وہ شب اس دن کو جلدی سے آلیتی ہے) یعنی دن آنا فاناً گزرتا معلوم ہوتا ہے حتیٰ کہ رات دفعۃً آ جاتی ہے (اور سورج اور چاند اور دوسرے ستاروں کو پیدا کیا ایسے طور پر کہ سب) اپنی رفتار اور روشنی اور دیگر آثار میں (اس کے حکم) تکوینی (کے تابع ہیں) کہ جس طرح اللہ تعالیٰ ان میں تصرف کرنا چاہیں کرتے ہیں (یاد رکھو اللہ ہی کے لئے خاص ہے خلق) یعنی پیدا کرنا (اور) پیدا کرنے کے بعد (امر کرنا) یعنی تکوینی یا تشریعی احکام دینا۔ یہ دونوں انہی کے قبضہ و اختیار میں ہیں۔ اس طرح (بڑی برکتوں) اور خوبیوں (والے ہوئے اللہ جو تمام عالم کے پروردگار ہیں) اور جب پروردگار میں ایسی خوبیاں ہیں تو (تم لوگ) ہر حالت میں اور ہر حاجت میں (اپنے پروردگار سے دعا کیا کرو تذلل ظاہر کر کے بھی اور چپکے چپکے بھی)۔ البتہ یہ بات (واقعی) ہے کہ (اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو ناپسند کرتے ہیں جو) دعا میں (حد) ادب (سے نکل جائیں) اور محال عقلی طلب کریں مثلاً یہ دعا کریں کہ ایک ہی وقت میں بارش بھی ہو اور موسم خشک بھی رہے یا محال شرعی طلب کریں مثلاً یہ کہ آپ اس دنیا میں مجھے اپنے آپ کو دکھائیں یا حرام شرعی طلب کریں مثلاً یہ کہ میرے لئے چوری کرنے کو آسان کر دیں یا جو عام عادت کے اعتبار سے مستبعد ہے مثلاً یہ کہ مجھے ایک ہزار سال کی زندگی دے دیجئے یا جو محض تکلف ہو مثلاً یہ کہ جنت فردوس کی طلب کے بعد یہ طلب کرنا کہ اس کی داہنی جانب سفید رنگ کا محل ملے وغیرہ (اور دنیا میں اس کے بعد کہ) توحید کی تعلیم اور بعثت انبیاء کے ذریعہ (اس کی اصلاح اور درستی کر دی گئی ہے، فساد مت پھیلاؤ) یعنی امور حقہ توحید وغیرہ کے ماننے اور ان پر چلنے سے عالم میں امن قائم ہوتا ہے تم ان کو چھوڑ کر نقض امن مت کرو (اور) جیسا تم کو اوپر خاص دعا کرنے کا حکم ہوا ہے اسی طرح بقیہ عبادات کا حکم کیا جاتا ہے کہ (تم اللہ تعالیٰ کی عبادت) جس طریق سے تم کو بتایا ہے (کیا کرو خدا تعالیٰ سے ڈرتے ہوئے اور امیدوار رہتے ہوئے) یعنی عبادت کر کے نہ تو ناز ہو اور نہ مایوسی ہو۔ آگے عبادت کی ترغیب ہے کہ (بیشک اللہ تعالیٰ کی رحمت نزدیک ہے نیک کام کرنے والوں سے)۔

(اور وہ) اللہ (ایسا ہے کہ اپنی باران رحمت سے پہلے ہواؤں کو بھیجتا ہے کہ وہ) بارش کی امید دلا کر دل کو (خوش کر دیتی ہیں یہاں تک کہ جب وہ ہوائیں بھاری بادلوں کو اٹھا لیتی ہیں تو ہم اس بادل کو کسی خشک زمین کی طرف ہانک لے جاتے ہیں، پھر اس بادل سے پانی برساتے ہیں، پھر اس پانی سے ہر قسم کے پھل نکالتے ہیں) جس سے اللہ تعالیٰ کی توحید بھی ثابت ہوتی ہے اور مردوں کو زندہ کرنے پر قدرت بھی ثابت ہوتی ہے، اس لئے فرمایا (یوں ہی) قیامت کے روز (ہم مردوں کو) زمین سے (نکال کھڑا کریں گے) یہ سب اس لئے سنایا (تاکہ تم سمجھو)۔ اور قرآن اور رسول اللہ ﷺ کی ہدایت اگرچہ سب کے لئے عام ہے مگر اس سے فائدہ اٹھانے والے کم لوگ ہوتے ہیں۔ اس کی مثال اسی بارش سے سمجھ لو کہ بارش تو ہر زمین پر برستی ہے، مگر کھیتی اور درخت ہر جگہ نہیں پیدا ہوتے صرف ان زمینوں میں پیدا ہوتے ہیں جن میں صلاحیت ہے، اسی لئے فرمایا کہ (جو زمین ستھری ہوتی ہے اس کی پیداوار تو خدا کے حکم سے خوب نکلتی ہے اور جو خراب ہے اس کی پیداوار) اگر نکلی بھی تو (بہت کم نکلتی ہے اسی طرح ہم) ہمیشہ (دلائل کو طرح طرح سے بیان کرتے رہتے ہیں) مگر وہ سب (انہی لوگوں کے لئے) نافع ہوتے ہیں (جو) ان کی (قدر کرتے ہیں) اور ان کو اپنی فلاح کی چیز سمجھ کر ان میں غور کرتے اور ان پر عمل کرتے ہیں۔

## فائدہ: 1۔ اللہ تعالیٰ کی تجلیات

اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات کی معرفت کے دو اہم طریقے ہیں:

i۔ رسولوں کے ذریعہ۔

ii۔ تجلیات کے ذریعہ۔

## تجلی کی حقیقت

اللہ تعالیٰ کسی شے کو اپنی ذات کا عنوان اور اپنی معرفت کا اور اپنے احکام دینے کا ذریعہ بنا لیتے ہیں۔ اس وقت اس شے کی اپنی مستقل حیثیت ختم ہو جاتی ہے یعنی بالکل نظر انداز کر دی جاتی ہے اس لئے جب اس حالت میں اس شے کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے تو اس سے خود وہ شے مقصود نہیں ہوتی بلکہ اللہ تعالیٰ کی ذات مقصود ہوتی ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ شے خود خدا بن جاتی ہے یا خدا اس میں حلول کر جاتا ہے۔

اس کو ایک مثال سے سمجھو۔ فرض کرو کہ بڑے جاہ وجلال والا ایک بادشاہ ہے جس تک ہر کسی کی رسائی نہیں ہے۔ اس بادشاہ نے ایک پبلک مقام میں ایک بڑا ٹیلی ویژن نصب کرا دیا اور اعلان کرا دیا

کہ میری رعایا فلاں وقت اس ٹیلی ویژن کے گرد جمع ہو جایا کرے اور اس وقت ٹیلی ویژن پر ان کو جو حکم دیا جائے اس پر عمل کو واجب سمجھے اور جس بات سے روکا جائے اس سے رک جائے۔ اس اعلان کے بعد بادشاہ اپنی منتظمہ کے افراد کو کہتا ہے کہ وہ اس مقام پر باادب حاضر ہوں اور ٹیلی ویژن پر وہ ان کو جو حکم دے وہ ان کو بجا لائیں۔ پھر مقرر وقت پر بادشاہ اپنا شاہی تاج پہن کر تخت پر بیٹھتا ہے اور ٹیلی ویژن براہ راست چلا دیا جاتا ہے۔ اب سکرین پر بادشاہ کی تصویر اور عکس آتا ہے۔ بادشاہ کسی کو قریب کرنے اور کسی کو دور کرنے کا حکم دیتا ہے، کسی کو انعام دینے اور کسی کو سزا دینے کا حکم دیتا ہے۔

اس مثال میں ٹی وی پر سکرین پر جو صورت نظر آتی ہے یہی اس بادشاہ کی تجلی ہے۔ مادی اعتبار سے بادشاہ اور ہے اور اس کا عکس اور ہے لیکن ظاہری صورت کے اعتبار سے یہی سمجھا جاتا ہے کہ بادشاہ ہی نے ان کو حکم دیا ہے اور سکرین پر عکس و تصویر ہونے کی مستقل حیثیت کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے اور اس کی طرف اشارہ سے سمجھا جاتا ہے کہ وہ بعینہ بادشاہ کی طرف اشارہ ہے۔

اب اہم بات یہ ہے کہ جب تجلی سے مقصود تجلی کرنے والی ذات ہوتی ہے اور اسی کی طرف مکمل توجہ مطلوب ہوتی ہے اور تجلی والی شے کی اپنی ذاتی حیثیت معدوم ہو جاتی ہے تو ذات تجلی کے ذریعہ جن باتوں کا اظہار چاہتی ہے اور ان کو نمایاں کرنے کا ارادہ کرتی ہے ان کی نسبت ذات ہی کی طرف کرنا مناسب ہے مثلاً جب اللہ تعالیٰ کی کوئی خاص تجلی عرش پر قائم ہوئی ہے تو یہی کہنا حقیقت اور مناسب ہے کہ اللہ تعالیٰ عرش پر قائم ہوئے۔

2۔ آسمان و زمین کی تدریجی تخلیق اللہ تعالیٰ کی شان کُنْ فَیَکُوْنُ کے منافی نہیں کیونکہ کُنْ فَیَکُوْنُ کا مطلب تو صرف اتنا ہے کہ اللہ تعالیٰ جس چیز کو وجود کے جس درجہ میں لانا چاہے اس کا ارادہ ہوتے ہی وہ اس درجہ میں آ جاتی ہے یہ مطلب نہیں کہ خدا کسی چیز کو وجود کے مختلف مدارج سے گزارنے کا ارادہ نہیں کرتا اور ہر شے کو اسباب و علل کے واسطوں کے بغیر ہی یکا یک پیدا کر دیتا ہے۔

**ربط**: حق کی اطاعت پر ترغیب و ترہیب کے تفصیلی مضمون کے بعد اب کچھ واقعاتی شہادتیں ذکر کرتے ہیں کہ قوموں کے پاس ہمارے بھیجے ہوئے رسول آئے لیکن ان قوموں نے ان رسولوں کو اور ان کی تعلیمات کو جھٹلایا تو بالآخر ان کو دنیا میں بھی عذاب نے پکڑا اور آخرت میں بھی وہ جہنم میں جائیں گے۔

## حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی قوم کا قصہ

حضرت آدم علیہ السلام کے بعد ایک طویل زمانہ ایسا گزرا کہ ساری اولاد آدم کلمہ توحید پر قائم

تھی۔ بت پرستی کی ابتداء یوں ہوئی کہ بعض بزرگوں کا انتقال ہو گیا جن کے نام ود، سواع، یغوث، یعوق اور نسر تھے۔ لوگوں نے ان کی تصویریں بنالیں تاکہ ان کے حالات اور عبادت وغیرہ کی یاد تازہ رہے۔ کچھ مدت کے بعد ان صورتوں کے موافق مجسمے بنا لئے حتیٰ کہ کچھ عرصہ کے بعد ان کی عبادت ہونے لگی۔ جب بت پرستی کی وبا پھیل گئی تو اللہ تعالیٰ نے حضرت نوح علیہ السلام کو بھیجا۔

لَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰی قَوْمِهٖ

فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اِنِّیْۤ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿۵۹﴾ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۶۰﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِیْ ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّیْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۶۱﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ وَاَنْصَحُ لَكُمْ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۲﴾ اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰی رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿۶۳﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ فِی الْفُلْكِ وَاَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا عَمِيْنَ ﴿۶۴﴾

**ترجمہ:** بے شک بھیجا ہم نے نوح کو اس کی قوم کی طرف پس کہا (نوح نے) اے میری قوم عبادت کرو اللہ کی۔ نہیں ہے تمہارے لئے کوئی مستحق عبادت اس کے سوا۔ بے شک میں خوف کرتا ہوں تم پر ایک بڑے دن کے عذاب کا۔ بولے سردار اس کی قوم کے بے شک ہم دیکھتے ہیں تجھ کو کھلی گمراہی میں۔ کہا اے میری قوم نہیں مجھ میں کوئی گمراہی ولیکن میں بھیجا ہوا ہوں رب العالمین کی جانب سے۔ میں پہنچاتا ہوں تم کو پیغامات اپنے رب کے اور میں خیر خواہی کرتا ہوں تمہارے لئے اور میں جانتا ہوں اللہ کی طرف سے جو تم نہیں جانتے ہو۔ کیا تم نے تعجب کیا (اس پر) کہ آئی تمہارے پاس نصیحت تمہارے رب کی طرف سے ایک مرد پر تم میں سے تاکہ وہ ڈرائے تم کو اور تاکہ تم ڈرو اور تاکہ تم رحم کئے جاؤ۔ پھر جھٹلایا انہوں نے اس کو پس بچا لیا ہم نے اس کو اور ان کو جو تھے اس کے ساتھ کشتی میں اور غرق کر دیا ہم نے

ان لوگوں کو جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو۔ بے شک وہ تھے لوگ اندھے۔

**تفسیر**: (ہم نے نوح) علیہ السلام (کو) پیغمبر بنا کر (ان کی قوم کی طرف بھیجا سو انہوں نے) اس قوم سے (فرمایا کہ اے میری قوم تم) صرف (اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود) ہونے کے قابل (نہیں) اور بتوں کی پرستش چھوڑ دو۔ ان بتوں کے نام سورہ نوح میں مذکور ہیں یعنی وَدّ اور سُوَاع اور یَغُوث اور یَعُوق اور نَسر (مجھ کو تم پر) میرا کہنا نہ ماننے کی صورت میں (ایک بڑے) سخت (دن کے عذاب کا اندیشہ ہے) کہ وہ یوم قیامت ہے یا دنیا میں عذاب کا دن ہے۔ (ان کی قوم کے سرداروں نے کہا کہ ہم تم کو صریح غلطی) و گمراہی (میں) مبتلا (دیکھتے ہیں) کہ ہمارے ان معبودوں کو یکسر نظر انداز کر کے توحید کی تعلیم کر رہے ہو اور عذاب کا محض فرضی ڈراوا دے رہے ہو۔ (انہوں نے) جواب میں (فرمایا کہ اے میری قوم مجھ میں تو ذرا بھی غلطی نہیں لیکن) چونکہ (میں پروردگار عالم کا) بھیجا ہوا (رسول ہوں) انہوں نے مجھ کو توحید پہنچانے کا حکم کیا ہے اس لئے اپنا منصبی کام کرتا ہوں کہ (تم کو اپنے پروردگار کے پیغام) اور احکام (پہنچاتا ہوں) اور اس پہنچانے میں میری کوئی دنیوی غرض نہیں بلکہ محض (تمہاری خیر خواہی کرتا ہوں) کیونکہ توحید میں تمہارا ہی نفع ہے۔ (اور) یوم عظیم کے عذاب سے جو تم کو تعجب ہوتا ہے تو تمہاری غلطی ہے کیونکہ (میں خدا کی طرف سے ان امور کی خبر رکھتا ہوں جن کی تم کو خبر نہیں) تو اللہ تعالیٰ نے مجھ کو بتا دیا ہے کہ ایمان نہ لانے سے عذاب یوم عظیم واقع ہوگا (اور) تم کو جو میرے رسول ہونے پر میرے بشر ہونے کی وجہ سے انکار ہے جیسا سورہ مومنون میں تصریح ہے مَاهٰذَا اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُرِيْدُ اَنْ يَّتَفَضَّلَ عَلَيْكُمْ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَاَنْزَلَ مَلٰٓئِكَةً الخ یعنی یہ نہیں ہے مگر تم جیسا بشر، چاہتا ہے کہ فضیلت حاصل کرے تم پر اور اگر اللہ چاہتا تو فرشتوں کو نازل کر دیتا۔ تو (کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو کہ تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہارے پاس ایک ایسے شخص کی معرفت جو تمہاری ہی جنس کا) بشر (ہے کوئی نصیحت کی بات آ گئی) وہ نصیحت کی بات یہ ہے کہ جو مذکور ہوئی یعنی يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ سے اِنِّیْٓ اَخَافُ (تا کہ وہ شخص تم کو) بحکم خداوندی عذاب سے (ڈرائے اور تا کہ تم) اس کے ڈرانے سے (ڈر جاؤ اور تا کہ) ڈرنے کی وجہ سے مخالفت چھوڑ دو جس سے (تم پر رحم کیا جائے سو) باوجود اس تمام تر فہمائش کے (وہ لوگ ان کی تکذیب ہی کرتے رہے تو ہم نے نوح) علیہ السلام (کو اور جو لوگ ان کے ساتھ کشتی میں تھے) طوفان کے عذاب سے (بچا لیا اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا ان کو ہم نے) طوفان میں (غرق کر دیا بے شک وہ لوگ اندھے ہو رہے تھے) حق و باطل، نفع نقصان کچھ نہ سوجھتا تھا۔

**فائدہ: 1**۔ کشتی کا قصہ سورہ ہود میں آئے گا اور طوفان میں اہل کشتی کے علاوہ باقی سب کا

غرق ہو جانا سورہ نوح میں مذکور ہے۔

2۔ ایک قصہ کے مختلف الفاظ سے قرآن میں مذکور ہونے کی تحقیق و توجیہ اسی سورت کے دوسرے رکوع میں گزر چکی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ انبیاء سے سب اقوال صادر ہوئے ہوں اور قوم میں سے کسی نے کچھ کہا ہو کسی نے کچھ کہا ہو یا مختلف مجالس میں گفتگو ہوئی ہو۔

## حضرت ہود علیہ السلام اور ان کی قوم عاد کا قصہ

عاد اصل میں ایک شخص کا نام ہے جو نوح علیہ السلام کی پانچویں نسل اور ان کے بیٹے سام کی اولاد میں ہے۔ پھر اس شخص کی اولاد اور پوری قوم عاد کے نام سے مشہور ہوگئی۔ قرآن کریم میں عاد کی ساتھ کہیں لفظ عاد اولیٰ اور کہیں اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ بھی آیا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم عاد کو ارم بھی کہا جاتا ہے۔ اور عاد اولیٰ کے مقابلہ میں کوئی عاد ثانیہ بھی ہے، اس کی تحقیق میں زیادہ مشہور قول یہ ہے کہ عاد کے دادا کا نام اِرَم ہے اس کے ایک بیٹے یعنی عوص کا بیٹا عاد اول ہے اور ارم کے دوسرے بیٹے جثو کا بیٹا ثمود ہے یہ عاد ثانی کہلاتا ہے۔ عاد اول کی اولاد عاد اولی بھی کہلاتی ہے اور ثمود یعنی عاد ثانی کی اولاد ثمود اور عاد ثانیہ کہلاتی ہے۔

قوم عاد جو یمن میں رہتی تھی اس میں بت پرستی پھیل گئی تھی۔ روزی دینے، بارش برسانے، تندرست کرنے اور مختلف حاجتوں کے لئے الگ الگ دیوتا بنا رکھے تھے جن کی پرستش کرتے تھے۔

وَاِلٰی عَادٍ اَخَاهُمْ

هُوْدًا ؕ قَالَ یٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَیْرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۶۵﴾ قَالَ الْمَلَاُ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِیْ سَفَاهَةٍ وَّاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكٰذِبِیْنَ ﴿۶۶﴾ قَالَ یٰقَوْمِ لَیْسَ بِیْ سَفَاهَةٌ وَّلٰكِنِّیْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۶۷﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ وَاَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِیْنٌ ﴿۶۸﴾ اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰی رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِیُنْذِرَكُمْ ؕ وَاذْكُرُوْۤا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّزَادَكُمْ فِی الْخَلْقِ بَصْۜطَةً ۚ فَاذْكُرُوْۤا اٰلَآءَ اللّٰهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۶۹﴾ قَالُوْۤا

اَجِئْتَنَا لِنَعْبُدَ اللّٰهَ وَحْدَهٗ وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا ۚ فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۷۰﴾ قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ رِجْسٌ وَّغَضَبٌ ؕ اَتُجَادِلُوْنَنِيْ فِيْٓ اَسْمَآءٍ سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ مَّا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ؕ فَانْتَظِرُوْٓا اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ﴿۷۱﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿۷۲﴾ ع

**ترجمہ**: اور (بھیجا ہم نے قوم) عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو۔ کہا (ہود نے) اے میری قوم عبادت کرو اللہ کی نہیں ہے تمہارے لئے کوئی مستحق عبادت اس کے سوا۔ کیا پس تم ڈرتے نہیں ہو۔ بولے سردار جو کافر تھے ان کی قوم سے بے شک ہم دیکھتے ہیں تجھ کو کم عقلی میں اور بلاشبہ ہم گمان کرتے ہیں تجھ کو جھوٹوں میں سے۔ کہا (ہود نے) اے میری قوم نہیں ہے مجھ میں کم عقلی ولیکن میں بھیجا ہوا ہوں رب العالمین کی طرف سے۔ میں پہنچاتا ہوں تم کو پیغامات اپنے رب کے اور میں ہوں تمہارا خیر خواہ امانتدار۔ کیا تم نے تعجب کیا (اس پر) کہ آئی تمہارے پاس نصیحت تمہارے رب کی جانب سے ایک مرد پر تم میں سے تاکہ وہ ڈرائے تم کو۔ اور یاد کرو جب (اللہ نے) بنایا تم کو نائب قوم نوح کے بعد اور زیادہ کیا تم کو (بدن کی) بناوٹ میں پھیلاؤ کے طور پر۔ سو یاد کرو اللہ کی نعمتوں کو تاکہ تم کامیابی پاؤ۔ (سردار) بولے کیا تو آیا ہمارے پاس تاکہ ہم عبادت کریں اللہ کی اکیلے کی اور ہم چھوڑ دیں جن کو پوجتے تھے ہمارے باپ دادے۔ پس تو لے آ ہمارے پاس وہ چیز دھمکی دیتا ہے تو ہم کو (جس کی) اگر تو ہے سچوں میں سے۔ کہا (ہود نے) واقع ہو چکا ہے تم پر تمہارے رب کی جانب سے عذاب اور غضب۔ کیا تم جھگڑتے ہو مجھ سے ان ناموں کے بارے میں رکھ لیا ہے جن کو تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے نہیں اتاری اللہ نے ان کی کوئی دلیل۔ سو انتظار کرو بلاشبہ میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں۔ پس بچا لیا ہم نے اس کو (یعنی ہود کو) اور ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ تھے رحمت کے ساتھ اپنی جانب سے اور کاٹ دی ہم نے جڑ ان لوگوں کی جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور نہیں تھے وہ ماننے والے۔

**تفسیر**: (اور ہم نے قوم عاد کی طرف ان کے) برادری یا وطن کے (بھائی) حضرت (ہود) علیہ السلام (کو) پیغمبر بنا کر (بھیجا انہوں نے) اپنی قوم سے (فرمایا اے میری قوم تم) صرف (اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود) ہونے کے قابل (نہیں) اور بت پرستی چھوڑ دو جیسا آگے وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآءُ نَا سے معلوم ہوتا ہے (سو کیا تم) ایسے بڑے جرم عظیم یعنی شرک کے مرتکب ہو کر عذاب الٰہی سے (نہیں ڈرتے ان کی قوم میں جو سردار کافر تھے انہوں نے) جواب میں (کہا کہ ہم تم کو کم عقلی میں) مبتلا (دیکھتے ہیں) کہ توحید کی تعلیم کر رہے ہو اور عذاب سے ڈرا رہے ہو (اور ہم بیشک تم کو جھوٹے لوگوں میں سے سمجھتے ہیں) یعنی نعوذ باللہ نہ تو توحید کی بات صحیح ہے اور نہ عذاب کا آنا صحیح ہے (انہوں نے فرمایا کہ اے میری قوم مجھ میں ذرا بھی کم عقلی نہیں لیکن) چونکہ (میں پروردگار عالم کا بھیجا ہوا پیغمبر ہوں) انہوں نے مجھ کو توحید کی تعلیم دینے اور عذاب سے ڈرانے کا حکم کیا ہے اس لئے اپنا منصبی کام کرتا ہوں کہ (تم کو اپنے پروردگار کے پیغام) اور احکام (پہنچاتا ہوں اور میں تمہارا خیر خواہ امانت دار ہوں) کیونکہ توحید و ایمان میں تمہارا ہی نفع ہے (اور) تم جو میرے بشر ہونے کی وجہ سے میری نبوت کا انکار کرتے ہو جیسا سورہ ابراہیم میں قوم نوح و عاد و ثمود کے ذکر کے بعد ہے قَالُوْٓا اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا یعنی تم تو محض ہماری طرح کے بشر ہو تو (کیا تم اس بات سے تعجب کرتے ہو کہ تمہارے پروردگار کی طرف سے تمہارے پاس ایک ایسے شخص کی معرفت جو تمہاری ہی جنس کا) بشر (ہے کوئی نصیحت کی بات آ گئی) وہ نصیحت کی بات وہی ہے جو مذکور ہوئی یعنی يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ سے اَفَلَا تَتَّقُوْنَ تک (تا کہ وہ شخص تم کو) عذاب الٰہی سے (ڈرائے) یعنی یہ تو کوئی تعجب کی بات نہیں کیونکہ بشریت و نبوت آپس میں ایک دوسرے کی ضد نہیں ہیں۔ اوپر اَفَلَا تَتَّقُوْنَ میں ڈراوا تھا آگے ترغیب ہے۔ (اور) اے قوم (تم یہ حالت یاد کرو) اور یاد کر کے احسان مانو اور اطاعت کرو (کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو قوم نوح کے بعد) روئے زمین پر (آباد کیا اور ڈیل ڈول میں تم کو پھیلاؤ) بھی (زیادہ دیا سو خدا تعالیٰ کی) ان (نعمتوں کو یاد کرو) اور یاد کر کے احسان مانو اور اطاعت کرو (تا کہ تم کو) ہر طرح کی (فلاح ہو۔ وہ لوگ کہنے لگے کہ کیا) خوب (آپ ہمارے پاس اس واسطے آئے ہوں گے کہ ہم صرف اللہ ہی کی عبادت کیا کریں اور جن) بتوں (کو ہمارے باپ دادا پوجتے تھے ہم ان) کی عبادت (کو چھوڑ دیں) یعنی ہم ایسا نہ کریں گے (اور ہم کو) نہ ماننے پر (جس عذاب کی دھمکی دیتے ہو تو اس) عذاب (کو ہمارے پاس منگوا دو اگر تم سچے ہو۔ انہوں نے فرمایا کہ) تمہاری سرکشی کی جب یہ حالت ہے تو (بس اب تم پر خدا کی طرف سے عذاب اور غضب آیا ہی چاہتا ہے) پس عذاب کے شبہ

کا جواب تو اس وقت معلوم ہو جائے گا۔ اور باقی توحید پر جو شبہ ہے کہ ان بتوں کو معبود کہتے ہو جن کا نام تو تم نے معبود رکھ لیا ہے، لیکن واقع میں ان کے معبود ہونے کی کوئی دلیل ہی نہیں ہے تو (کیا تم مجھ سے ایسے) بے حقیقت (ناموں کے بارے میں جھگڑتے ہو) یعنی وہ تو بس نام ہی نام ہیں (جن کو تم نے اور تمہارے باپ دادوں نے) آپ ہی (ٹھہرا لیا ہے) لیکن (ان کے معبود ہونے کی خدا تعالیٰ نے کوئی) نقلی یا عقلی (دلیل نہیں بھیجی)۔ یعنی جھگڑے میں مدعی کے ذمہ دلیل ہوتی ہے اور مقابل کی دلیل کا جواب بھی، سو تم نہ تو دلیل قائم کر سکتے ہو نہ میری دلیل کا جواب دے سکتے ہو پھر جھگڑے کا کیا معنی۔ (سو تم) اب جھگڑا ختم کرو اور عذاب الٰہی کے (منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ انتظار کر رہا ہوں۔ غرض) عذاب آیا اور (ہم نے ان کو اور ان کے ساتھیوں کو) یعنی مومنین کو (اپنی رحمت) و کرم (سے) اس عذاب سے (بچا لیا اور ان لوگوں کی جڑ تک کاٹ دی) یعنی بالکل ہلاک کر دیا (جنہوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا تھا اور وہ) انتہائی قساوت قلبی کی وجہ سے (ایمان لانے والے نہ تھے) یعنی اگر ہلاک بھی نہ ہوتے جب بھی ایمان نہ لاتے اس لئے ہم نے اس وقت کی حکمت کے تقاضے سے ان کا خاتمہ ہی کر دیا۔

حضرت صالح علیہ السلام اور ان کی قوم ثمود کا قصہ

وَإِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَالِحًا ۗ قَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ قَدْ جَاءَتْكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ هَٰذِهِ نَاقَةُ اللَّهِ لَكُمْ آيَةً ۖ فَذَرُوهَا تَأْكُلْ فِي أَرْضِ اللَّهِ ۖ وَلَا تَمَسُّوهَا بِسُوءٍ فَيَأْخُذَكُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٧٣﴾ وَاذْكُرُوا إِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَاءَ مِن بَعْدِ عَادٍ وَبَوَّأَكُمْ فِي الْأَرْضِ تَتَّخِذُونَ مِن سُهُولِهَا قُصُورًا وَتَنْحِتُونَ الْجِبَالَ بُيُوتًا ۖ فَاذْكُرُوا آلَاءَ اللَّهِ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ﴿٧٤﴾ قَالَ الْمَلَأُ الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا مِن قَوْمِهِ لِلَّذِينَ اسْتُضْعِفُوا لِمَنْ آمَنَ مِنْهُمْ أَتَعْلَمُونَ أَنَّ صَالِحًا مُّرْسَلٌ مِّن رَّبِّهِ ۚ قَالُوا إِنَّا بِمَا أُرْسِلَ بِهِ مُؤْمِنُونَ ﴿٧٥﴾

قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا بِالَّذِيْٓ اٰمَنْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿۷۶﴾ فَعَقَرُوا النَّاقَةَ وَعَتَوْا عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ وَقَالُوْا يٰصٰلِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۷۷﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۷۸﴾ فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿۷۹﴾

**ترجمہ**: اور (بھیجا ہم نے) ثمود کی طرف انکے بھائی صالح کو۔ کہا (صالح نے) اے میری قوم عبادت کرو اللہ کی نہیں ہے تمہارے لئے کوئی مستحق عبادت اس کے سوا۔ آ چکی ہے تمہارے پاس دلیل تمہارے رب کی طرف سے۔ یہ اللہ کی اونٹنی ہے (ظاہر کی گئی ہے) تمہارے لئے نشانی کے طور پر سو تم چھوڑ دو اس کو کہ کھاتی رہے اللہ کی زمین میں اور مت ہاتھ لگاؤ اس کو برائی کے ساتھ کہ (کہیں) پکڑے تم کو عذاب دردناک۔ اور یاد کرو جب (اللہ نے) بنایا تم کو نائب (قوم) عاد کے بعد اور ٹھکانا دیا تم کو زمین میں تم بناتے ہو اس کے نرم حصہ میں محل اور تراش کر بناتے ہو پہاڑوں کو گھر پس یاد کرو اللہ کی نعمتوں کو اور مت فساد کرو زمین میں فسادی ہو کر۔ کہا سرداروں نے کہ جنہوں نے تکبر کیا ان کی قوم میں سے ان لوگوں سے جو کمزور (اور غریب) ہوئے (یعنی) ان کو جو ایمان لے آئے تھے ان (کی قوم) میں سے کیا تم (یقین کے ساتھ) جانتے ہو کہ صالح بھیجا ہوا ہے اپنے رب کی طرف سے۔ انہوں نے (جواب میں) کہا بے شک ہم اس بات پر جو وہ دے کر بھیجا گیا ہے ایمان رکھنے والے ہیں۔ کہا ان لوگوں نے جنہوں نے تکبر کیا بے شک ہم اس بات کے ایمان لائے ہو تم جس پر منکر ہیں۔ پھر کاٹ ڈالا انہوں نے اونٹنی کو اور سرکشی کی اپنے رب کے حکم سے اور کہا اے صالح لے آ تو ہمارے پاس جس کی تو دھمکی دیتا ہے ہم کو اگر تو ہے رسولوں میں سے۔ پس پکڑا ان کو زلزلہ نے اور ہو گئے وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے ہوئے۔ پھر پلٹا (صالح) ان سے اور کہا اے میری قوم پہنچا دیا تھا میں نے تم کو اپنے رب کا پیغام اور خیر خواہی کی میں نے تمہاری ولیکن تم پسند نہیں کرتے تھے خیر خواہی کرنے والوں کو۔

**تفسیر**: (اور ہم نے قوم ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح) علیہ السلام (کو) پیغمبر بنا کر (بھیجا انہوں نے) اپنی قوم سے (فرمایا اے میری قوم تم) صرف (اللہ تعالیٰ کی عباد ت کرو اس کے سوا

کوئی تمہارا معبود) ہونے کے قابل (نہیں)۔ انہوں نے ایک خاص معجزہ کی درخواست کی کہ اس پتھر میں سے ایک اونٹنی پیدا ہو تو ہم ایمان لائیں چنانچہ آپ کی دعا سے ایسا ہی ہوا کہ وہ پتھر پھٹا اور اس کے اندر سے ایک بڑی اونٹنی نکلی۔ آپ نے فرمایا کہ (تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے) میرے رسول ہونے کی (ایک واضح دلیل آچکی ہے) آگے اس کا بیان ہے (یہ اونٹنی ہے اللہ کی جو تمہارے لئے دلیل) بنا کر ظاہر کی گئی (ہے) اور اسی لئے اللہ کی اونٹنی کہلائی کہ اللہ کی دلیل ہے (سو) علاوہ اس کے کہ یہ میری رسالت پر دلیل ہے خود اس کے بھی کچھ حقوق ہیں جن میں سے ایک یہ ہے کہ (اس کو چھوڑ دو کہ اللہ کی زمین میں) گھاس چارہ (کھاتی پھرا کرے) اسی طرح اپنی باری کے دن پانی پیتی رہے جیسا دوسری آیت میں ہے (اور اس کو برائی) اور تکلیف دہی (کے ساتھ ہاتھ بھی مت لگانا کبھی تم کو دردناک عذاب آپکڑے۔ اور) اے قوم (تم یہ حالت یاد کرو) اور یاد کر کے احسان مانو اور اطاعت کرو (کہ اللہ تعالیٰ نے تم کو) قوم (عاد کے بعد) روئے زمین پر (آباد کیا اور تم کو زمین پر رہنے کو) دلخواہ (ٹھکانا دیا کہ نرم زمین پر) بھی بڑے بڑے (محل بناتے ہو اور پہاڑوں کو تراش تراش کر ان میں) بھی (گھر بناتے ہو سو خدا تعالیٰ کی) ان (نعمتوں کو) اور دوسری نعمتوں کو بھی (یاد کرو اور) کفر و شرک کے ذریعہ (زمین میں فساد مت پھیلاؤ) یعنی ایمان لے آؤ۔ مگر باوجود اس قدر فہمائش کے صرف کچھ غریب لوگ ایمان لائے جن سے قوم کے سرداروں نے استہزاء کے طور پر گفتگو کی یعنی (ان کی قوم میں جو متکبر سردار تھے انہوں نے غریب لوگوں سے جو کہ ان میں سے ایمان لے آئے تھے کہا کہ) بڑے بڑے لوگ تو آج تک نہ سمجھے مگر (کیا تم کو معلوم ہو گیا کہ صالح) علیہ السلام (اپنے رب کی طرف سے) پیغمبر بنا کر (بھیجے ہوئے) آئے (ہیں انہوں نے) جواب میں (کہا کہ) صرف معلوم ہونا کیا وہ تو تم کو بھی ہے بلکہ ہم تو اس بات کو دل کی گہرائیوں سے مانتے ہیں اور ساتھ ہی (بلاشبہ ہم اس) ہر حکم (پر) بھی (پورا یقین رکھتے ہیں جو وہ دے کر بھیجے گئے ہیں) ان غریب مسلمانوں کے پختہ یقین و ایمان کو دیکھ کر وہ کھسیانے ہوئے اور (متکبر لوگ کہنے لگے کہ تم جس چیز پر یقین لائے ہوئے ہو ہم تو اس کے منکر ہیں)۔

(غرض) نہ صالح علیہ السلام پر ایمان لائے اور نہ اونٹنی کے حقوق ادا کئے بلکہ اس اونٹنی سے بھی تنگ دل ہوئے کیونکہ وہ اونٹنی بہت ہی بڑے جسم والی تھی اس لئے جس جنگل میں وہ چرتی تھی دوسرے مویشی اس سے ڈر کر بھاگ جاتے اور جس کنویں میں پانی کی باری مقرر ہوتی اس کا تمام پانی پی جاتی لہٰذا اس روز دوسرے مویشیوں کو وہاں پانی نہ ملتا۔ لہٰذا انہوں نے (اس اونٹنی کو) بھی (مار ڈالا اور اپنے پروردگار) کے توحید، رسالت (کے حکم) ماننے (سے) بھی (سرکشی کی) اور) اس پر یہ بیبا کی کہ

(کہنے لگے کہ اے صالح جس) عذاب (کی آپ ہم کو دھمکی دیتے تھے اس کو منگوایئے اگر آپ پیغمبر ہیں) کیونکہ پیغمبر کا سچا ہونا ضروری ہے (پس پکڑا ان کو زلزلہ نے سو اپنے گھر میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے اس وقت صالح) علیہ السلام (ان سے منہ موڑ کر چلے اور) بطور حسرت کے فرضی خطاب کر کے (فرمانے لگے کہ اے میری قوم میں نے تو تم کو اپنے پروردگار کا حکم پہنچا دیا تھا) جس پر عمل کرنا موجب فلاح تھا (اور میں نے تمہاری) بہت (خیر خواہی کی) کہ کس طرح شفقت سے سمجھایا (لیکن) افسوس تو یہ ہے کہ (تم لوگ) اپنے (خیر خواہوں کو پسند ہی نہیں کرتے تھے) اس لئے ایک نہ سنی اور آخر روز بد دیکھا۔

**فائدہ**: ایک دوسری آیت میں صیحہ یعنی فرشتہ کے نعرہ سے ہلاک ہونا آیا ہے۔ دونوں میں تطبیق یہ ہے کہ وہ نعرہ اتنا ہیبت ناک تھا کہ اس کی وجہ سے دلوں میں زلزلہ اور لرزہ پیدا ہوا اور مر گئے۔

## حضرت لوط علیہ السلام اور ان کی قوم کا قصہ

حضرت لوط علیہ السلام حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے ہیں۔ دونوں کا اصل وطن مغربی عراق میں بصرہ کے قریب ارض بابل کے نام سے معروف تھا اس میں بت پرستی کا عام رواج تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا گھرانہ خود بت پرستی میں مبتلا تھا۔ حق تعالیٰ نے ان کی ہدایت کے لئے ابراہیم علیہ السلام کو رسول بنا کر بھیجا۔ قوم نے مخالفت کی جس کی نوبت آتش نمرود تک پہنچی۔ خود والد نے گھر سے نکال دینے کی دھمکیاں دیں۔

ان کے گھرانہ میں سے صرف ان کی زوجہ محترمہ حضرت سارہ اور بھتیجے حضرت لوط علیہ السلام مسلمان ہوئے۔ فَاٰمَنَ لَهٗ لُوْطٌ بالآخر انہیں دونوں کو ساتھ لے کر وطن سے ملک شام کی طرف ہجرت فرمائی۔ نہر اردن پر پہنچنے کے بعد بحکم خداوندی حضرت ابراہیم علیہ السلام علاقہ کنعان میں جا کر مقیم ہوئے جو بیت المقدس کے قریب ہے۔

اور لوط علیہ السلام کو بھی حق تعالیٰ نے نبوت عطا فرما کر اردن اور بیت المقدس کے درمیان مقام سدوم کے لوگوں کی ہدایت کے لئے مبعوث فرمایا۔ یہ علاقہ پانچ شہروں پر مشتمل تھا جن کے نام سدوم، عمورہ، ادمہ، صبوئیم اور بالع یا صوغر تھے۔ ان کے مجموعہ کو قرآن کریم نے مُؤتَفِکہ اور مُؤتَفِکات کے الفاظ میں کئی جگہ بیان فرمایا ہے۔ سدوم ان شہروں کا دارالحکومت اور مرکز سمجھا جاتا تھا۔ حضرت لوط علیہ السلام نے یہیں قیام فرمایا۔

وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ مَا سَبَقَكُمْ

بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۸۰﴾ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً
مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿۸۱﴾ وَمَا كَانَ جَوَابَ
قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ اِنَّهُمْ اُنَاسٌ
يَّتَطَهَّرُوْنَ ﴿۸۲﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۖ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿۸۳﴾
وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ؕ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۸۴﴾

**ترجمہ**: اور (بھیجا ہم نے) لوط کو جب کہا اس نے اپنی قوم سے کیا تم آتے ہو ایسی بے حیائی پر کہ نہیں سبقت کی تم پر اس بے حیائی کے ساتھ کسی نے بھی جہان والوں میں سے۔ تم تو آتے ہو مردوں کے پاس شہوت کے مارے عورتوں کو چھوڑ کر بلکہ تم لوگ ہو حد سے گزرنے والے۔ اور نہیں تھا جواب اس کی قوم کا مگر یہ کہ کہا انہوں نے نکالو ان کو اپنی بستی سے۔ یہ لوگ ہیں (جو) بہت پاک صاف بنتے ہیں۔ پس بچا لیا ہم نے اس کو اور اس کے گھر والوں کو سوائے اس کی عورت کے، تھی وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے۔ اور برسائی ہم نے ان کے اوپر (پتھروں کی) بارش پس دیکھ کیسا ہوا انجام مجرموں کا۔



**تفسیر**: (اور ہم نے لوط) علیہ السلام (کو) چند بستیوں کی طرف پیغمبر بنا کر (بھیجا جب کہ انہوں نے اپنی قوم) یعنی اپنی امت (سے فرمایا کیا تم ایسا فحش کام کرتے ہو جس کو تم سے پہلے کسی نے دنیا جہان والوں میں سے نہیں کیا) یعنی (تم مردوں کے ساتھ شہوت رانی کرتے ہو عورتوں کو چھوڑ کر) اور اس کام کے ارتکاب میں یہ نہیں کہ تم کو کوئی دھوکہ ہو گیا ہو (بلکہ) اس بارے میں (تم حد) انسانیت (ہی سے گزر گئے ہو۔ اور) ان باتوں کا (ان کی قوم سے کوئی) معقول (جواب نہ بن پڑا سوائے اس کے کہ) آخر میں بیہودگی کے طور پر (آپس میں کہنے لگے کہ ان لوگوں کو) یعنی لوط علیہ السلام کو اور ان کے ساتھی مومنین کو (تم اپنی) اس (بستی سے نکال دو) کیونکہ (یہ لوگ بڑے پاک صاف بنتے ہیں) اور ہم کو گندہ سمجھتے ہیں پھر گندوں میں پاک لوگوں کا کیا کام، یہ بات انہوں نے بزاہ تمسخر کہی تھی (سو) جب یہاں تک نوبت پہنچی تو (ہم نے) اس قوم پر عذاب نازل کیا اور (لوط) علیہ السلام (کو اور ان کے متعلقین کو) یعنی ان کے گھر والوں کو اور دوسرے ایمان والوں کو بھی اس عذاب سے (بچا لیا) اس طرح کہ وہاں سے نکل جانے کا پہلے ہی حکم ہو گیا (سوائے ان کی بیوی کے کہ وہ)

بوجہ ایمان نہ لانے کے (ان ہی لوگوں میں رہی جو پیچھے) عذاب میں (رہ گئے تھے اور) وہ عذاب جو ان پر نازل ہوا یہ تھا کہ (ہم نے ان پر ایک نئی طرح کا مینہ برسایا) کہ وہ پتھروں کی بارش تھی (سو اے دیکھنے والے (دیکھ تو سہی ان مجرموں کا انجام کیسا ہوا) اگر تو غور سے دیکھے گا تو تعجب کرے گا اور سمجھے گا کہ نافرمانی کا کیا انجام ہوتا ہے۔

**فائدہ**: دوسری آیتوں میں پتھروں کی بارش اور ان بستیوں کا الٹ دینا بھی مذکور ہے جس کا بیان ان آیات کی تفسیر کے ساتھ آئے گا انشاء اللہ تعالی۔

## حضرت شعیب علیہ السلام اور ان کی قوم کا قصہ

اس جگہ اہل مدین کی طرف ان کی بعثت مذکور ہے جب کہ قرآن میں دوسری جگہ اصحاب ایکہ کی طرف ان کا مبعوث ہونا مذکور ہے۔ ممکن ہے کہ ان دونوں سے ایک ہی قوم مراد ہو۔ ان کی قوم میں شرک کے علاوہ کم تولنے ناپنے کا مرض تھا۔ حضرت شعیب علیہ السلام نے توحید وغیرہ کی عام دعوت کے علاوہ خاص معاشرتی معاملات کی اصلاح اور حقوق العباد کی حفاظت کی طرف بڑے زور سے توجہ دلائی۔



وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۗ قَالَ يَٰقَوْمِ ٱعْبُدُوا۟ ٱللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُۥ ۖ قَدْ جَآءَتْكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ فَأَوْفُوا۟ ٱلْكَيْلَ وَٱلْمِيزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا۟ ٱلنَّاسَ أَشْيَآءَهُمْ وَلَا تُفْسِدُوا۟ فِى ٱلْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَٰحِهَا ۚ ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ﴿٨٥﴾ وَلَا تَقْعُدُوا۟ بِكُلِّ صِرَٰطٍ تُوعِدُونَ وَتَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ ٱللَّهِ مَنْ ءَامَنَ بِهِۦ وَتَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ وَٱذْكُرُوٓا۟ إِذْ كُنتُمْ قَلِيلًا فَكَثَّرَكُمْ ۖ وَٱنظُرُوا۟ كَيْفَ كَانَ عَٰقِبَةُ ٱلْمُفْسِدِينَ ﴿٨٦﴾ وَإِن كَانَ طَآئِفَةٌ مِّنكُمْ ءَامَنُوا۟ بِٱلَّذِىٓ أُرْسِلْتُ بِهِۦ وَطَآئِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوا۟ فَٱصْبِرُوا۟ حَتَّىٰ يَحْكُمَ ٱللَّهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ ٱلْحَٰكِمِينَ ﴿٨٧﴾

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَنُخْرِجَنَّكَ يٰشُعَيْبُ
وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَكَ مِنْ قَرْيَتِنَاۤ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ قَالَ
اَوَلَوْ كُنَّا كٰرِهِيْنَ ۚ﴿۸۸﴾ قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اِنْ عُدْنَا فِيْ
مِلَّتِكُمْ بَعْدَ اِذْ نَجّٰىنَا اللّٰهُ مِنْهَا ؕ وَمَا يَكُوْنُ لَنَاۤ اَنْ نَّعُوْدَ
فِيْهَاۤ اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّنَا ؕ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ؕ
عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ؕ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَ
اَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ ﴿۸۹﴾ وَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَئِنِ
اتَّبَعْتُمْ شُعَيْبًا اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿۹۰﴾ فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ
فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ۚۖ﴿۹۱﴾ اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَاَنْ
لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ۛۚ اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۹۲﴾
فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ
لَكُمْ ۚ فَكَيْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ﴿۹۳﴾ ع

**ترجمہ:** اور (بھیجا ہم نے) مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو۔ کہا اے میری قوم عبادت کرو اللہ کی، نہیں ہے تمہارے لئے کوئی مستحق عبادت اس کے سوا۔ آ چکی ہے تمہارے پاس واضح دلیل تمہارے رب کی جانب سے سو پورا کرو ناپ کو اور تول کو اور مت نقصان کرو لوگوں کا ان کی چیزوں میں اور مت فساد کرو زمین میں اس کی اصلاح کے بعد۔ یہ بہتر ہے تمہارے لئے اگر تم ہو ایمان والے۔ اور مت بیٹھو رستوں پر کہ دھمکی دو اور روکو اللہ کی راہ سے اس کو جو ایمان لایا اللہ پر اور یہ کہ تم تلاش کرو اس (راہ) میں کجی کو۔ اور یاد کرو جب کہ تھے تم تھوڑے پھر زیادہ کر دیا (اللہ نے) تم کو اور دیکھو کیسا ہوا انجام فساد کرنے والوں کا۔ اور اگر ایک گروہ تم میں سے ایمان لایا اس پر بھیجا گیا ہوں میں جس کے ساتھ اور ایک گروہ نہیں ایمان لایا تو صبر کرو یہاں تک کہ فیصلہ دے اللہ ہمارے درمیان اور وہ فیصلہ کرنے

والوں میں سب سے بہتر ہے۔ کہا سرداروں نے کہ جنہوں نے تکبر کیا اس کی قوم میں سے ضرور ہم نکال دیں گے تجھ کو اے شعیب اور ان کو جو ایمان لائے تیرے ساتھ اپنی لبستی سے یا تم لوٹ آؤ ہمارے دین میں۔ کہا (شعیب نے) کیا اگر چہ ہم ہوں (اس بات کو) ناپسند کرنے والے۔ بے شک باندھا ہم نے اللہ پر جھوٹ اگر ہم لوٹ جائیں تمہارے دین میں اس کے بعد کہ نجات دی ہم کو اللہ نے (تمہارے) اس (دین) سے۔ اور نہیں ہے ہمارے لئے کہ ہم لوٹ جائیں اس میں مگر یہ کہ چاہے اللہ ہمارا رب۔ گھیر لیا ہمارے رب نے ہر شے کو علم سے۔ اللہ پر ہم نے توکل کیا۔ اے ہمارے رب فیصلہ کر دے ہمارے درمیان اور ہماری قوم کے درمیان حق کے ساتھ اور تو بہترین ہے فیصلہ کرنے والوں میں۔ اور کہا ان سرداروں نے جنہوں نے کفر کیا اسی کی قوم میں سے اگر تم نے پیروی کی شعیب تو بے شک تم اس وقت نقصان اٹھانے والے ہوگے۔ پس پکڑا ان کو زلزلہ نے تو وہ ہو گئے اپنے گھروں میں اوندھے پڑے ہوئے۔ جن لوگوں نے جھٹلایا شعیب کو گویا وہ بسے ہی نہ تھے ان میں۔ جن لوگوں نے جھٹلایا شعیب کو وہی ہوئے نقصان اٹھانے والے۔ پھر پلٹا وہ ان سے اور کہا اے میری قوم بے شک پہنچا دیئے تھے میں نے تم کو پیغامات اپنے رب کے اور خیر خواہی کی میں نے تمہاری، پس کیسے میں افسوس کروں کافر قوم پر۔

**تفسیر**: (اور ہم نے مدین) والوں (کی طرف ان کے بھائی شعیب) علیہ السلام (کو) پیغمبر بنا کر (بھیجا۔ انہوں نے) اہل مدین سے (فرمایا کہ اے میری قوم تم) صرف (اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اس کے سوا کوئی تمہارا معبود) بننے کے قابل (نہیں۔ تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے) میرے نبی ہونے پر (واضح دلیل آ چکی ہے) تو جب میری نبوت ثابت ہے (تو) احکام شرعیہ میں میرا کہنا مانو چنانچہ میں کہتا ہوں کہ (تم ناپ اور تول پوری پوری کیا کرو اور لوگوں کا ان کی چیزوں میں نقصان مت کیا کرو) جیسا کہ تمہاری عادت ہے (اور روئے زمین میں اس کے بعد کہ) تعلیم و توحید اور بعثت انبیاء اور عدل و ادائے حقوق اور ناپ تول پورا کرنے کے حکم دے کر (اس کی درستی) تجویز (کر دی گئی فساد مت پھیلاؤ) یعنی ان احکام کی مخالفت اور کفر مت کرو کہ موجب فساد ہے (یہ) جو کچھ میں کہہ رہا ہوں اس پر عمل کرنا (تمہارے لئے) دنیا و آخرت دونوں میں (نافع ہے اگر تم) میری (تصدیق کرو) جس کے لئے دلائل موجود ہیں، اور تصدیق کر کے عمل کرو تو مذکورہ امور دنیا و آخرت میں نافع ہیں۔ آخرت میں تو ظاہر ہے کہ نجات ہوگی اور دنیا میں شریعت پر عمل کرنے

سے امن و انتظام قائم رہتا ہے، خاص کر پورا ناپنے تولنے سے اعتبار بڑھنے کے وجہ سے تجارت کو ترقی بھی ہوتی ہے (اور تم سڑکوں پر اس غرض سے مت بیٹھا کرو کہ اللہ پر ایمان لانے والوں کو) ایمان لانے پر (دھمکیاں دو اور) ان کو (اللہ کی راہ) یعنی ایمان (سے روکو اور اس) راہ (میں کجی) اور شبہات (کی تلاش میں لگے رہو) کہ بے جا اعتراض سوچ سوچ کر لوگوں کو بہکاؤ۔ یہ ممانعت اس لئے کی کہ یہ لوگ اپنی سابقہ گمراہی یعنی کفر کے ساتھ ساتھ گمراہ کرنے میں بھی مبتلا تھے کہ سڑکوں پر بیٹھ کر آنے والوں کو بہکاتے کہ شعیب علیہ السلام پر ایمان نہ لانا نہیں تو ہم تم کو مار ڈالیں گے۔ آگے نعمت یاد دلا کر ترغیب دیتے ہیں اور عذاب یاد دلا کر ڈراتے ہیں (اور اس حالت کو یاد کرو جب کہ تم) تعداد میں اور مال میں (کم تھے پھر اللہ تعالیٰ نے تم کو) تعداد اور مال میں (زیادہ کر دیا) لہٰذا خدا کے ان احسانات کا شکر ادا کرو اور وہ جب ہی ادا ہو سکتا ہے کہ خدا کے اور بندوں کے حقوق پہچان کر عملی درستی اور اصلاح میں مشغول رہو اور نعمتوں پر مغرور نہ ہو، (اور دیکھو تو کیسا برا انجام ہوا فساد) یعنی کفر و تکذیب و ظلم (کرنے والوں کا) جیسے قوم نوح اور عاد اور ثمود کے واقعات گزر چکے ہیں اسی طرح تم پر عذاب آنے کا اندیشہ ہے۔ (اور اگر) تم کو عذاب نہ آنے کا اس سے شبہ ہو کہ (تم میں سے بعضے) تو (اس حکم پر جس کو دے کر مجھ کو بھیجا گیا ہے ایمان لائے ہیں اور بعضے ایمان نہیں لائے) اور پھر بھی دونوں فریق ایک ہی حالت میں ہیں یہ نہیں کہ ایمان نہ لانے والوں پر عذاب آگیا ہو، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کا عذاب سے ڈرانا بے اصل ہے (تو) اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ فوراً عذاب نہ آنے سے یہ کیسے معلوم ہوا کہ عذاب آئے گا ہی نہیں (ذرا ٹھہر جاؤ یہاں تک کہ ہمارے) یعنی ہم دونوں فریق کے (درمیان میں اللہ تعالیٰ) عملی (فیصلہ کئے دیتے ہیں) یعنی عذاب نازل کر کے مومنین کو نجات دیں گے اور کفار کو ہلاک کریں گے (اور وہ سب فیصلہ کرنے والوں سے بہتر ہیں) کہ ان کا فیصلہ بالکل مناسب ہی ہوتا ہے۔

(ان کی قوم کے متکبر سرداروں نے) جو یہ باتیں سنیں تو انہوں نے گستاخانہ (کہا کہ اے شعیب) یاد رکھئے (ہم آپ کو اور آپ کے ہمراہ جو ایمان والے ہیں ان کو اپنی بستی سے نکال دیں گے یا یہ ہو کہ تم ہمارے مذہب میں پھر آ جاؤ) تو البتہ ہم کچھ نہ کہیں گے۔ یہ بات مومنین کو اس لئے کہی کہ وہ بھی ایمان قبول کرنے سے پہلے اسی طریق کفر پر تھے لیکن شعیب علیہ السلام کے حق میں باوجود اس حقیقت کے کہ انبیاء سے کبھی کفر صادر نہیں ہوتا اس لئے کہی کہ بعثت سے قبل ان کے سکوت سے وہ یہی سمجھتے تھے کہ ان کا اعتقاد بھی ہمارا جیسا ہوگا (شعیب) علیہ السلام (نے جواب دیا کہ کیا ہم تمہارے

مذہب میں آ جائیں گے گو ہم ) دلیل وبصیرت سے ( اس کو مکروہ ) اور قابل نفرت ( ہی سمجھتے ہوں ) یعنی جب اس کے باطل ہونے پر دلیل قائم ہے تو ہم کیسے اس کو اختیار کر لیں ( ہم تو اللہ پر بڑی جھوٹی تہمت لگانے والے ہو جائیں اگر ) خدا نہ کرے ( ہم تمہارے مذہب میں آ جائیں ) خصوصاً ( اس کے بعد کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو اس سے نجات دی ہو ) کیونکہ اول تو مطلقاً کفر کو دین حق سمجھنا یہی اللہ پر تہمت لگانا ہے کہ یہ دین معاذ اللہ اللہ کو پسند ہے پھر خاص طور سے مؤمن کا کافر ہونا چونکہ علم اور دلیل سے حق کے قبول کے بعد ہے تو اس میں اور زیادہ تہمت ہے ایک تو وہی تہمت دوسری وہ تہمت کہ اللہ نے جو مجھ کو دلیل کا علم دیا تھا جس کو میں حق سمجھتا تھا وہ علم غلط دیا تھا۔ اور شعیب علیہ السلام نے لفظ عود یعنی پلٹ آنا یا تو دوسروں مسلمانوں کے اعتبار سے یا قوم کے گمان کو فرض کر کے یا قوم کے کہے کی مماثلت میں کہا ( اور ہم سے ممکن نہیں کہ تمہارے مذہب میں پھر آ جائیں لیکن ہاں یہ کہ اللہ ہی نے جو ہمارا مالک ہے ) ہمارے ( مقدر ) میں ( کیا ہو ) جس کی مصلحت انہی کے علم میں ہے تو خیر اور بات ہے۔ ( ہمارے رب کا علم ہر چیز کو محیط ہے ) اس علم سے وہ سب تقدیر میں طے کردہ باتوں کی مصلحتوں کو جانتے ہیں مگر ( ہم اللہ ہی پر بھروسہ رکھتے ہیں ) اور بھروسہ کر کے یہ امید کرتے ہیں کہ وہ ہم کو دین حق پر ثابت رکھے۔ اس سے یہ شبہ نہ کیا جائے کہ ان کو اپنے خاتمہ بالخیر کا یقین نہ تھا کیونکہ انبیاء کو یہ یقین دیا جاتا ہے بلکہ مقصود اظہار عجز اور مالک کی طرف تفویض ہے اور اگر اس بات کو دوسرے مومنین کے اعتبار سے لیا جائے تو کوئی اشکال ہی نہیں۔ یہ جواب دے کر جب دیکھا کہ ان سے خطاب کرنا بالکل مؤثر نہیں اور ان کے ایمان لانے کی بالکل امید نہیں ان سے خطاب ترک کر کے حق تعالیٰ سے دعا کی کہ ( اے ہمارے پروردگار ہمارے اور ہماری ) اس ( قوم کے درمیان فیصلہ کر دیجئے حق کے موافق ) اور آپ کا فیصلہ تو ہمیشہ حق کے موافق ہی ہوتا ہے۔ یعنی اب عملی طور پر حق کا حق اور باطل کا باطل ہونا واضح کر دیجئے ( اور آپ سب سے اچھا فیصلہ کرنے والے ہیں۔ اور ان کی قوم کے ) انہی مذکور ( کافر سرداروں نے ) شعیب علیہ السلام کی یہ بلیغ اور موثر تقریریں کر اندیشہ کیا کہ کہیں سامعین پر اس کا اثر نہ ہو جائے اس لئے انہوں نے بقیہ کفار سے ( کہا کہ اگر تم شعیب ) علیہ السلام ( کی راہ چلنے لگو گے تو بیشک بڑا نقصان اٹھاؤ گے ) دین کا بھی کیونکہ باپ دادا کے مذہب کو چھوڑنا خسارہ ہے اور دنیا کا بھی اس لئے کہ پورا ناپنے تولنے میں بچت کم ہو گی۔ غرض وہ سب اپنے کفر وظلم پر جمے رہے۔ اب عذاب کی آمد ہوئی ( پس ان کو زلزلہ نے پکڑا سو اپنے گھر میں اوندھے کے اوندھے پڑے رہ گئے۔ جنہوں نے شعیب ) علیہ السلام ( کی تکذیب کی تھی ) اور مسلمانوں کو ان کے گھروں سے نکالنے کو

آمادہ تھے خود (ان کی یہ حالت ہوگئی جیسے ان گھروں میں کبھی بسے ہی نہ تھے۔ جنہوں نے شعیب) علیہ السلام (کی تکذیب کی تھی) اور ان کے اتباع کرنے والے کو خسارے والے بتلاتے تھے خود (وہی خسارہ میں پڑ گئے۔ اس وقت شعیب) علیہ السلام (ان سے منہ موڑ کر چلے اور) بطور حسرت کے فرضی خطاب کر کے (فرمانے لگے کہ اے میری قوم میں نے تو تم کو اپنے پروردگار کے احکام پہنچا دیئے تھے) جن پر عمل کرنا ہر طرح کی فلاح کا سبب تھا (اور میں نے تمہاری) بڑی (خیر خواہی کی) کہ کس کس طرح سمجھایا مگر افسوس تم نے نہ مانا اور یہ روز بد دیکھا۔ پھر ان کے عناد و کفر وغیرہ کو یاد کر کے فرمانے لگے کہ جب انہوں نے اپنے ہاتھوں یہ مصیبت خریدی تو (پھر میں ان کافر لوگوں) کے ہلاک ہونے (پر کیوں رنج کروں)۔

**ربط**: اوپر جن قوموں کی ہلاکت کا ذکر ہوا ان کے بارے میں اور ان کی طرح ہلاک ہونے والی دوسری قوموں کے بارے میں عذاب سے گرفت ہونے کا ضابطہ بیان فرماتے ہیں اور اس وقت کے کافروں کو اس ضابطہ سے متنبہ ہونے کو کہتے ہیں۔



## وَمَآ اَرۡسَلۡنَا فِىۡ قَرۡيَةٍ

مِّنۡ نَّبِىٍّ اِلَّاۤ اَخَذۡنَاۤ اَهۡلَهَا بِالۡبَاۡسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمۡ يَضَّرَّعُوۡنَ ﴿۹۴﴾ ثُمَّ بَدَّلۡنَا مَكَانَ السَّيِّئَةِ الۡحَسَنَةَ حَتّٰى عَفَوْا وَّقَالُوۡا قَدۡ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ فَاَخَذۡنٰهُمۡ بَغۡتَةً وَّهُمۡ لَا يَشۡعُرُوۡنَ ﴿۹۵﴾ وَلَوۡ اَنَّ اَهۡلَ الۡقُرٰٓى اٰمَنُوۡا وَاتَّقَوۡا لَفَتَحۡنَا عَلَيۡهِمۡ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالۡاَرۡضِ وَلٰكِنۡ كَذَّبُوۡا فَاَخَذۡنٰهُمۡ بِمَا كَانُوۡا يَكۡسِبُوۡنَ ﴿۹۶﴾ اَفَاَمِنَ اَهۡلُ الۡقُرٰٓى اَنۡ يَّاۡتِيَهُمۡ بَاۡسُنَا بَيَاتًا وَّهُمۡ نَآئِمُوۡنَ ﴿۹۷﴾ اَوَاَمِنَ اَهۡلُ الۡقُرٰٓى اَنۡ يَّاۡتِيَهُمۡ بَاۡسُنَا ضُحًى وَّهُمۡ يَلۡعَبُوۡنَ ﴿۹۸﴾ اَفَاَمِنُوۡا مَكۡرَ اللّٰهِ‌ ۚ فَلَا يَاۡمَنُ مَكۡرَ اللّٰهِ اِلَّا الۡقَوۡمُ الۡخٰسِرُوۡنَ ﴿۹۹﴾ اَوَلَمۡ يَهۡدِ لِلَّذِيۡنَ يَرِثُوۡنَ الۡاَرۡضَ مِنۡۢ بَعۡدِ

أَهْلِهَا أَن لَّوْ نَشَاءُ أَصَبْنَاهُم بِذُنُوبِهِمْ ۚ وَنَطْبَعُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ
فَهُمْ لَا يَسْمَعُونَ ﴿١٠٠﴾ تِلْكَ الْقُرَىٰ نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ أَنبَائِهَا ۚ
وَلَقَدْ جَاءَتْهُمْ رُسُلُهُم بِالْبَيِّنَاتِ فَمَا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا بِمَا كَذَّبُوا
مِن قَبْلُ ۚ كَذَٰلِكَ يَطْبَعُ اللَّهُ عَلَىٰ قُلُوبِ الْكَافِرِينَ ﴿١٠١﴾ وَمَا وَجَدْنَا
لِأَكْثَرِهِم مِّنْ عَهْدٍ ۖ وَإِن وَجَدْنَا أَكْثَرَهُمْ لَفَاسِقِينَ ﴿١٠٢﴾

**ترجمہ**: اور نہیں بھیجا ہم نے کسی بستی میں کوئی نبی مگر پکڑا ہم نے بستی والوں کو محتاجی اور بیماری کے ساتھ تاکہ وہ گڑگڑائیں۔ پھر بدل دیا ہم نے بدحالی کی جگہ خوشحالی کو یہاں تک کہ وہ بڑھ گئے اور کہنے لگے پہنچی تھی ہمارے باپ دادوں کو تنگی اور راحت تو پکڑا ہم نے ان کو اچانک اور نہ وہ خبر رکھتے تھے۔ اور اگر بستیوں والے ایمان لاتے اور پرہیزگاری کرتے تو کھول دیتے ہم ان پر برکتیں آسمان اور زمین کی ولیکن انہوں نے جھٹلایا پس پکڑا ہم نے ان کو بسبب اس کے جو وہ عمل کرتے تھے۔ کیا پس بے فکر ہو گئے بستیوں والے (اس سے) کہ آئے ان پر ہمارا عذاب راتوں رات جب کہ وہ سوئے ہوئے ہوں یا بے خوف ہو گئے بستیوں والے (اس سے) کہ آئے ان کے پاس ہمارا عذاب دن چڑھے جب کہ وہ کھیلتے ہوں۔ کیا بے ڈر ہو گئے اللہ کے داؤ سے۔ تو نہیں بے ڈر ہوتے اللہ کے داؤ سے مگر لوگ نقصان اٹھانے والے۔ کیا نہیں رہنمائی کی ان لوگوں کی جو وارث ہوئے زمین کے اس کے رہنے والوں کے بعد (اس بات نے) کہ اگر ہم چاہتے تو پہنچتے ہم (عذاب لے کر) ان کے پاس بسبب ان کے گناہوں کے اور ہم نے مہر لگائی ہے ان کے دلوں پر سو وہ سنتے نہیں ہیں۔ یہ بستیاں ہیں ہم بیان کرتے ہیں تجھ پر ان کی کچھ خبریں۔ اور بے شک لائے ان کے پاس ان کے رسول معجزے۔ تو نہیں تھے وہ کہ ایمان لائیں اس بات پر (جس کو) جھٹلایا انہوں نے پہلے۔ اسی طرح مہر کر دیتا ہے اللہ کافروں کے دلوں پر۔ اور نہیں پایا ہم نے ان کے اکثر لوگوں میں وعدہ وفائی اور پایا ہم نے اکثر لوگوں کو نافرمان۔

**تفسیر**: (اور ہم نے) اوپر مذکور اور ان کے علاوہ اور بھی دوسری بستیوں میں سے (کسی بستی میں کوئی نبی نہیں بھیجا مگر یہ کہ وہاں کے رہنے والوں کو) اس نبی کے نہ ماننے پر اول اول تنبیہ کی غرض

سے (ہم نے محتاجی اور بیماری میں پکڑا کہ وہ گڑ گڑائیں) یعنی ڈھیلے پڑ جائیں اور اپنے کفر و تکذیب سے توبہ کریں (پھر) جب انہوں نے تنبیہات کا اثر قبول نہیں کیا تو اور خوشحالی بھیجی تا کہ یا تو احسانات سے متاثر ہو کر کچھ شرمائیں اور اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوں یا عیش و ثروت کے نشہ میں چور ہو کر بالکل ہی غافل ہو جائیں اور سخت گرفت کے مستحق بن جائیں۔ غرض (ہم نے اس بدحالی کی جگہ خوش حالی بدل دی) یعنی سختیوں اور مصیبتوں کو ہٹا کر فراخی دی (یہاں تک کہ ان کو) غنا اور صحت کے ساتھ مال و اولاد میں (خوب ترقی ہوئی اور) اس وقت براہ کج فہمی (کہنے لگے کہ) وہ پہلی مصیبت ہم پر کفر و تکذیب کے سبب نہ تھی ورنہ پھر خوش حالی کیوں ہوتی بلکہ یہ اتفاقات زمانہ سے ہے چنانچہ (ہمارے آباؤ اجداد کو بھی) یہ دو حالتیں کبھی (تنگی اور) کبھی (راحت پیش آئی تھیں) اسی طرح ہم پر یہ حالتیں گزر گئیں۔ جب وہ اس بھول میں پڑ گئے (تو) اس وقت (ہم نے ان کو دفعۃً) مہلک عذاب میں (پکڑ لیا اور ان کو) اس عذاب کے آنے کی (خبر بھی نہ تھی) یعنی گو ان کو انبیاء نے خبر کی تھی مگر چونکہ وہ اس خبر کو غلط سمجھتے تھے اور عیش و آرام میں بھولے ہوئے تھے اس لئے ان کو گمان نہ تھا (اور) ہم نے جو ان کو مہلک عذاب میں پکڑا تو اس کا سبب صرف ان کا کفر اور مخالفت تھی ورنہ (اگر ان بستیوں کے رہنے والے) پیغمبروں پر (ایمان لے آتے اور) ان کی مخالفت سے (پرہیز کرتے تو ہم) بجائے ارضی و سماوی آفات کے (ان پر آسمان اور زمین کی برکتیں کھول دیتے) یعنی آسمان سے بارش اور زمین سے پیداوار ان کو برکت کے ساتھ عطا فرماتے اور گو اس ہلاکت سے پہلے ایک حکمت سے ان کو خوش حالی دی گئی لیکن اس خوش حالی میں اس لئے برکت نہ تھی کہ آخر وہ وبال جان ہو گئی بخلاف ان نعمتوں کے جو ایمان و اطاعت کے ساتھ ملتی ہیں کہ ان میں یہ خیر و برکت ہوتی ہے کہ وہ وبال کبھی نہیں ہوتیں نہ دنیا میں نہ آخرت میں، حاصل یہ کہ اگر وہ ایمان و تقویٰ اختیار کرتے تو ہم ان کو بھی یہ برکتیں دیتے (لیکن انہوں نے تو) پیغمبروں کی (تکذیب کی تو ہم نے) بھی (ان کے اعمال) بد (کی وجہ سے ان کو مہلک عذاب میں پکڑ لیا) جس کو اوپر اَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً سے تعبیر فرمایا ہے۔ آگے موجود کفار کو عبرت دلاتے ہیں (کیا) ان قصوں کو سن کر (پھر بھی ان) موجودہ (بستیوں کے رہنے والے) جو رسول اللہ ﷺ کے دورِ نبوت میں موجود ہیں (اس بات سے بے فکر ہو گئے ہیں کہ ان پر) بھی (ہمارا عذاب شب کے وقت آ پڑے جس وقت وہ پڑے سوتے ہوں اور کیا ان) موجودہ (بستیوں کے رہنے والے) باوجود کفر و تکذیب کے جو کہ گذشتہ کفار کی ہلاکت کا سبب تھا (اس بات سے بے فکر ہو گئے ہیں کہ) ان گذشتہ کفار کی طرح (ان پر ہمارا عذاب دن دو پہر آ پڑے جس وقت کہ وہ اپنے لہو لعب

اور دنیوی کاروبار میں مشغول ہوں) ہاں (تو کیا وہ اللہ تعالیٰ کی اس) ناگہانی (پکڑ سے) جس کا اوپر بیان ہوا ہے (بے فکر ہو گئے سو) سمجھ رکھو کہ (خدا تعالیٰ کی پکڑ سے سوائے ان کے جن کی شامت ہی آ گئی ہو اور کوئی بے فکر نہیں ہوتا)۔

آگے اس کی علت بتلاتے ہیں کہ ان کو عذاب سے کیوں ڈرنا چاہئے اور وہ علت ان کا سابقہ امتوں کے ساتھ کفر کے جرم میں شریک ہونا ہے (اور زمین پر رہنے والے سابقہ لوگوں کے بعد جو لوگ) اب (زمین پر بجائے ان کے رہتے ہیں کیا ان مذکورہ واقعات نے ان کو یہ بات) ابھی تک (نہیں بتائی کہ اگر ہم چاہتے تو ان کو) بھی سابقہ امتوں کی طرح (ان کے جرائم) کفر و تکذیب (کے سبب ہلاک کر ڈالتے) کیونکہ سابقہ امتیں ان ہی جرائم کے سبب ہلاک کی گئیں (اور) واقعی یہ واقعات تو ایسے ہی ہیں کہ ان سے سبق لینا چاہئے تھا لیکن اصل یہ ہے کہ (ہم ان کے دلوں پر بند لگائے ہوئے ہیں اس سے وہ) حق بات کو ماننا تو درکنار دل سے (سنتے) بھی (نہیں)۔ پس اس بند لگانے سے ان کی قساوت بڑھ گئی کہ ایسے عبرت خیز واقعات سے بھی عبرت نہیں ہوتی اور اس بند لگانے کا سبب انہی کا ابتداء میں کفر کرنا ہے، طَبَعَ اللّٰهُ عَلَيْهَا بِكُفْرِهِمْ. آگے رسول اللہ ﷺ کی تسلی کے لئے سارے مذکورہ مضمون کا خلاصہ ہے کہ (ان) مذکورہ (بستیوں کے کچھ کچھ قصے ہم آپ سے بیان کر رہے ہیں اور ان سب) بستیوں میں رہنے والوں (کے پاس ان کے پیغمبر معجزات لے کر آئے تھے) مگر (پھر) بھی ان کی ضد اور ہٹ دھرمی کی یہ کیفیت تھی کہ (جس چیز کو انہوں نے اول) وہلہ (میں) ایک بار (جھوٹا کہہ دیا یہ بات نہ ہوئی کہ پھر اس کو مان لیتے) اور جیسے یہ دل کے سخت تھے (اللہ تعالیٰ اسی طرح کافروں کے دلوں پر بند لگا دیتے ہیں اور) ان میں سے بعضے لوگ مصیبتوں میں ایمان لانے کا عہد بھی کر لیتے تھے لیکن (اکثر لوگوں میں ہم نے وفائے عہد نہ دیکھا) یعنی مصیبت کے دور ہو جانے کے بعد پھر ویسے کے ویسے ہی ہو جاتے تھے (اور ہم نے اکثر لوگوں کو) رسولوں کے بھیجنے اور معجزات دکھلانے اور دلائل بیان کرنے اور پختہ عہد لینے کے باوجود (نافرمان ہی پایا) پس کفار ہمیشہ سے ایسے ہی ہوتے رہے ہیں، آپ بھی غم نہ کیجئے۔

**فائدہ**: آیت لَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ سے یہ مسئلہ نکلا ہے کہ عذاب الٰہی سے بے خوف ہونا کفر ہے کیونکہ قرآنی محاورہ میں خاسر سے اکثر کافر مراد ہوتا ہے۔ سورہ یوسف کی آیت لَا يَيْاَسُ مِن رَّوْحِ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْكٰفِرُوْنَ سے اس مسئلہ کا دوسرا جزو ثابت ہوتا ہے یعنی خدا کی رحمت سے مایوسی بھی کفر ہے۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کا قصہ

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَظَلَمُوْا
بِهَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۱۰۳﴾ وَقَالَ مُوْسٰى يٰفِرْعَوْنُ
اِنِّىْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۰۴﴾ حَقِيْقٌ عَلٰٓى اَنْ لَّآ اَقُوْلَ عَلَى
اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ۗ قَدْ جِئْتُكُمْ بِبَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَرْسِلْ مَعِىَ
بَنِىْٓ اِسْرَآءِيْلَ ﴿۱۰۵﴾ قَالَ اِنْ كُنْتَ جِئْتَ بِاٰيَةٍ فَاْتِ بِهَآ اِنْ
كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ فَاَلْقٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِىَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۰۷﴾
وَّنَزَعَ يَدَهٗ فَاِذَا هِىَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿۱۰۸﴾ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ
فِرْعَوْنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ﴿۱۰۹﴾ يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ
اَرْضِكُمْ ۚ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ ﴿۱۱۰﴾ قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَاَرْسِلْ فِى
الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ﴿۱۱۱﴾ يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿۱۱۲﴾ وَجَآءَ السَّحَرَةُ
فِرْعَوْنَ قَالُوْٓا اِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿۱۱۳﴾ قَالَ نَعَمْ
وَاِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِىَ وَاِمَّآ
اَنْ نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِيْنَ ﴿۱۱۵﴾ قَالَ اَلْقُوْا ۚ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ
النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ﴿۱۱۶﴾ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى
مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۚ فَاِذَا هِىَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿۱۱۷﴾ فَوَقَعَ
الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۱۸﴾ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا
صٰغِرِيْنَ ﴿۱۱۹﴾ وَاُلْقِىَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۲۱﴾
رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿۱۲۲﴾ قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ

اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ اَهْلَهَا ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿١٢٣﴾ لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿١٢٤﴾ قَالُوْٓا اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿١٢٥﴾ ۚ وَمَا تَنْقِمُ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاٰيٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ۚ رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ﴿١٢٦﴾ ۧ

**ترجمہ**: پھر بھیجا ہم نے ان کے بعد موسیٰ کو اپنی نشانیوں کے ساتھ فرعون اور اس کے سرداروں کی طرف پس حق تلفی کی انہوں نے ان نشانیوں کی۔ سو دیکھ کیسا ہوا انجام مفسدوں کا۔ اور کہا موسیٰ نے اے فرعون بے شک میں رسول ہوں رب العالمین کی جانب سے۔ لائق یہی ہے کہ نہ کہوں میں اللہ پر مگر سچی بات۔ لایا ہوں میں تمہارے پاس نشانی تمہارے رب کی جانب سے پس بھیج دے میرے ساتھ بنی اسرائیل کو۔ کہا (فرعون نے) اگر تو آیا ہے کسی نشانی کے ساتھ تو لے آ اس کو اگر تو ہے سچوں میں سے۔ تب ڈالا (موسیٰ نے) اپنا عصا تو ناگہاں وہ تھا اژدھا کھلا۔ اور نکالا اپنا ہاتھ تو اچانک وہ تھا سفید دیکھنے والوں کے لئے۔ کہا سرداروں نے فرعون کی قوم میں سے بلاشبہ یہ ہے جادوگر بڑا واقف، چاہتا ہے کہ نکالے تم کو تمہارے ملک سے پس کس بات کا تم حکم دیتے ہو۔ بولے ڈھیل دے اس کو اور اس کے بھائی کو اور بھیج شہروں میں جمع کرنے والوں کو کہ لائیں وہ تیرے پاس ہر واقف جادوگر کو۔ اور آئے جادوگر فرعون کے پاس (اور) کہا (کیا) ہمارے لئے اجر ہو گا اگر ہوئے ہم (ہی) غالب۔ (فرعون) بولا کہ ہاں اور بے شک تم ہو گے مقرب لوگوں میں سے۔ (جادوگر) بولے اے موسیٰ یا تو تو ڈال اور یا ہم ہوں ڈالنے والے۔ (موسیٰ نے) کہا تم ڈالو۔ تو جب انہوں نے ڈالا (تو) جادو کر دیا لوگوں کی آنکھوں پر اور خوفزدہ کیا ان کو اور لائے بڑا جادو۔ اور وحی کی ہم نے موسیٰ کی طرف کہ تو ڈال اپنے عصا کو۔ تو ناگہاں وہ نگلنے لگا جو (جادوگروں نے) بنایا تھا۔ پس ظاہر ہو گیا حق اور جاتا رہا جو کچھ انہوں نے کیا تھا۔ (فرعون اور اس کے سردار) مغلوب ہوئے اور پلٹے ذلیل ہو کر۔ اور گر پڑے جادوگر سجدہ کرتے ہوئے (اور) بولے ایمان لائے ہم رب العالمین پر (یعنی) موسیٰ اور ہارون کے رب پر۔ کہا فرعون

نے ایمان لے آئے تم اس (موسیٰ) پر پیشتر اس کے کہ میں اجازت دوں تم کو۔ بلاشبہ یہ مکر ہے، کیا ہے تم نے اس کو شہر میں تا کہ تم نکالو اس سے اس کے رہنے والوں کو۔ تو عنقریب تم جان لو گے۔ ضرور میں کاٹوں گا تمہارے ہاتھ اور تمہارے پاؤں مخالف جانب سے پھر میں ضرور سولی پر چڑھاؤں گا تم سب کو۔ (جادوگر) بولے بے شک ہم اپنے رب کی طرف پلٹنے والے ہیں۔ اور نہیں تو عیب پاتا ہم میں مگر یہی کہ ایمان لائے ہم اپنے رب کی نشانیوں پر جب وہ آگئیں ہمارے پاس، اے ہمارے رب بہا دے ہم پر صبر اور موت دے ہم کو اس حال میں کہ ہم اسلام والے ہوں۔

**تفسیر**: (پھر ان) مذکورہ پیغمبروں (کے بعد ہم نے) حضرت (موسیٰ) علیہ السلام (کو اپنے دلائل) یعنی معجزات (دے کر فرعون کے اور اس کے امراء کے پاس) ان کی ہدایت و تبلیغ کے لئے (بھیجا۔ سو) جب موسیٰ علیہ السلام نے وہ دلائل ظاہر کئے تو (ان لوگوں نے ان) معجزات (کا بالکل حق ادا نہ کیا) کیونکہ ان کا حق اور تقاضا یہ تھا کہ ایمان لے آتے (سو دیکھئے ان مفسدوں کا کیا) برا (انجام ہوا) کہ غرق اور ہلاک ہوئے۔ یہ تو پورے قصہ کا اجمال تھا۔ آگے تفصیل ہے یعنی (اور موسیٰ) علیہ السلام (نے) اللہ تعالیٰ کے حکم سے فرعون کے پاس جا کر (فرمایا کہ میں رب العالمین کی طرف سے) تم لوگوں کی ہدایت کے واسطے (پیغمبر) مقرر ہوا (ہوں)۔ جو مجھ کو جھوٹا بتلائے اس کی غلطی ہے کیونکہ (میرے لئے یہی لائق ہے کہ سوائے سچ کے خدا کی طرف کوئی بات منسوب نہ کروں)۔ اور میں رسالت کا خالی دعویٰ ہی نہیں کرتا بلکہ (میں تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک بڑی دلیل) یعنی معجزہ (بھی لایا ہوں) جو طلب کے وقت دکھلا سکتا ہوں (سو) جب میں دلیل کے ساتھ رسول ہوں تو میں جو کہوں اس کی اطاعت کرو۔ چنانچہ منجملہ ان امور کے ایک یہ کہتا ہوں کہ (تو بنی اسرائیل کو) اپنی بیگار سے خلاصی دے کر (میرے ساتھ) ملک شام کو جو ان کا اصلی وطن ہے (بھیج دے۔ فرعون نے کہا کہ اگر آپ) من جانب اللہ (کوئی معجزہ لے کر آئے ہیں تو اس کو اب پیش کیجئے اگر آپ) اپنے اس دعوے میں (سچے ہیں۔ بس آپ نے) فوراً (اپنا عصا) زمین پر (ڈال دیا سو دفعۃً وہ کھلا ایک اژدھا بن گیا) جس کے اژدھا ہونے میں کوئی شک و شبہ نہیں تھا یعنی وہ نظر بندی نہ تھی بلکہ حقیقت میں سانپ بن گیا تھا (اور) دوسرا معجزہ یہ ظاہر کیا کہ (اپنا ہاتھ) گریبان کے اندر بغل میں دبا کر (باہر نکال لیا سو وہ یکایک سب دیکھنے والوں کے روبرو بہت ہی چمکتا ہوا ہو گیا) کہ اس کو بھی سب نے دیکھا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے جو یہ عظیم معجزے ظاہر ہوئے تو فرعون نے بات کو بدلنے کے لئے

اہل دربار سے کہا کہ یہ شخص بڑا جادوگر ہے اس کا اصل مقصد یہ ہے کہ اپنے جادو سے تم لوگوں پر غالب آ کر یہاں کا رئیس ہو جائے اور تم کو یہاں آباد نہ رہنے دے سو اس بارے میں تمہارا کیا مشورہ ہے چنانچہ سورہ شعراء میں یہ قول فرعون کا منقول ہے۔ اس کو سن کر جیسا کہ بادشاہوں کے مصاحبوں کی عادت ان کی ہاں میں ہاں ملانے کی ہوتی ہے فرعون کے قول کی تصدیق و موافقت کے لئے (قوم فرعون میں جو سردار) اور اہل دربار (لوگ تھے انہوں نے) ایک دوسرے سے (کہا کہ واقعی) جیسا ہمارے بادشاہ کہتے ہیں کہ (یہ شخص بڑا ماہر جادوگر ہے) ضرور (یہ) ہی (چاہتا ہے کہ) اپنے جادو کے زور سے خود مع بنی اسرائیل کے رئیس ہو جائے اور (تم کو) اس وجہ سے کہ بنی اسرائیل کی نظر میں خار ہو (تمہاری) اس (سرزمین سے باہر کر دے سو تم لوگ) جیسا کہ بادشاہ دریافت کر رہے ہیں (کیا مشورہ دیتے ہو)۔

غرض آپس میں مشورے کر کے (انہوں نے) فرعون سے (کہا کہ آپ ان) موسیٰ علیہ السلام (کو اور ان کے بھائی) ہارون علیہ السلام (کو مہلت دیجئے اور) اپنی حدود سلطنت کے (شہروں میں چپڑاسیوں کو) حکم نامے دے کر (بھیج دیجئے کہ وہ) سب شہروں سے (سب ماہر جادوگروں کو) جمع کر کے (آپ کے پاس لا کر حاضر کر دیں)۔ چنانچہ ایسا ہی انتظام کیا گیا (اور وہ جادوگر فرعون کے پاس حاضر ہوئے) اور (کہنے لگے کہ اگر ہم) موسیٰ علیہ السلام پر (غالب آئے تو) کیا (ہم کو کوئی بڑا صلہ اور انعام (ملے گا، فرعون نے کہا کہ ہاں) انعام بھی بڑا ملے گا (اور) مزید برآں یہ ہوگا کہ (تم) ہمارے (مقرب لوگوں میں داخل ہو جاؤ گے)۔ غرض موسیٰ علیہ السلام کو فرعون کی جانب سے اس کی اطلاع دی گئی اور مقابلہ کے لئے تاریخ معین ہوئی اور تاریخ پر سب ایک میدان میں جمع ہوئے۔ اس وقت (ان جادوگروں نے) موسیٰ علیہ السلام سے (عرض کیا کہ اے موسیٰ) ہم آپ کو اختیار دیتے ہیں (خواہ آپ) اول اپنا عصا میدان میں (ڈالئے) جس کو آپ اپنا معجزہ بتلاتے ہیں (اور یا) آپ کہیں تو (ہم ہی) اپنی رسیاں اور لاٹھیاں میدان میں (ڈالیں۔ موسیٰ) علیہ السلام (نے فرمایا کہ تم ہی) پہلے (ڈالو جب انہوں نے) اپنی رسیوں اور لاٹھیوں کو (ڈالا تو) جادو سے دیکھنے والے (لوگوں کی نظر بندی کر دی) جس سے وہ لاٹھیاں اور رسیاں سانپ کی شکل میں لہراتی نظر آنے لگیں (اور ان پر ہیبت غالب کر دی اور ایک طرح کا بڑا جادو دکھلایا اور) اس وقت (ہم نے موسیٰ) علیہ السلام (کو) وحی کے ذریعہ سے (حکم دیا کہ آپ اپنا عصا ڈال دیجئے) جیسا ڈالا کرتے ہیں (سو عصا کا ڈالنا تھا کہ اس نے اژدھا بن کر (ان کے سارے بنے بنائے کھیل کو نگلنا شروع کیا پس) اس وقت (حق) کا حق ہونا

(ظاہر ہو گیا اور انہوں نے) یعنی جادوگروں نے (جو کچھ بنایا تھا سب جاتا رہا پس وہ لوگ) یعنی فرعون اور اس کی قوم (اس موقع پر ہار گئے اور خوب ذلیل ہوئے) اور اپنا سامنہ لے کر رہ گئے (اور وہ جو جادوگر تھے وہ سجدہ میں گر گئے) اور پکار پکار کر (کہنے لگے کہ ہم ایمان لے آئے رب العالمین پر جو موسیٰ اور ہارون) علیہما السلام (کا بھی رب ہے)۔

(فرعون) بڑا گھبرایا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ ساری رعایا ہی مسلمان ہو جائے اس لئے ایک مضمون گھڑ کر جادوگروں سے (کہنے لگا کہ ہاں تم موسیٰ) علیہ السلام (پر ایمان لائے ہو پیشتر اس کے کہ میں تم کو اجازت دوں بیشک) معلوم ہوتا ہے کہ (یہ) جو کچھ بظاہر مقابلہ کے طور پر ہوا ہے (ایک کارروائی تھی جس پر تمہارا عمل درآمد ہوا ہے اس شہر میں) یعنی تمہاری یہ باہمی خفیہ سازش تھی کہ تم یوں کرنا ہم یوں کریں گے پھر اس طرح ہار جیت ظاہر کریں گے اور ملی بھگت کی یہ کارروائی اس لئے کی ہے (تاکہ تم سب) مل کر (اس شہر سے وہاں کے رہنے والوں کو باہر نکال دو) پھر اطمینان سے سب مل کر یہاں حکومت کرو۔ (سو) بہت اچھا (اب تم کو حقیقت معلوم ہوئی جاتی ہے) اور وہ یہ ہے کہ (میں تمہارے ایک طرف کے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں کاٹوں گا پھر تم سب کو سولی پر ٹانگ دوں گا) تاکہ دوسروں کو عبرت ہو (انہوں نے جواب دیا کہ) کچھ پرواہ نہیں (ہم مر کر) کسی برے ٹھکانے تو نہ جائیں گے بلکہ (اپنے مالک ہی کے پاس جائیں گے) جہاں ہر طرح امن و راحت ہے سو ہمارا نقصان ہی کیا ہے (اور تو نے ہم میں کونسا عیب دیکھا ہے) جس پر اس قدر شور وغل ہے (سوائے اس کے کہ ہم اپنے رب کے احکام پر ایمان لے آئے) سو یہ کوئی عیب کی بات نہیں۔ پھر اس سے اعراض کر کے حق تعالیٰ سے دعا کی کہ (اے ہمارے رب! ہمارے اوپر صبر کا فیضان فرما) کہ اگر فرعون سختی کرے تو استقامت پر رہیں (اور ہماری جان حالت اسلام پر نکالئے) کہ اس کی سختی سے پریشان ہو کر کوئی بات ایمان کے خلاف نہ ہو جائے۔

**فائدہ**: 1۔ یہ جو فرمایا کہ ہم نے موسیٰ (علیہ السلام) کو بینات یعنی دلائل و معجزات دے کر بھیجا تو ان سے مراد سانپ اور ہاتھ کے دو معجزے بھی ہیں اور دیگر اور نشانیاں بھی ہیں جن کا ذکر اس سورت کے سولھویں رکوع میں ہے۔

2۔ اس مقام پر اژدھا فرمایا اور دوسری آیتوں میں جانٌّ یعنی پتلا سانپ فرمایا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ جثہ میں تو وہ اژدہے کی طرح تھا البتہ تیزی سے حرکت کرنے میں پتلے سانپ کی طرح تھا تو اس کو مجازاً جانٌّ کہا۔

3۔ ساحروں نے رب العالمین کے بعد رَبِّ مُوْسٰی وَھَارُوْنَ کا اضافہ اس لئے کیا کہ فرعون اپنے آپ کو رب اعلیٰ کہتا تھا تو رب العالمین کا مصداق سننے والے اس کو نہ سمجھ جائیں۔

وَقَالَ الْمَلَاُ مِنْ

قَوْمِ فِرْعَوْنَ اَتَذَرُ مُوْسٰی وَقَوْمَهٗ لِیُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ وَ یَذَرَكَ وَاٰلِهَتَكَ ؕ قَالَ سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ وَنَسْتَحْیٖ نِسَآءَهُمْ ۚ وَاِنَّا فَوْقَهُمْ قٰهِرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهِ اسْتَعِیْنُوْا بِاللّٰهِ وَ اصْبِرُوْا ۚ اِنَّ الْاَرْضَ لِلّٰهِ ۙ۫ یُوْرِثُهَا مَنْ یَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ وَ الْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِیْنَ ﴿۱۲۸﴾ قَالُوْۤا اُوْذِیْنَا مِنْ قَبْلِ اَنْ تَاْتِیَنَا وَمِنْۢ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا ؕ قَالَ عَسٰی رَبُّكُمْ اَنْ یُّهْلِكَ عَدُوَّكُمْ وَیَسْتَخْلِفَكُمْ فِی الْاَرْضِ فَیَنْظُرَ كَیْفَ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۹﴾

**ترجمہ**: اور کہا سرداروں نے فرعون کی قوم میں سے کیا تو چھوڑے (رکھے) گا موسیٰ کو اور اس کی قوم کو کہ وہ فساد مچائیں زمین میں اور چھوڑ دیں تجھے اور تیرے معبودوں کو۔ کہا (فرعون نے) ہم قتل کر ڈالیں گے ان کے بیٹوں اور زندہ رکھیں گے ان کی عورتوں کو اور بلاشبہ ہم ان پر زور آور ہیں۔ کہا موسیٰ نے اپنی قوم سے مدد مانگو اللہ سے اور صبر کرو بے شک زمین اللہ کی ہے وارث بناتا ہے اس کا جس کو چاہتا ہے اپنے بندوں میں سے اور (نیک) انجام (تو) متقیوں کے لئے ہے۔ (حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم کے) لوگوں نے کہا اذیت دیئے گئے ہم اس سے پہلے کہ تو آئے ہمارے پاس اور بعد اس کے کہ آیا تو ہمارے پاس۔ کہا (موسیٰ نے) قریب ہے تمہارا رب کہ ہلاک کرے تمہارے دشمن کو اور جانشین بنا دے تم کو زمین میں پھر دیکھے کیسے تم عمل کرتے ہو۔

**تفسیر**: جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کا عظیم معجزہ منظر عام پر ظاہر ہوا اور جادوگر ایمان لے آئے اور بعضے اور لوگ بھی آپ کے تابع ہو گئے اس وقت (قوم فرعون کے سرداروں نے) جو کہ سلطنت کے سرکردہ تھے یہ دیکھ کر کہ بعضے آدمی مسلمان ہو گئے فرعون سے (کہا کہ کیا آپ موسیٰ) علیہ السلام (کو اور ان کی قوم) یعنی پیروی کرنے والوں (کو یوں ہی) آزاد (رہنے دیں گے کہ وہ ملک

میں فساد کرتے پھریں) فساد یہ کہ اپنا مجمع بڑھائیں جس کے اخیر میں بغاوت کا اندیشہ ہے (اور وہ) یعنی موسیٰ علیہ السلام (آپ کو اور آپ کے) تجویز کئے ہوئے (معبودوں کو ترک کئے رہیں) یعنی ان کے معبود ہونے کے منکر رہیں اور موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ ان کی قوم بھی ایسا ہی کرے یعنی آپ اس کا انتظام کیجئے (فرعون نے کہا کہ) سردست یہ انتظام مناسب معلوم ہوتا ہے کہ (ہم بھی ان لوگوں کے بیٹوں کو قتل کرنا شروع کر دیں) تا کہ ان کا زور نہ بڑھنے پائے (اور) چونکہ عورتوں کے بڑھنے سے کوئی اندیشہ نہیں نیز ہم کو اپنے کام کاج کے لئے بھی ضرورت ہے اس لئے (عورتوں کو زندہ رہنے دیں اور ہم کو ہر طرح کا ان پر زور ہے) اس انتظام میں کوئی دشواری نہ ہوگی۔

اس مجلس کی گفتگو کی خبر جو بنی اسرائیل کو پہنچی تو بڑے گھبرائے اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے چارہ جوئی کی تو (موسیٰ) علیہ السلام (نے اپنی قوم سے فرمایا کہ خدا تعالیٰ کا سہارا رکھو اور مستقل رہو) گھبراؤ مت (یہ زمین اللہ کی ہے جس کو چاہیں مالک) اور حاکم (بنائیں اپنے بندوں میں سے) سو چند روز کے لئے فرعون کو دے دی ہے (اور اخیر کامیابی ان ہی کو ہوتی ہے جو خدا تعالیٰ سے ڈرتے ہیں) سو تم ایمان و تقویٰ پر قائم رہو، ان شاء اللہ تعالیٰ یہ سلطنت تم ہی کو مل جائے گی۔ تھوڑے دنوں انتظار کی ضرورت ہے (قوم کے لوگ) انتہائی حسرت و حزن سے جس کا طبعی تقاضا تکرار شکوہ ہے (کہنے لگے کہ) حضرت (ہم تو ہمیشہ مصیبت ہی میں رہے آپ کی تشریف آوری کے قبل بھی) کہ فرعون بیگار لیتا تھا اور مدتوں ہمارے لڑکوں کو قتل کرتا رہا (اور آپ کی تشریف آوری کے بعد بھی) کہ طرح طرح کی تکلیفیں پہنچائی جا رہی ہیں یہاں تک کہ اب پھر قتل اولاد کی تجویز ٹھہری ہے (موسیٰ) علیہ السلام (نے فرمایا) گھبراؤ مت (بہت جلد اللہ تعالیٰ تمہارے دشمن کو ہلاک کر دیں گے اور بجائے ان کے تم کو اس زمین کا حاکم بنا دیں گے پھر تمہارا طرز عمل دیکھیں گے) کہ شکر و قدر و طاعت کرتے ہو یا بے قدری اور غفلت و معصیت، اس میں ترغیب ہے طاعت کی اور ڈراوا ہے معصیت سے۔

**فائدہ**: اٰلِهَتَكَ سے یہ مراد ہے کہ فرعون نے اپنی صورت کے کچھ بت بنوا کر تقسیم کر دیئے تھے کہ ان کو ہمارا نائب سمجھ کر ان کی عبادت کیا کرو۔

وَلَقَدْ اَخَذْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ بِالسِّنِيْنَ وَنَقْصٍ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿١٣٠﴾ فَاِذَا جَآءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوْا لَنَا هٰذِهٖ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّطَّيَّرُوْا بِمُوْسٰى وَمَنْ مَّعَهٗ ؕ اَلَآ اِنَّمَا طٰٓئِرُهُمْ

عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۳۱﴾ وَقَالُوْا مَهْمَا تَاْتِنَا

بِهٖ مِنْ اٰيَةٍ لِّتَسْحَرَنَا بِهَا ۙ فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۳۲﴾

فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الطُّوْفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ

وَالدَّمَ اٰيٰتٍ مُّفَصَّلٰتٍ ۣ فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿۱۳۳﴾

وَلَمَّا وَقَعَ عَلَيْهِمُ الرِّجْزُ قَالُوْا يٰمُوْسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا

عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ لَئِنْ كَشَفْتَ عَنَّا الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرْسِلَنَّ

مَعَكَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ﴿۱۳۴﴾ فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُمُ الرِّجْزَ اِلٰٓى

اَجَلٍ هُمْ بٰلِغُوْهُ اِذَا هُمْ يَنْكُثُوْنَ ﴿۱۳۵﴾ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَاَغْرَقْنٰهُمْ

فِى الْيَمِّ بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ﴿۱۳۶﴾



**ترجمہ:** اور پکڑ لیا ہم نے فرعون والوں کو قحطوں سے اور کمی سے پھلوں میں تا کہ وہ سمجھیں۔ پھر جب آئی ان پر خوشحالی کہنے لگے ہمارے لئے یہی (لائق) ہے۔ اور اگر پہنچے ان کو بدحالی تو نحوست بتاتے ہیں موسیٰ کی اور (ان کی) جو اس کے ساتھ ہیں۔ آگاہ ہو ان کی نحوست (کا سبب) تو صرف اللہ کے پاس ہے ولیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔ اور کہنے لگے جو کچھ تو لائے گا ہمارے پاس کوئی نشانی کہ تو جادو کردے ہم پر اس کے ذریعہ تو نہیں ہیں ہم تجھ پر ایمان لانے والے۔ پھر بھیجے ہم نے ان پر طوفان اور ٹڈی اور گھن کا کیڑا اور مینڈک اور خون، نشانیاں کھلی کھلی پھر بھی انہوں نے تکبر کیا اور وہ تھے مجرم لوگ۔ اور جب واقع ہوتا ان پر کوئی عذاب تو کہتے اے موسیٰ تو دعا کر ہمارے لئے اپنے رب سے جس کا وعدہ کیا ہے اس نے تجھ سے۔ اگر دور کر دیا تو نے ہم سے عذاب کو تو ہم ضرور ایمان لے آئیں گے تجھ پر اور ہم ضرور بھیج دیں گے تیرے ساتھ بنی اسرائیل کو۔ پھر جب دور کر دیا ہم نے ان سے عذاب کو ایک مدت تک کہ وہ پہنچنے والے تھے اس (مدت) کو تو اچانک وہ عہد شکنی کرنے لگتے۔ پھر بدلہ لیا ہم نے ان سے، سو غرق کر دیا ہم نے ان کو دریا میں اس وجہ سے کہ انہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور وہ تھے ان سے غافل۔

**تفسیر**: (اور) جب فرعون اور اس کے پیروکاروں نے انکار و مخالفت پر کمر باندھی تو (ہم نے) فرعون کو اور (فرعون والوں کو) ان عذابوں میں (مبتلا کیا قحط سالی میں اور پھلوں کی پیداوار کی کمی میں تاکہ وہ) حق بات کو (سمجھ جائیں) اور سمجھ کر قبول کرلیں (سو) وہ پھر بھی نہ سمجھے بلکہ یہ کیفیت تھی کہ (جب ان پر خوشحالی) یعنی ارزانی و پیداواری (آجاتی تو کہتے کہ یہ تو ہمارے لئے ہونا ہی چاہئے) یعنی ہم خوش قسمت ہیں اور یہ ہماری خوش بختی کا اثر ہے، یہ نہ کیا کہ اس کو خدا کی نعمت سمجھ کر شکر بجا لاتے اور اطاعت اختیار کرتے (اور اگر ان کو کوئی بدحالی) جیسے قحط و کم پیداواری (پیش آتی تو موسیٰ) علیہ السلام (اور ان کے ساتھیوں کی نحوست بتلاتے) کہ یہ ان کی نحوست سے ہوا، یہ نہ کیا کہ اس کو اپنے اعمال بد یعنی کفر و تکذیب کی شامت اور سزا سمجھ کر تائب ہو جاتے حالانکہ یہ سب ان کی شامت اعمال تھی، جیسا کہ فرماتے ہیں کہ (یاد رکھو کہ ان کی) اس (نحوست) کا سبب (اللہ کے علم میں ہے) یعنی ان کے اعمال کفریہ تو اللہ کو معلوم ہیں یہ نحوست انہی اعمال کی سزا ہے (لیکن) اپنی بے عقلی سے (ان میں اکثر لوگ) اس کو (نہیں جانتے تھے اور) بلکہ اوپر سے (یوں کہتے ہیں) کہ خواہ (کیسی ہی عجیب بات ہمارے سامنے لاؤ کہ اس کے ذریعہ سے ہم پر جادو چلاؤ جب بھی ہم تمہاری بات ہرگز نہ مانیں گے) جب انہوں ایسی سرکشی اختیار کی تو (پھر ہم نے) قحط سالی اور پیداوار میں کمی کے علاوہ یہ بلائیں مسلط کیں کہ (ان پر) کثرت بارش کا (طوفان بھیجا) جس سے مال و جان تلف ہونے کا اندیشہ ہو گیا (اور) اس سے گھبرائے تو موسیٰ علیہ السلام سے عہد و پیمان کیا کہ ہم سے یہ بلا دور کرا دیجئے تو ہم ایمان لے آئیں گے اور آپ جو کہیں گے اطاعت کریں گے۔ پھر جب وہ بلا دور ہوئی اور مرضی کے مطابق غلہ وغیرہ نکلا پھر بے فکر ہو گئے کہ اب تو جان بھی بچ گئی مال بھی خوب ہوگا اور بدستور اپنے کفر و طغیان پر اڑے رہے تو ہم نے ان کے کھیتوں پر (ٹڈیاں) مسلط کیں (اور) جب پھر کھیتوں کو تباہ ہوتے دیکھا تو گھبرا کر پھر ویسے ہی عہد و پیمان کئے اور پھر جب آپ کی دعا سے وہ بلا دور ہوئی اور غلہ وغیرہ تیار کر کے اپنے گھر لے آئے پھر بے فکر ہو گئے کہ اب تو غلہ قابو میں آ گیا اور بدستور اپنے کفر و مخالفت پر جمے رہے تو ہم نے اس غلہ میں (گھن کا کیڑا) پیدا کر دیا (اور) جب گھبرا کر پھر اسی طرح عہد و پیمان کر کے دعا کرائی اور وہ بلا بھی دور ہوئی اور اس سے مطمئن ہو گئے کہ اب پیس کوٹ کر کھائیں پئیں گے، پھر وہی کفر اور وہی مخالفت، تو اس وقت ہم نے ان کے کھانے کو یوں بے لطف کر دیا کہ ان پر (مینڈک) ہجوم کر کے ان کے کھانے کے برتنوں میں ہنڈیوں میں گرنا شروع ہوئے جس سے سب کھانا غارت ہوا اور ویسے بھی گھر میں بیٹھنا مشکل کر دیا اور پینا یوں بے لطف کر دیا کہ ان کا

پانی (خون) ہو جاتا، منہ میں لیا اور خون بنا، غرض ان پر یہ بلائیں مسلط ہوئیں (کہ یہ سب) موسیٰ علیہ السلام کے (کھلے کھلے معجزے تھے) کہ ان کی تکذیب و مخالفت پر ان کا ظہور ہوا۔ اور یہ ساتوں، عصا اور ید بیضاء ملا کر آیات تسعہ یعنی نو نشان کہلاتے ہیں (سو) چاہئے تھا کہ ان معجزات و آیات قہر کر دیکھ کر ڈھیلے پڑ جاتے مگر (وہ) پھر بھی (تکبر) ہی (کرتے رہے اور وہ لوگ کچھ تھے ہی جرائم پیشہ) کہ اتنی سختی پر بھی باز نہ آتے تھے (اور جب ان پر) مذکورہ بلاؤں میں سے (کوئی عذاب واقع ہوتا تو یوں کہتے، اے موسیٰ! ہمارے لئے اپنے رب سے اس بات کی دعا کر دیجئے جس کا اس نے آپ سے عہد کر رکھا ہے) یعنی یہ کہ اگر ہم باز آ جائیں تو ہم سے قہر دور کر دیا جائے گا، سو ہم اب وعدہ کرتے ہیں کہ (اگر آپ اس عذاب کو ہم سے ہٹا دیں) یعنی دعا کر کے ہٹوا دیں (تو ہم ضرور ضرور آپ کے کہنے سے ایمان لے آئیں گے اور بنی اسرائیل کو بھی رہا کر کے آپ کے ہمراہ کر دیں گے پھر جب) حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعا کی برکت سے (ان سے اس عذاب کو ایک خاص وقت تک کہ اس تک ان کو پہنچنا تھا ہٹا دیتے تو وہ فوراً ہی عہد شکنی کرنے لگتے) جیسے اوپر بیان ہوا۔ (پھر) جب ہر ہر طرح دیکھ لیا کہ وہ اپنی شرارت سے باز ہی نہیں آتے تب اس وقت (ہم نے ان سے) پورا (بدلہ لیا یعنی ان کو دریا میں غرق کر دیا) جیسا دوسری جگہ ہے (اس سبب سے کہ وہ ہماری آیتوں کو جھٹلاتے تھے اور ان سے بالکل ہی بے توجہی کرتے تھے) اور تکذیب وغفلت بھی ایسی ویسی نہیں بلکہ اصرار و عناد کے ساتھ کہ اطاعت کا وعدہ کر لیں اور توڑ دیں۔

**فائدہ**: اَجَلٍ هُمْ بَالِغُوْهُ سے مراد دوسری بلا اور آفت کی آمد سے پہلے پہلے کا وقت ہے کہ اس وقت تک وہ آفت ٹل جاتی پھر دوسری آفت جو آفت ہونے میں گویا بعینہٖ پہلی ہے مسلط ہو جاتی۔

وَاَوْرَثْنَا الْقَوْمَ الَّذِيْنَ كَانُوْا يُسْتَضْعَفُوْنَ مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَمَغَارِبَهَا الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا ؕ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنٰى عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ بِمَا صَبَرُوْا ؕ وَدَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهٗ وَمَا كَانُوْا يَعْرِشُوْنَ ﴿۱۳۷﴾

**ترجمہ**: اور وارث کر دیا ہم نے ان لوگوں کو جو کمزور سمجھے جاتے تھے زمین کے مشرق کا اور اس کے مغرب کا وہ (مشرق و مغرب) کہ برکت رکھی ہم نے جن میں، اور پورا ہو گیا وعدہ تیرے رب کا اچھا بنی اسرائیل پر، بسبب ان کے صبر کرنے کے، اور خراب کر دیا

ہم نے جو کچھ بنا تا تھا فرعون اور اس کی قوم اور جو وہ اونچا کر کے چھاتے تھے۔

**تفسیر**: (اور) فرعون اور اہل فرعون کو غرق کر کے (ہم نے ان لوگوں کو جو کہ بالکل کمزور شمار کئے جاتے تھے) یعنی بنی اسرائیل کو (اس سرزمین کے مشرق ومغرب) یعنی تمام حدود (کا مالک بنا دیا جس میں ہم نے برکت رکھی ہے) ظاہری برکت کثرت پیداوار سے اور باطنی برکت اس سے تھی کہ وہ جگہ انبیاء علیہم السلام کا مسکن و مدفن تھی (اور آپ کے رب کا اچھا وعدہ بنی اسرائیل کے حق میں ان کے صبر کی وجہ سے پورا ہو گیا) جس کا حکم انہیں اِصْبِرُوْا سے دیا گیا تھا (اور ہم نے فرعون اور اس کی قوم کے بنائے ہوئے ڈھونگ کو) جو انہوں نے اپنے تکبر اور نخوت کے اظہار کے لئے بنا رکھا تھا (اور جو کچھ وہ اونچی اونچی عمارتیں بنواتے تھے سب کو درہم برہم کر دیا)۔

**فائدہ**: اس سرزمین سے مراد مصر ہے۔ بعض نے شام مراد لیا ہے اور بعض نے دونوں کا مجموعہ مراد لیا ہے۔

**ربط**: اب تک ان قوموں کے قصوں کو واقعاتی شہادت کے طور پر ذکر کیا جو کفر پر تھیں اور رسولوں کی تبلیغ کے باوجود کفر و تکذیب پر بضد رہیں یہاں تک کہ ان کو عذاب نے آ پکڑا۔ آگے ایسے لوگوں کے واقعات ذکر کرتے ہیں کہ جو اہل ایمان تھے اور ان پر اللہ تعالیٰ نے بڑے احسانات کئے لیکن جب انہوں نے بھی رسولوں کی ہدایت سے منہ موڑا اور کسی بھی نصیحت کو نہ مانا تو ان پر بھی طرح طرح کے عذاب نازل ہوئے۔ سب سے پہلے اس قوم پر اپنے کچھ بڑے بڑے احسانات گناتے ہیں۔



پہلا احسان

بنی اسرائیل کو فرعون اور اس کے لوگوں سے نجات دی

وَجٰوَزْنَا بِبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ
الْبَحْرَ فَاَتَوْا عَلٰی قَوْمٍ یَّعْكُفُوْنَ عَلٰٓی اَصْنَامٍ لَّهُمْ ۚ قَالُوْا
یٰمُوْسَی اجْعَلْ لَّنَآ اِلٰهًا كَمَا لَهُمْ اٰلِهَةٌ ؕ قَالَ اِنَّكُمْ قَوْمٌ
تَجْهَلُوْنَ ﴿۱۳۸﴾ اِنَّ هٰۤؤُلَآءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمْ فِیْهِ وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ﴿۱۳۹﴾
قَالَ اَغَیْرَ اللّٰهِ اَبْغِیْكُمْ اِلٰهًا وَّهُوَ فَضَّلَكُمْ عَلَی الْعٰلَمِیْنَ ﴿۱۴۰﴾
وَاِذْ اَنْجَیْنٰكُمْ مِّنْ اٰلِ فِرْعَوْنَ یَسُوْمُوْنَكُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ ۚ

يُقَتِّلُوْنَ اَبْنَآءَكُمْ وَيَسْتَحْيُوْنَ نِسَآءَكُمْ ۭ وَفِيْ ذٰلِكُمْ بَلَاۗءٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَظِيْمٌ ﴿۱۴۱﴾ ع

**ترجمہ**: اور پار اتار دیا ہم نے بنی اسرائیل کو دریا سے تو وہ آئے ایسی قوم پر جو لگے بیٹھے تھے اپنے بتوں کو، کہنے لگے اے موسیٰ بنا دے ہمارے لئے (مجسم) معبود جیسا کہ ان کے لئے معبود ہیں۔ کہا (موسیٰ نے) بلاشبہ تم لوگ ہو جو جہالت کرتے ہو۔ بے شک یہ لوگ (ہیں) تباہ کیا جانے والا ہے وہ کام جس میں یہ ہیں اور باطل ہے جو یہ کر رہے ہیں۔ کہا (موسیٰ نے) کیا اللہ کے سوا کو میں ڈھونڈوں تمہارے لئے معبود حالانکہ اس نے فضیلت دی تم کو جہان والوں پر۔ اور جب نجات دی ہم نے تم کو فرعون والوں سے کہ دیتے تھے وہ تم کو برا عذاب (کہ) قتل کرتے تھے تمہارے بیٹوں کو اور زندہ رکھتے تھے تمہاری عورتوں کو، اور اس میں آزمائش تھی تمہارے رب کی طرف سے بڑی۔

**تفسیر**: (اور) جس دریا میں فرعون کو غرق کیا گیا (ہم نے بنی اسرائیل کو) اس (دریا سے پار اتار دیا) جس کا قصہ سورہ شعراء میں ہے (پھر) پار ہونے کے بعد (ان لوگوں کا ایک قوم پر گذر ہوا جو اپنے چند بتوں) کی پرستش (کو لگے بیٹھے تھے) اور ان کی پوجا پاٹ کر رہے تھے (کہنے لگے اے موسیٰ ہمارے لئے بھی ایک) مجسم (معبود ایسا ہی مقرر کر دیجئے جیسے ان کے یہ معبود ہیں، آپ نے فرمایا واقعی تم لوگوں میں بڑی جہالت ہے، یہ لوگ جس کام میں لگے ہیں) یہ من جانب اللہ بھی (تباہ کیا جائے گا) جیسا کہ اللہ کی عادت ہمیشہ سے جاری ہے کہ حق کو باطل پر غالب کر کے اس کو درہم برہم کر دیتے ہیں (اور ان کا یہ کام محض بے بنیاد ہے) کیونکہ شرک کا باطل ہونا یقینی و بدیہی ہے، اور (فرمایا کیا اللہ تعالیٰ کے سوا کسی اور کو تمہارا معبود بنا دوں حالانکہ اس نے تم کو) بعض نعمتوں میں (تمام دنیا جہان والوں پر فوقیت دی ہے اور) اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کے قول کی تائید کے لئے ارشاد فرمایا کہ (وہ وقت یاد کرو جب ہم نے تم کو فرعون والوں) کے ظلم و ایذاء (سے بچا لیا جو تم کو بڑی سخت تکلیفیں پہنچاتے تھے) کہ (تمہارے بیٹوں کو بکثرت قتل کر ڈالتے تھے اور تمہاری عورتوں کو) اپنی بیگار اور خدمت کے لئے (زندہ چھوڑ دیتے تھے اور اس) واقعہ (میں تمہارے پروردگار کی طرف سے بڑی بھاری آزمائش تھی)۔ ویسے تو اور بھی بہت سے احسان ہیں لیکن اگر یہی ایک یاد رکھو تو احسان ماننے کو بہت ہے لیکن تم نے کیا اچھا احسان مانا کہ شرک پر آمادہ ہو گئے۔

**فائدہ**: ان کی بے ہودہ درخواست کی یہ وجہ نہیں تھی کہ ان کو توحید میں شک ہوا بلکہ وجہ یہ تھی کہ وہ اپنے انتہائی جہل سے یہ سمجھے کہ نظر نہ آنے والے خدا کی طرف متوجہ ہونے کے لئے اگر کسی محسوس چیز کو ذریعہ بنایا جائے تو یہ چیز دیانت و دینداری کے منافی نہیں ہے بلکہ اس میں اللہ تعالیٰ کی تعظیم وتقرب زیادہ ہے۔ چونکہ یہ خیال بھی فی نفسہ عقل ونقل کی رو سے غلط ہے اس لئے اس کو جہل کہا۔

دوسرا احسان:

بنی اسرائیل کو تورات ملی اور ان کے رسول حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کے ساتھ ہم کلامی کا شرف بھی حاصل ہوا۔

وَوٰعَدْنَا مُوْسٰى ثَلٰثِيْنَ لَيْلَةً وَّ اَتْمَمْنٰهَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِيْقَاتُ رَبِّهٖۤ اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ۚ وَقَالَ مُوْسٰى لِاَخِيْهِ هٰرُوْنَ اخْلُفْنِيْ فِيْ قَوْمِيْ وَ اَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ سَبِيْلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۱۴۲﴾ وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَكَلَّمَهٗ رَبُّهٗ ۙ قَالَ رَبِّ اَرِنِيْۤ اَنْظُرْ اِلَيْكَ ؕ قَالَ لَنْ تَرٰىنِيْ وَلٰكِنِ انْظُرْ اِلَى الْجَبَلِ فَاِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ فَسَوْفَ تَرٰىنِيْ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّاۤ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَكَ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۴۳﴾ قَالَ يٰمُوْسٰۤى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِيْ وَبِكَلَامِيْ ۖ فَخُذْ مَاۤ اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۴﴾ وَكَتَبْنَا لَهٗ فِى الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْعِظَةً وَّتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ ۚ فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ وَّاْمُرْ قَوْمَكَ يَاْخُذُوْا بِاَحْسَنِهَا ؕ سَاُورِيْكُمْ دَارَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿۱۴۵﴾ سَاَصْرِفُ عَنْ اٰيٰتِيَ الَّذِيْنَ يَتَكَبَّرُوْنَ فِى الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ وَاِنْ يَّرَوْا كُلَّ

اٰيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوْا بِهَا ۚ وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الرُّشْدِ لَا يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ۚ وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الْغَيِّ يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ﴿۱۴۶﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَلِقَآءِ الْاٰخِرَةِ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ؕ هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴۷﴾

**ترجمہ:** اور وعدہ کیا ہم نے موسیٰ سے تیس راتوں کا اور تمتہ بنایا ہم نے انکا دس (راتوں) کے ساتھ پس پورا ہو گیا اس کے رب کا وقت چالیس راتیں۔ اور کہا موسیٰ نے اپنے بھائی ہارون سے تو نائب بن میرا میری قوم میں اور اصلاح کرتا رہ اور مت پیروی کر رستے کی مفسدوں کے۔ اور جب آیا موسیٰ ہمارے وقت پر اور کلام کیا اس سے اس کے رب نے تو کہا (موسیٰ نے) اے میرے رب تو دکھا مجھ کو کہ میں دیکھوں تیری طرف۔ فرمایا ہرگز نہیں تو دیکھ سکتا مجھ کو۔ لیکن تو دیکھتا رہ پہاڑ کی طرف پس اگر وہ ٹھہرا رہے اپنی جگہ پر تو تو دیکھ لے گا مجھ کو۔ پھر جب تجلی کی اس کے رب نے پہاڑ پر کر دیا (تجلی نے) اس (پہاڑ) کو زمین کے برابر۔ اور گر گیا موسیٰ بے ہوش ہو کر۔ پھر جب افاقہ ہوا تو کہا تو پاک ہے۔ توبہ کی میں نے تیری طرف اور میں ہوں سب سے پہلا ماننے والوں میں۔ ماننے والوں میں (اللہ نے) فرمایا اے موسیٰ بے شک چن لیا میں نے تجھ کو لوگوں پر اپنے پیغاموں کے ساتھ اور اپنے کلام کے ساتھ پس لے لے جو دیا میں نے تجھ کو اور رہ شکر گزاروں میں سے۔ اور لکھ دی ہم نے موسیٰ کے لئے تختیوں پر ہر بات نصیحت کی اور تفصیل ہر چیز کی۔ پس لے ان کو مضبوطی سے اور حکم کر اپنی قوم کو کہ وہ پکڑے رہیں اس کی اچھی باتوں کو۔ عنقریب میں دکھاؤں گا تمہیں فاسقوں کا گھر۔ میں پھیر دوں گا اپنی آیتوں سے ان لوگوں کو جو تکبر کرتے ہیں زمین میں ناحق۔ اور اگر وہ دیکھیں تمام نشانیاں نہ ایمان لائیں ان پر اور اگر دیکھیں ہدایت کا راستہ تو نہ پکڑیں اس کو رستہ اور اگر دیکھیں گمراہی کا رستہ تو پکڑیں اس کو رستہ۔ یہ اس وجہ سے کہ انہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور تھے وہ ان سے غافل۔ اور جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور آخرت کی ملاقات کو ضائع ہو گئے ان کے اعمال، نہیں بدلہ دیئے جائیں گے مگر (اس کا) جو وہ عمل کرتے تھے۔

**تفسیر**: (ہم نے موسیٰ) علیہ السلام (سے تیس راتوں کا وعدہ کیا) کہ ان میں کوہ طور پر آ کر اعتکاف کریں تو آپ کو شریعت کی کتاب تورات دی جائے گی (اور) مزید (دس راتوں کو ان) تیس راتوں (کا تتمہ بنا دیا) یعنی تورات دے کر ان تیس راتوں میں دس راتیں عبادت کے لئے اور بڑھا دیں جس کی وجہ سورہ بقرہ میں ذکر ہو چکی ہے۔ (اس طرح ان کے پروردگار کا) مقرر کیا ہوا (وقت) سب مل کر (پوری چالیس راتیں ہو گیا۔ اور موسیٰ) علیہ السلام کوہ طور آنے لگے تو چلتے وقت انہوں (نے اپنے بھائی ہارون) علیہ السلام (سے کہہ دیا تھا کہ میرے بعد ان لوگوں کا انتظام رکھنا اور) ان کی (اصلاح کرتے رہنا اور بدنظم لوگوں کی رائے پر عمل نہ کرنا)۔

(اور جب موسیٰ) علیہ السلام اس واقعہ میں (ہمارے وقت) موعود (پر آئے) جس کا قصہ بیان ہو رہا ہے (اور ان کے رب نے ان سے) بہت سی لطف و عنایت کی (باتیں کیں تو) حضرت موسیٰ علیہ السلام کو شدید خوشی ہوئی جس سے دیدار کا شوق بھی پیدا ہوا (عرض کیا کہ اے میرے پروردگار اپنا دیدار مجھ کو دکھلا دیجئے کہ میں آپ کو ایک نظر دیکھ لوں، ارشاد ہوا کہ تم مجھ کو) دنیا میں (ہرگز نہیں دیکھ سکتے) کیونکہ یہ دنیوی آنکھیں تاب جمال نہیں لا سکتیں، (لیکن) تمہاری تشفی کے لئے یہ تجویز کرتے ہیں کہ (تم اس پہاڑ کی طرف دیکھتے رہو) ہم اس پر ایک جھلک ڈالتے ہیں (سو اگر یہ اپنی جگہ برقرار رہا تو) خیر (تم بھی دیکھ سکو گے) غرض موسیٰ علیہ السلام اس کی طرف دیکھنے لگے (پھر ان کے رب نے جو اس پر تجلی فرمائی تو تجلی نے اس) پہاڑ (کے پرخچے اڑا دیئے اور موسیٰ) علیہ السلام (بیہوش ہو کر گر پڑے، پھر جب افاقہ میں آئے تو عرض کیا بیشک آپ کی ذات) ان آنکھوں کی برداشت سے (منزہ) اور بلند (ہے میں آپ کی جناب میں) اس مشتاقانہ درخواست سے (معذرت کرتا ہوں اور) جو کچھ حضور کا ارشاد ہے کہ لَنْ تَرٰنِیْ (سب سے پہلے میں اس پر یقین کرتا ہوں، ارشاد ہوا کہ اے موسیٰ) یہی بہت ہے کہ (میں نے) تم کو (اپنی) طرف سے (پیغمبری) کا عہدہ دے کر (اور اپنی ہم کلامی) کا شرف بخش کر اس (سے اور لوگوں پر تم کو امتیاز دیا ہے تو) اب (جو کچھ تم کو میں نے عطا کیا ہے) یعنی رسالت و ہم کلامی اور توریت (اس کو لو اور شکر کرو۔ اور ہم نے چند تختیوں پر ہر قسم کی) ضروری (نصیحت اور) احکام کے متعلق (ہر چیز کی تفصیل ان کو لکھ کر دی) یہی تختیاں تورات ہیں، پھر حکم ہوا کہ جب یہ تختیاں ہم نے دی ہیں (تو ان کو کوشش کے ساتھ) خود بھی (عمل میں لاؤ اور اپنی قوم کو) بھی (حکم کرو کہ ان کے اچھے اچھے احکام پر) یعنی سب پر کہ سب ہی اچھے ہیں (عمل کریں) اور ایسی اچھی چیز کو ہاتھ سے نہ چھوڑیں۔ اور اگر انہوں نے نافرمانی کی اور کتاب کی قدر نہ کی تو (میں اب بہت جلد

تم لوگوں کو) یعنی بنی اسرائیل کو ان میں سے (نافرمانی کرنے والوں کا گھر دکھا دوں گا) یعنی آخرت میں دوزخ اور دنیا میں تباہی و رسوائی۔

آگے نافرمانوں کی اور ان کی سزا کی کچھ تفصیل بیان کرتے ہیں کہ (میں ایسے لوگوں کو اپنے احکام سے برگشتہ ہی رکھوں گا جو دنیا میں) احکام ماننے سے (تکبر کرتے ہیں جس کا ان کو کوئی حق حاصل نہیں) کیونکہ اپنے کو بڑا سمجھنا صرف اس کا حق ہے جو واقع میں بڑا ہو، اور وہ ایک خدا کی ذات ہے (اور) برگشتگی کا ان پر یہ اثر ہوگا کہ (اگر تمام) دنیا بھر کی (نشانیاں) بھی (دیکھ لیں تب بھی) انتہائی قساوت کی وجہ سے (ان پر ایمان نہ لائیں اور) پھر برگشتگی اس درجہ کو پہنچ جاتی ہے کہ وہ (اگر ہدایت کا راستہ دیکھیں تو اس کو اپنا طریقہ نہ بنائیں اور اگر گمراہی کا راستہ دیکھ لیں تو اس کو اپنا طریقہ بنا لیں) اس درجہ کی برگشتگی یہ (اس سبب سے ہے کہ انہوں نے ہماری آیتوں کو) تکبر کی وجہ سے (جھوٹا بتلایا اور ان) کی حقیقت میں غور کرنے (سے غافل رہے) یہ سزا تو دنیا میں ہوئی کہ ہدایت سے محروم رہے (اور) آخرت میں یہ سزا ہوگی کہ (یہ لوگ جنھوں نے ہماری آیتوں کو اور قیامت کے پیش آنے کو جھٹلایا ان کے سب اعمال) جن سے ان کو نفع کی توقع تھی (غارت گئے) اور اعمال کی اس غارتگری کا انجام جہنم ہے (ان کو وہی سزا دی جائے گی جو کچھ یہ کرتے تھے) یعنی ان کا کفر اسی کا تقاضا کرتا تھا۔

**فائدہ: 1**۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام سے حق تعالیٰ نے کلام فرمایا مگر یہ کہ اس کی حقیقت کیا تھی؟ امام ابوالحسن اشعریؒ کے نزدیک حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کے کلام نفسی کو سنا اگرچہ یہ عام عادت کے خلاف ہے۔ امام ابومنصور ماتریدی رحمہ اللہ کے نزدیک حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ایسی آواز سنی جو اللہ تعالیٰ کے کلام نفسی پر دلالت کر رہی تھی۔

2- حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دیدار سے متعلق درخواست دنیا میں اس کے امکان عقلی کی دلیل ہے۔

3- پہاڑ پر تجلی ہونے کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کا نور خاص اللہ تعالیٰ کے ارادہ کی وجہ سے مخلوقات سے محجوب اور پردے میں ہے اور محجوب ہونے کے جو ذرائع اور واسطے ہیں ان کا تعین کے ساتھ علم بھی صرف اللہ تعالیٰ کو ہے۔ غالباً ان میں سے صرف چند ایک حجاب اٹھائے گئے اور وہ بھی پہاڑ کے حق میں۔

4- حضرت موسیٰ علیہ السلام کی بے ہوشی اس وجہ سے نہ تھی کہ ان پر تجلی ہوئی کیونکہ یہ بظاہر

لِلْجَبَلِ کے خلاف ہے بلکہ پہاڑ پر تجلی سے جو اس کی حالت ہوئی اس کو دیکھ کر بے ہوش ہوئے۔

5- فَاِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ فَسَوْفَ تَرٰىنِیْ سے استقرار ثابت ہونے پر دیدار کا وقوع اور عدم استقرار ہونے پر دیدار کا واقع نہ ہونا سمجھ میں آتا ہے۔ ان میں باہم کیا تعلق ہے؟ تو عدم استقرار اور دیدار کے عدم وقوع میں یہ تعلق معلوم ہوتا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا حاسہ بصر مادی ترکیب میں پہاڑ سے بہت کمزور اور نازک ہے۔ جب بہت قوی وسخت کو تحمل نہ ہوا تو انتہائی کمزور کیونکر اس کو برداشت کر سکے گا۔ اور اگر پہاڑ برداشت کر لے تو اس سے عقلاً یہ لازم نہیں آتا کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا کمزور حاسہ بصر بھی اس کو برداشت کر سکے، لیکن یہاں باری تعالیٰ کی جانب سے وعدہ ہے کہ اگر پہاڑ نے برداشت کر لیا تو تمہارے حاسہ بصر کو بھی اس کی برداشت کی قوت عطا کر دی جائے گی۔

تیسرا احسان

بنی اسرائیل کی شرک سے توبہ قبول فرمائی

وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوْسٰى مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهٗ خُوَارٌ ؕ اَلَمْ يَرَوْا اَنَّهٗ لَا يُكَلِّمُهُمْ وَلَا يَهْدِيْهِمْ سَبِيْلًا ۘ اِتَّخَذُوْهُ وَكَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۱۴۸﴾ وَلَمَّا سُقِطَ فِیْۤ اَيْدِيْهِمْ وَرَاَوْا اَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوْا ۙ قَالُوْا لَئِنْ لَّمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۱۴۹﴾ وَلَمَّا رَجَعَ مُوْسٰۤى اِلٰى قَوْمِهٖ غَضْبَانَ اَسِفًا ۙ قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُوْنِیْ مِنْۢ بَعْدِیْ ۚ اَعَجِلْتُمْ اَمْرَ رَبِّكُمْ ۚ وَاَلْقَى الْاَلْوَاحَ وَاَخَذَ بِرَاْسِ اَخِيْهِ يَجُرُّهٗۤ اِلَيْهِ ؕ قَالَ ابْنَ اُمَّ اِنَّ الْقَوْمَ اسْتَضْعَفُوْنِیْ وَكَادُوْا يَقْتُلُوْنَنِیْ ۖ فَلَا تُشْمِتْ بِیَ الْاَعْدَآءَ وَلَا تَجْعَلْنِیْ مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۵۰﴾ قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِاَخِیْ وَاَدْخِلْنَا فِیْ رَحْمَتِكَ ۖ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿۱۵۱﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ فِی الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَكَذٰلِكَ

نَجْزِي الْمُفْتَرِينَ ﴿١٥٢﴾ وَالَّذِينَ عَمِلُوا السَّيِّاٰتِ ثُمَّ تَابُوْا مِنْ بَعْدِهَا وَاٰمَنُوْٓا ۚ اِنَّ رَبَّكَ مِنْ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٥٣﴾ وَلَمَّا سَكَتَ عَنْ مُّوْسَى الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ ۚ وَفِيْ نُسْخَتِهَا هُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُوْنَ ﴿١٥٤﴾

**ترجمہ**: اور بنا لیا موسیٰ کی قوم نے اس کے پیچھے اپنے زیورات سے بچھڑا (اس کا) ایک بدن کہ اس کی (گائے کی) آواز تھی۔ کیا نہیں دیکھا انہوں نے کہ وہ نہ کلام کرتا ہے ان سے اور نہ دکھاتا ہے ان کو راہ۔ بنا لیا انہوں نے اس کو اور تھے وہ ظالم۔ اور جب وہ نادم ہوئے اور سمجھے کہ بے شک وہ گمراہ ہوئے تو کہنے لگے اگر نہیں رحم کیا ہم پر ہمارے رب نے اور (نہیں) بخشا ہم کو تو ہم ضرور ہو جائیں گے نقصان اٹھانے والوں میں سے۔ اور جب لوٹا موسیٰ اپنی قوم کی طرف غصہ میں بھرا ہوا رنجیدہ کہا بری ہے جو نیابت کی تم نے میری میرے پیچھے۔ کیا جلد بازی کی تم نے اپنے رب کے حکم سے۔ اور ڈال دیں تختیاں اور پکڑا اپنے بھائی (ہارون) کا سر، کھینچنے لگا اس کو اپنی طرف۔ کہا (ہارون نے) اے میری ماں کے بیٹے بے شک لوگوں نے کمزور خیال کیا مجھ کو اور قریب تھے کہ قتل کر دیتے مجھ کو۔ سو تو مت ہنسا مجھ پر دشمنوں کو اور مت کر مجھ کو ظالم لوگوں کے ساتھ۔ کہا (موسیٰ نے) اے میرے رب بخش دے مجھ کو اور میرے بھائی کو اور داخل کر ہم کو اپنی رحمت میں اور تو زیادہ رحم کرنے والا ہے سب رحم کرنے والوں سے۔ بے شک جن لوگوں نے اختیار کیا بچھڑے کو پہنچے گا ان کو غضب ان کے رب کی طرف سے اور ذلت دنیا کی زندگی میں اور اسی طرح ہم بدلہ دیتے ہیں افتراء کرنے والوں کو۔ اور جن لوگوں نے عمل کئے برے پھر توبہ کی ان کے بعد اور ایمان لائے بے شک تیرا رب اس (توبہ) کے بعد بخشنے والا مہربان ہے۔ اور جب تھم گیا موسیٰ سے غصہ اٹھایا اس نے تختیوں کو اور ان کے لکھے ہوئے میں ہدایت اور رحمت ہے ان لوگوں کے لئے جو اپنے رب سے ڈرتے ہیں۔

**تفسیر**: جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کوہ طور پر تورات لینے کے لئے تشریف لے گئے تو (موسیٰ) علیہ السلام (کی قوم) یعنی بنی اسرائیل (نے ان کے) جانے کے (بعد اپنے) مقبوضہ (زیوروں کا) جو کہ مصر سے نکلتے وقت انہوں نے قبطیوں یعنی وہاں کے باشندوں سے شادی کے بہانہ

سے مانگ لئے تھے تاکہ ان کو ان کے فرار کا خیال نہ ہو (ایک بچھڑا) بنا کر جس کا قصہ سورہ طٰہ میں ہے، اس کو معبود (ٹھہرایا جو کہ) صرف اتنی حقیقت رکھتا تھا کہ (ایک قالب تھا جس میں ایک آواز تھی) اور اس میں کوئی بھی کمال نہ تھا جس سے کسی کو اس کی معبودیت کا شبہ ہو سکے (کیا انہوں نے یہ نہ دیکھا کہ) اس میں خدا کی سی صفات تو کیا ہوتیں اس میں تو آدمی کے برابر بھی قدرت نہ تھی چنانچہ (وہ ان سے بات تک نہیں کرتا تھا اور نہ ان کو) دنیا یا دین کی (کوئی راہ بتلاتا تھا) غرض یہ کہ (اس) بچھڑے (کو انہوں نے معبود قرار دیا اور) چونکہ اس میں سرے سے کوئی بات بھی تو ایسی نہ تھی جس سے اس کے معبود ہونے کا کسی کو شبہ ہی ہو سکے اس لئے انہوں نے (بڑا بے ڈھنگا کام کیا اور) موسیٰ علیہ السلام کے واپس آنے کے بعد جس کا قصہ آگے آتا ہے ان کے تنبیہ فرمانے سے (جب) متنبہ ہوئے اور اپنی اس حرکت پر (نادم ہوئے اور معلوم ہوا کہ واقعی وہ لوگ گمراہی میں پڑ گئے تو) ندامت سے بطور معذرت (کہنے لگے کہ اگر ہمارا رب ہم پر رحم نہ کرے اور ہمارا) یہ (گناہ معاف نہ کرے تو ہم بالکل گئے گذرے ہو جائیں گے) چنانچہ خاص طریقہ سے ان کو توبہ کی تکمیل کا حکم ہوا جس کا قصہ سورہ بقرہ آیت فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ میں گذرا ہے یعنی یہ کہ شرک نہ کرنے والے شرک کرنے والوں کو اپنے ہاتھوں سے قتل کریں (اور) موسیٰ علیہ السلام کے متنبہ فرمانے کی تفصیل یہ ہے کہ (جب موسیٰ) علیہ السلام (اپنی قوم کی طرف) کوہ طور سے (غصہ اور رنج میں بھرے ہوئے واپس آئے) کیونکہ ان کو وحی سے یہ معلوم ہو گیا تھا جیسا کہ سورہ طٰہ میں ہے قَالَ فَاِنَّا قَدْ فَتَنَّا الخ یعنی اللہ تعالیٰ نے خبر دی کہ ہم نے آپ کے پیچھے آپ کی قوم کی آزمائش کی اور سامری نے ان کو بہکا دیا۔ (تو) اول قوم کی طرف متوجہ ہوئے (فرمایا کہ تم نے میرے پیچھے یہ بڑی نامعقول حرکت کی، کیا اپنے رب کے حکم) آنے (سے پہلے ہی تم نے) ایسی (جلد بازی کر لی)۔ میں احکام ہی لینے تو گیا تھا ان کا انتظار تو کیا ہوتا۔ (اور) پھر حضرت ہارون علیہ السلام کی طرف متوجہ ہوئے اور دینی حمیت کے جوش میں (جلدی سے) توریت کی (تختیاں) تو (ایک طرف رکھیں) اور جلدی میں زور سے رکھیں (اور) ہاتھ خالی کر کے (اپنے بھائی) ہارون علیہ السلام (کا سر) یعنی بال (پکڑ کر ان کو اپنی طرف گھسیٹنے لگے) کہ تم نے پورا انتظام کیوں نہ کیا حالانکہ حضرت ہارون علیہ السلام ان سے عمر میں تین سال بڑے تھے اور نبی بھی تھے لیکن حضرت موسیٰ علیہ السلام اول تو ان سے مرتبہ میں بڑے تھے کہ ہارون علیہ السلام کو ان کا تابع اور وزیر بنایا گیا تھا دوسرے غضب کے غلبہ میں ان کو ایک گونہ بے اختیاری ہو گئی تھی اور غضب بھی دین کے لئے تھا اس لئے اس حالت میں حضرت موسیٰ علیہ السلام شرعاً معذور تھے مگر چونکہ حضرت ہارون

علیہ السلام اور تختیوں سے متعلق باتوں کی ظاہری صورتیں پسندیدہ نہ تھیں اس لئے جب (ہارون) علیہ السلام (نے کہا کہ اے میرے ماں جائے) بھائی میں نے اپنی کوشش بھر بہت روکا لیکن (ان لوگوں نے مجھ کو بے حقیقت سمجھا اور) بلکہ نصیحت کرنے پر (قریب تھا کہ مجھ کو قتل کر ڈالیں تو تم مجھ پر) سختی کر کے (دشمنوں کو مت ہنسواؤ اور مجھ کو) برتاؤ سے (ان ظالم لوگوں کے ذیل میں مت شمار کرو) کہ ان سے جو غصہ ہے وہ مجھ سے بھی برتنے لگو تو (موسیٰ) علیہ السلام (نے) اللہ تعالیٰ سے دعا کی اور (کہا کہ اے میرے رب میری خطا) گو وہ اجتہادی ہے اور میری نیت بھی نیک ہے لیکن تو اس کو (معاف فرما دے اور میرے بھائی کی بھی) کوتاہی جو ان مشرکین کے ساتھ ان کو ان کے حال پر چھوڑنے میں شاید ہوگئی ہو اس کو بھی معاف فرما (اور ہم دونوں کو اپنی رحمت) خاص (میں داخل فرمائیے اور آپ سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم کرنے والے ہیں) اس لئے ہم کو دعا کی قبولیت کی امید ہے۔

پھر حق تعالیٰ نے ان گوسالہ پرستوں کے متعلق موسیٰ علیہ السلام سے فرمایا کہ (جن لوگوں نے گوسالہ پرستی کی ہے) اگر اب بھی توبہ نہ کریں گے تو (ان پر بہت جلد ان کے رب کی طرف سے غضب اور ذلت اس دنیاوی زندگی ہی میں پڑے گی اور) کچھ ان ہی کی تخصیص نہیں بلکہ (ہم) تو سب (افتراء پردازوں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں) کہ دنیا ہی میں مغضوب اور ذلیل ہو جاتے ہیں اگرچہ کسی عارضہ کی وجہ سے ہوسکتا ہے کہ اس ذلت کا ظہور نہ ہو یا دیر سے ہو، چنانچہ سامری نے جو توبہ نہ کی تو اس پر غضب اور ذلت کا نزول ہوا جس کا قصہ سورہ طٰہٰ میں ہے، قَالَ فَاذْهَبْ فَاِنَّ لَكَ فِى الْحَيٰوةِ اَنْ تَقُوْلَ لَامِسَاسَ الآية یعنی وہ اچھوت اور ذلیل بن کر رہ گیا تھا کہ خود کہتا پھرتا تھا کہ مجھے ہاتھ نہ لگاؤ مجھ سے دور رہو۔ (اور جن لوگوں نے گناہ کے کام کئے) مثلاً گوسالہ پرستی ان سے سرزد ہوگئی مگر (پھر وہ ان) گناہوں (کے) کرنے کے (بعد توبہ کرلیں اور) اس کفر کو چھوڑ کر (ایمان لے آئیں، تو تمہارا رب اس توبہ کے بعد) ان کے (گناہ کا معاف کر دینے والا) اور ان کے حال پر (رحمت کرنے والا ہے) گو تکمیل توبہ کے لئے اُقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ یعنی اپنے مجرم لوگوں کو قتل کرنے کا بھی حکم ہوا ہو کیونکہ اصل رحمت آخرت کی ہے چنانچہ توبہ کرنے والوں کی خطا اسی طرح معاف ہوئی (اور جب) ہارون علیہ السلام کی یہ معذرت سن کر (موسیٰ) علیہ السلام (کا غصہ فرو ہوا تو ان تختیوں کو اٹھا لیا اور ان) تختیوں (کے مضامین میں ان لوگوں کے لئے جو اپنے رب سے ڈرتے تھے ہدایت اور رحمت) احکام کی صورت میں (تھی) کیونکہ احکام پر عمل کرنے سے ہدایت اور رحمت حاصل ہوتی ہے۔

چوتھا احسان

بنی اسرائیل کے ستر حضرات کا اللہ تعالیٰ کے کلام کو براہ راست سننا اور سرکشی کے باوجود اللہ تعالیٰ کا ان کو ٹھیک ٹھاک زندہ کر دینا۔

وَاخْتَارَ مُوْسٰى

قَوْمَهٗ سَبْعِيْنَ رَجُلًا لِّمِيْقَاتِنَا ۚ فَلَمَّآ اَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ قَالَ رَبِّ لَوْ شِئْتَ اَهْلَكْتَهُمْ مِّنْ قَبْلُ وَاِيَّايَ ۖ اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَآءُ مِنَّا ۚ اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ ۖ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَآءُ وَتَهْدِيْ مَنْ تَشَآءُ ۖ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ﴿۱۵۵﴾ وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَيْكَ ۖ قَالَ عَذَابِيْٓ اُصِيْبُ بِهٖ مَنْ اَشَآءُ ۚ وَرَحْمَتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ ۖ فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِنَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۵۶﴾



**ترجمہ**: اور چن لیا موسیٰ نے اپنی قوم میں ستر آدمیوں کو ہمارے وقت معین کے لئے۔ پھر جب پکڑا ان کو زلزلہ نے کہا (موسیٰ نے) اے میرے رب اگر تو چاہتا تو ہلاک کرتا تو ان کو پہلے ہی اور مجھ کو (بھی)۔ کیا تو ہلاک کر دے گا ہم کو بسبب اس کے جو کیا بے وقوفوں نے ہم میں سے۔ نہیں ہے یہ مگر تیری آزمائش۔ تو گمراہ کرتا ہے اس کے ذریعے جس کو چاہتا ہے اور تو ہدایت کرتا ہے جس کو چاہتا ہے۔ تو ہی ہمارا خبر گیر ہے پس بخش دے ہم کو اور رحم کر ہم پر اور تو سب سے بہتر ہے بخشنے والوں میں۔ اور لکھ دے ہمارے لئے اس دنیا میں بھلائی اور آخرت میں (بھلائی) ہم نے رجوع کیا تیری طرف۔ فرمایا (اللہ نے) میرا عذاب میں پہنچاتا ہوں اس کو جس پر چاہتا ہوں اور میری رحمت وسیع ہوئی ہر چیز پر۔ پس میں لکھ دوں گا اس (رحمت) کو ان لوگوں کے لئے جو ڈرتے ہیں اور دیتے ہیں زکوۃ اور جو ہماری آیتوں پر ایمان رکھتے ہیں۔

**تفسیر**: (موسیٰ) علیہ السلام (نے ستر آدمی اپنی قوم سے ہمارے وقت معین) پر لانے (کے

لئے منتخب کئے) چنانچہ وہاں پہنچ کر انہوں نے اللہ تعالیٰ کا کلام سنا تو اس میں ایک بخ نکالی اور کہنے لگے کہ خدا جانے کون بول رہا ہوگا ہم تو جب یقین کریں کہ خدا تعالیٰ کو کھلم کھلا اپنی آنکھ سے دیکھ لیں جیسا کہ سورہ بقرہ میں مذکور ہے انہوں نے کہا لَنْ نُّؤْمِنَ لَکَ حَتّٰی نَرَی اللّٰہَ جَھْرَۃً یعنی ہم ہرگز تیری بات نہ مانیں گے جب تک ہم اللہ کو کھلا کھلا نہ دیکھ لیں۔ خدا تعالیٰ نے اس گستاخی کی سزا دی نیچے سے شدید زلزلہ شروع ہوا اوپر سے ایسی کڑک بجلی ہوئی کہ سب کانپ کر مر گئے یا مردوں کی سی حالت کو پہنچ گئے۔ (سو جب ان کو زلزلہ) وغیرہ (نے آ پکڑا تو موسیٰ) علیہ السلام ڈرے کہ بنی اسرائیل جاہل اور بدگمان تو ہیں ہی، یوں سمجھیں گے کہ کہیں لے جا کر کسی طریق سے ان سب کا کام تمام کر دیا ہے گھبرا کر (عرض کرنے لگے کہ اے میرے پروردگار) یہ تو مجھ کو یقین ہے کہ ان لوگوں کو محض سزا دینا منظور ہے خاص ہلاک کرنا مقصود نہیں کیونکہ (اگر آپ کو ہلاک کرنا منظور ہوتا تو آپ اس سے) یعنی یہاں بلانے اور کلام سنانے سے (پہلے ہی ان کو اور) ساتھ ہی (مجھ کو) بھی (ہلاک کر دیتے) کہ میں ہی ان کو لے کر آیا۔ کس کی مجال تھی کہ آپ کی مشیت کو روک سکتا۔ جب آپ نے ایسا نہیں چاہا تو (کیا) اب (آپ ہم میں کے چند بے وقوفوں کی حرکت پر سب کو ہلاک کر دیں گے) نہیں بلکہ ہمیں آپ کی رحمت سے امید ہے کہ آپ ایسا نہ کریں گے۔ اور زلزلہ اور کڑک کا (یہ واقعہ محض آپ کی طرف سے ایک امتحان ہے، ایسے امتحانات سے جس کو آپ چاہیں گمراہی میں ڈال دیں) کہ وہ حق تعالیٰ کی شکایت اور ناشکری کرنے لگے (اور جس کو آپ چاہیں ہدایت پر قائم رکھیں) کہ وہ اس کو اللہ کی حکمتوں اور مصلحتوں میں سے سمجھے۔ سو میں آپ کے فضل و کرم سے آپ کے حکیم ہونے کا علم رکھتا ہوں لہٰذا اس امتحان میں مطمئن ہوں اور (آپ ہی تو ہمارے خبر گیر ہیں ہم پر مغفرت اور رحمت فرمایئے اور آپ سب معافی دینے والوں سے زیادہ بہتر ہیں) سو ان کی گستاخی بھی معاف کر دیجئے چنانچہ وہ لوگ صحیح سالم اٹھ کھڑے ہوئے، سورہ بقرہ میں اس کی تفصیل گذری ہے (اور) اس دعا کے ساتھ آپ نے تفصیلی رحمت کے لئے یہ بھی دعا کی کہ (ہم لوگوں کے لئے دنیا میں بھی نیک حالی لکھ دیجئے اور) اسی طرح (آخرت میں بھی) کیونکہ (ہم آپ کی طرف) خلوص و اطاعت کے ساتھ (رجوع کرتے ہیں)۔ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کی دعا قبول کی اور (فرمایا کہ) اے موسیٰ اول تو مطلقاً میری رحمت میرے غضب پر سبقت رکھتی ہے چنانچہ (میں اپنا عذاب) اور غضب (تو صرف اسی پر واقع کرتا ہوں جس پر چاہتا ہوں) اگرچہ مستحق عذاب ہر نافرمان ہوتا ہے لیکن پھر بھی سب پر واقع نہیں کرتا بلکہ ان میں سے خاص خاص لوگوں پر واقع کرتا ہوں جو انتہا درجہ کے سرکش ہوتے ہیں (اور میری رحمت) ایسی عام ہے کہ (تمام اشیاء کو محیط ہو رہی ہے) حالانکہ ان میں سے بہت سی مخلوق مثلاً سرکش و معاند

لوگ اس کے مستحق نہیں مگران پر بھی ایک گونہ رحمت ہے گو دنیا ہی میں سہی، پس جب میری رحمت غیر مستحق لوگوں کے لئے بھی عام ہے (تو وہ رحمت ان لوگوں کے نام تو) کامل طور پر (ضرور ہی لکھوں گا جو) ہمارے وعدہ کے مطابق اس کے مستحق بھی ہیں اس وجہ سے کہ وہ اطاعت کرتے ہیں چنانچہ وہ اعمال قلب بھی پورے کرتے ہیں جن میں سے ایک یہ ہے کہ وہ (خداتعالیٰ سے ڈرتے ہیں) (اور) اعمال جوارح بھی پورے طور پر بجالاتے ہیں جن کی ایک مثال یہ ہے کہ وہ (زکوٰۃ دیتے ہیں اور جو) عقیدہ کی تمام باتوں کو مانتے ہیں اس لئے وہ (ہماری آیتوں پر) بھی (ایمان لاتے ہیں) تو ایسے لوگ تو پہلے سے ہی رحمت کے مستحق ہیں اگرچہ آپ درخواست بھی نہ کرتے اور اب تو آپ رحم اور بھلائی کی درخواست بھی کر رہے ہیں پس ہم آپ کو قبولیت کی بشارت دیتے ہیں کیونکہ آپ تو ایسے ہیں ہی۔ اور آپ کی قوم میں بھی جو رحمت حاصل کرنا چاہے وہ ایسے ہی اوصاف اختیار کرے تاکہ اس کا مستحق ہو جائے۔

**فائدہ**: تقویٰ اور زکوۃ اور ایمان میں حصر مقصود نہیں بلکہ ہر باب کا ایک عمل نمونہ کے طور پر ذکر فرما دیا۔ مطلب یہ ہے کہ تمام احکام کی اطاعت کرتے ہیں۔ پھر جس درجہ کی اطاعت ہو گی اس درجہ کی رحمت ہو گی۔

### پانچواں احسان

ان کی کتابوں یعنی تورات وانجیل میں آخری رسول کی پیشینگوئیوں کا ہونا جو ان کو آسان شریعت دیں گے اور سابقہ سخت احکام دور کر دیں گے اور ان کی پیروی سے فلاح حاصل ہوں گی۔ اور لو وہ رسول تو آ ہی گئے اور تمہیں دعوت ہدایت دے رہے ہیں۔ تم میں سے جو لوگ ان کی اطاعت کر رہے ہیں وہ قابل تعریف ہیں۔

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ
النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ
وَالْاِنْجِيْلِ ؗ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَ
يُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ
اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ؕ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ
وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۱۵۷﴾

قُلْ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعَا ۨ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۠ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الَّذِيْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَكَلِمٰتِهٖ وَاتَّبِعُوْهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ﴿۱۵۸﴾ وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰۤى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۵۹﴾

**ترجمہ**: وہ لوگ جو پیروی کرتے ہیں رسول نبی امی کی جو پاتے ہیں لکھا ہوا اس کو اپنے پاس تورات اور انجیل میں۔ حکم دیتا ہے ان کو نیکی کا اور روکتا ہے ان کو برائی سے اور حلال بتاتا ہے ان کے لئے پاکیزہ چیزوں کو اور حرام بتاتا ہے ان پر گندی چیزوں کو اور ہٹاتا ہے ان سے ان کے بوجھ کو اور ان طوق کو جو تھے ان پر۔ پس جو لوگ ایمان لائے اس (نبی) پر اور حمایت کی اس کی اور مدد کی اس کی اور پیروی کی اس نور کی جو اتارا گیا اس کے ساتھ، وہی لوگ ہیں فلاح پانے والے۔ تو کہہ دے اے لوگو بے شک میں رسول ہوں (اس) اللہ کا تم سب کی طرف، جس کے لئے بادشاہی ہے آسمانوں کی اور زمین کی۔ نہیں کوئی لائق عبادت مگر وہی۔ وہ زندہ کرتا ہے اور موت دیتا ہے پس ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے اس رسول نبی امی پر جو ایمان رکھتا ہے اللہ پر اور اس کے کلمات (یعنی احکام) پر اور پیروی کرو اسکی تا کہ تم راہ پاؤ۔ اور موسیٰ کی قوم میں سے ایک گروہ ہے جو (ایسے افراد پر مشتمل ہے کہ) راہ بتاتے ہیں حق کی اور اس کے مطابق انصاف کرتے ہیں۔

**تفسیر**: (جو لوگ ایسے رسول نبی امی) جن کے علوم و معارف براہ راست اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہیں کسی انسانی واسطہ کے مرہون منت نہیں ان (کا اتباع کرتے ہیں جن کو وہ اپنے پاس تورات و انجیل میں لکھا ہوا پاتے ہیں) جن کی صفت یہ بھی ہے کہ (وہ ان کو نیک کاموں کا حکم فرماتے ہیں اور بری باتوں سے منع کرتے ہیں اور پاکیزہ چیزوں کو ان کے لئے حلال بتاتے ہیں) گو وہ پہلی شریعتوں میں حرام تھیں (اور گندی چیزوں کو) بدستور (ان پر حرام فرماتے ہیں اور ان لوگوں پر جو) پہلی شریعتوں میں سخت اور شدید احکام کے (بوجھ اور طوق) لدے ہوئے (تھے) یعنی جن کا ان کو پابند کیا ہوا تھا (ان کو دور کرتے ہیں) یعنی ایسے سخت احکام ان کی شریعت میں منسوخ ہو جاتے ہیں (سو جو لوگ اس نبی پر ایمان لاتے ہیں اور ان کی حمایت کرتے ہیں اور ان کی مدد کرتے ہیں اور اس نور) یعنی

قرآن (کا اتباع کرتے ہیں جو ان کے ساتھ بھیجا گیا ہے ایسے لوگ پوری فلاح پانے والے ہیں) کہ ابدی عذاب سے نجات پائیں گے۔

(آپ کہہ دیجئے کہ اے) دنیا جہان کے (لوگو! میں تم سب کی طرف اس اللہ کا بھیجا ہوا) پیغمبر (ہوں جس کی بادشاہت تمام آسمانوں اور زمین میں ہے۔ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہی زندگی دیتا ہے وہی موت دیتا ہے، اس لئے اللہ پر ایمان لاؤ اور اس کے نبی امی پر) بھی ایمان لاؤ (جو کہ) خود بھی (اللہ پر اور اس کے احکام پر ایمان رکھتے ہیں) یعنی جب باوجود اس عظیم رتبہ کے ان کو اللہ اور سب رسولوں اور کتابوں پر ایمان لانے سے عار نہیں تو تم کو اللہ و رسول پر ایمان لانے سے کیوں انکار ہے (اور ان) نبی (کا اتباع کرو تا کہ تم راہ) راست (پر آ جاؤ۔ اور) اگرچہ بعض لوگوں نے آپ کی مخالفت کی لیکن (موسیٰ) علیہ السلام (کی قوم میں ایک جماعت ایسی بھی ہے جو دین حق) یعنی اسلام (کے موافق) لوگوں کو (ہدایت بھی کرتے ہیں اور اسی کے موافق) اپنے اور غیروں کے معاملات میں (انصاف بھی کرتے ہیں) اس جماعت سے مراد عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ وغیرہ ہیں اور اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ آپ کی نبوت کے ثبوت میں جہاں دلائل کی شہادت موجود ہے وہاں اہل علم کی شہادت بھی موجود ہے۔

**فائدہ: 1** : يُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبَاتِ کا حاصل یہ ہے کہ یہود پر جو بعض اشیاء حرام تھیں اس کی وجہ ان اشیاء کا خبث نہ تھا بلکہ ان کی شرارت و سرکشی تھی۔ آپ کی شریعت میں ان کے طیب ہونے کے موافق پھر عمل درآمد ہوا۔

**2**: توریت و انجیل کی تخصیص اس لئے کی کہ وہ کتب شریعت سمجھی جاتی تھیں ورنہ آپ کی بشارت زبور میں بھی تھی۔

چھٹا احسان

صحرائے تیہ میں بنی اسرائیل کے لئے کھانے پینے کا اور سایہ کا انتظام کیا

وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَيْ عَشْرَةَ اَسْبَاطًا اُمَمًا ۚ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اِذِ اسْتَسْقٰىهُ قَوْمُهٗٓ اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ۭ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ۭ وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ۭ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا

رَزَقْنٰكُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۶۰﴾

**ترجمہ**: اور تقسیم کیا ہم نے ان کو بارہ خاندانوں جماعتوں میں اور وحی کی ہم نے موسیٰ کی طرف جب پانی طلب کیا اس سے اس کی قوم نے کہ مارو اپنے عصا کو پتھر پر، تو پھوٹ نکلے اس سے بارہ چشمے۔ پہچان لیا ہر شخص نے اپنا گھاٹ اور سایہ کیا ہم نے ان پر بادل کا اور اتارا ہم نے ان پر من اور سلوی۔ کھاؤ پاکیزہ چیزوں سے جو عطا کیں ہم نے تم کو۔ اور نہیں نقصان کیا انہوں نے ہمارا لیکن وہ خود اپنی جانوں کا نقصان کرتے تھے۔

**تفسیر**: اور ہم نے ایک انعام بنی اسرائیل پر کیا کہ ان کی اصلاح وانتظام کے لئے (انکو بارہ خاندانوں میں تقسیم کر کے سب کی الگ الگ جماعت مقرر کر دی) اور ہر ایک پر ایک سردار نگرانی کے لئے مقرر کر دیا، جن کا ذکر سورہ مائدہ کے تیسرے رکوع میں ہے کہ وَبَعَثْنَا مِنْهُمُ اثْنَیْ عَشَرَ نَقِیْبًا (اور) ایک انعام یہ کیا کہ (ہم نے موسیٰ) علیہ السلام (کو حکم دیا جب کہ ان کی قوم نے ان سے پانی مانگا) اور انہوں نے حق تعالیٰ سے دعا کی، اس وقت یہ حکم ہوا (کہ اپنے اس عصا کو فلاں پتھر پر مارو) اس سے پانی نکل آئیگا (بس) مارنے کی دیر تھی (فوراً اس سے بارہ چشمے) بارہ خاندانوں کے عدد کے موافق (پھوٹ نکلے) چنانچہ (ہر ہر شخص نے اپنے پانی پینے کا موقع معلوم کر لیا۔ اور) ایک انعام یہ کیا کہ (ہم نے ان کے اوپر ابر کو سایہ افگن کیا اور) ایک انعام یہ کیا کہ (ان کو) خزانہ غیب سے (ترنجبین اور بٹیریں پہنچائیں) اور اجازت دی کہ (کھاؤ نفیس چیزوں سے جو کہ ہم نے تم کو دی ہیں) لیکن ان لوگوں نے نہ تو ہماری نعمتوں کی قدر کی اور نہ ہی ہمارے احکام بجا لائے (اور) اس سے (انہوں نے ہمارا کوئی نقصان نہیں کیا، لیکن اپنا ہی نقصان کرتے تھے) یہ واقعات وادی تیہ کے ہیں جن کی تفصیل سورہ بقرہ میں گذر چکی۔

**ربط**: احسانات گنانے کے بعد اب بتاتے ہیں کہ جب بنی اسرائیل نے نافرمانی پر ہی کمر باندھی تو ان پر سزا بھی نازل ہوئی۔

نافرمانی اور عذاب کی پہلی مثال

وَاِذْ قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ وَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓئٰتِكُمْ ؕ سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۶۱﴾ فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ

قَوْلًا غَيْرَ الَّذِي قِيلَ لَهُمْ فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوا يَظْلِمُونَ ﴿١٦٢﴾

**ترجمہ:** اور جب کہا گیا ان سے کہ (جا کر) رہو اس بستی میں اور کھاؤ اس میں سے جہاں چاہو اور کہو توبہ ہے اور داخل ہو دروازہ میں جھکے ہوئے تو ہم بخش دیں گے تمہارے لئے تمہاری خطائیں (اور) ہم زیادہ دیں گے نیکی کرنے والوں کو۔ تو بدل ڈالا ان لوگوں نے، جنہوں نے ظلم کیا ان میں سے، لفظ کو علاوہ اس کے جو کہا گیا تھا ان سے پھر بھیجا ہم نے ان پر عذاب آسمان سے بسبب اس کے جو وہ ظلم کرتے تھے۔

**تفسیر:** اور جب بنی اسرائیل سے کہا گیا (کہ تم لوگ اس آبادی میں جا کر رہو اور کھاؤ اس) کی چیزوں میں (سے جس جگہ تم رغبت کرو اور) یہ بھی حکم دیا گیا کہ جب اندر جانے لگو تو (زبان سے یہ کہتے جانا کہ توبہ ہے) توبہ ہے (اور) عاجزی سے (جھکے جھکے دروازے میں داخل ہونا ہم تمہاری پچھلی (خطائیں معاف کر دیں گے) یہ تو سب کے لئے ہوگا اور (جو لوگ نیک کام کریں گے ان کو مزید اور دیں گے، سو بدل ڈالا ان ظالموں نے ایک اور کلمہ) سے (جو خلاف تھا اس کلمہ کے جس) کے کہنے (کی ان سے فرمائش کی گئی تھی، تو ہم نے ان پر ایک آفت سماوی بھیجی، اس وجہ سے کہ وہ حکم کو ضائع کرتے تھے)۔

نافرمانی اور عذاب کی دوسری مثال: اہل سبت کے مسخ کا قصہ

وَسْئَلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِي كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ إِذْ يَعْدُونَ فِي السَّبْتِ إِذْ تَأْتِيهِمْ حِيتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَيَوْمَ لَا يَسْبِتُونَ لَا تَأْتِيهِمْ كَذَٰلِكَ نَبْلُوهُمْ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ﴿١٦٣﴾ وَإِذْ قَالَتْ أُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُونَ قَوْمًا اللَّهُ مُهْلِكُهُمْ أَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا قَالُوا مَعْذِرَةً إِلَىٰ رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ﴿١٦٤﴾ فَلَمَّا نَسُوا مَا ذُكِّرُوا بِهِ أَنجَيْنَا الَّذِينَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوءِ وَأَخَذْنَا الَّذِينَ ظَلَمُوا بِعَذَابٍ بَئِيسٍ بِمَا كَانُوا

يَفْسُقُوْنَ ﴿۱۶۵﴾ فَلَمَّا عَتَوْا عَنْ مَّا نُهُوْا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِئِيْنَ

**ترجمہ**: اور پوچھ ان سے اس بستی کے بارے میں جو تھی دریا کے کنارے پر۔ جب وہ حد سے بڑھنے لگے ہفتہ (کے دن کے حکم کے بارے) میں جب آتیں ان کے پاس ان کی مچھلیاں انکے ہفتہ کے دن ظاہر ہو ہو کر اور جس دن وہ ہفتہ نہ پاتے نہ آتیں ان کے پاس۔ اسی طرح ہم آزماتے تھے ان کو بسبب اس کے جو وہ نافرمانی کرتے تھے۔ اور جب کہا ایک گروہ نے ان میں سے کیوں تم نصیحت کرتے ہو ایسے لوگوں کو کہ اللہ ہلاک کرنے والا ہے ان کو یا عذاب دینے والا ہے ان کو سخت عذاب۔ (جواب میں) انہوں نے کہا عذر کرنے کے لئے تمہارے رب کی طرف اور شاید کہ یہ ڈر (ہی) جائیں۔ پھر جب انہوں نے بھلا دیا اس کو نصیحت کئے گئے وہ جس کی نجات دی ہم نے ان لوگوں کو جو روکتے تھے برائی سے اور پکڑا ہم نے ان لوگوں کو جنہوں نے زیادتی کی سخت عذاب کے ساتھ بسبب اس کے جو وہ نافرمانی کرتے تھے۔ پھر جب انہوں نے تجاوز کیا اس سے روکے گئے تھے جس سے تو کہا ہم نے ان کو ہو جاؤ بندر ذلیل۔

**تفسیر**: (اور آپ ان) اپنے ہمعصر یہودی (لوگوں سے) بطور تنبیہ کے (اس بستی) والوں (کا جو کہ دریا کے قریب آباد تھے) اور اس میں یہودی رہتے تھے جن کو ہفتہ کے روز شکار کرنا ممنوع تھا (اس وقت کا حال پوچھئے جب کہ وہ) یعنی وہاں کے بسنے والے (ہفتہ) کے متعلق جو حکم تھا اس (کے بارے میں حد) شرعی (سے نکل رہے تھے جب کہ ان کے ہفتہ کے روز تو ان) کے دریا (کی مچھلیاں) پانی سے سر نکال نکال (ظاہر ہو ہو کر) سطح دریا پر (ان کے سامنے آتی تھیں اور جب ہفتہ کا دن نہ ہوتا تو ان کے سامنے نہ آتی تھیں) بلکہ وہاں سے دور کہیں چلی جاتی تھیں اور وجہ اس کی یہ تھی کہ (ہم ان کی اس طرح پر) شدید (آزمائش کرتے تھے) کہ کون حکم پر ثابت رہتا ہے کون نہیں رہتا۔ اور یہ آزمائش (اس سبب سے) تھی (کہ وہ) پہلے سے (نافرمانی کیا کرتے تھے) اسی لئے ایسے سخت حکم سے ان کی آزمائش کی جب کہ اہل طاعت کی آزمائش لطف اور توفیق اور تائید کے ساتھ ہوا کرتی ہے (اور) اس وقت کا حال پوچھئے (جب کہ ان میں سے ایک جماعت نے) جو کہ ان کو نصیحت کرتے کرتے ان پر اثر و نفع ہونے سے مایوس ہو گئے تھے ایسے لوگوں سے جو اب بھی نصیحت کئے چلے جا رہے تھے اور اس قدر مایوس بھی نہ ہوئے تھے جیسا کہ ان کے قول **لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ** یعنی شاید کہ یہ ڈر جائیں سے معلوم ہوتا ہے (یوں کہاں کہ تم ایسے لوگوں کو کیوں نصیحت کئے جاتے ہو جن) سے قبول کی کچھ امید نہیں اور ایسا

معلوم ہوتا ہے کہ ان (کو اللہ تعالیٰ بالکل ہلاک کرنے والے ہیں یا) ہلاک نہ کیا تو (ان کو) کوئی اور طرح کی (سخت سزا دینے والے ہیں) یعنی ایسوں کے ساتھ کیوں دماغ خالی کرتے ہو۔ (انہوں نے جواب دیا کہ تمہارے) اور اپنے (رب کے روبرو عذر کرنے کے لئے) ان کو نصیحت کرتے ہیں کہ اللہ کے روبرو کہہ سکیں کہ اے اللہ ہم نے تو کہا تھا مگر انہوں نے نہ سُنا ہم معذور ہیں (اور) نیز (اس لئے کہ شاید ڈر جائیں) اور حکم خداوندی پر عمل کرنے لگیں۔ مگر وہ کب عمل کرتے تھے (سو) آخر (جب وہ اس امر کے تارک ہی رہے جو ان کو سمجھایا جاتا تھا) یعنی نہ مانا (تو ہم نے ان لوگوں کو تو) عذاب سے (بچا لیا جو اس بری بات سے منع کیا کرتے تھے) خواہ برابر منع کرتے رہے اور خواہ مایوس ہو جانے کی وجہ سے بیٹھ رہے (اور ان لوگوں کو جو کہ) مذکور حکم میں (زیادتی کرتے تھے ان کو) اس نافرمانی کی وجہ سے (ایک سخت عذاب میں پکڑ لیا) یعنی (جب وہ جس کام سے ان کو منع کیا گیا تھا اس میں حد سے نکل گئے تو ہم نے ان کو) عذاب کے طور پر براہ قہر (کہہ دیا کہ تم ذلیل بندر بن جاؤ)۔

**فائدہ**: 1-: جب نصیحت کے اثر ہونے کی بالکل امید نہ ہو تو نصیحت کرنا واجب نہیں رہتا گو عالی ہمتی ہے لہٰذا لِمَ تَعِظُوْنَ کے قائلین نے ناامیدی کی وجہ سے عدم وجوب پر عمل کیا اور مَعْذِرَةً اِلٰى رَبِّكُمْ کے قائلین کو یا تو ناامیدی نہیں ہوئی یا عالی ہمتی کی شق کو اختیار کیا۔ غرض دونوں ہی درستگی پر تھے اور دونوں کی نجات سمجھ میں آتی ہے۔

2- وہ بندر تین دن کے بعد سب مر گئے آگے ان کی نسل نہیں چلی۔

## نافرمانی اور عذاب کی تیسری مثال

نافرمانوں پر قیامت تک عذاب نازل ہوتا رہے گا۔ البتہ جو نافرمانی کے مرتکب نہ تھے مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ سے ان کا استثناء کیا۔ آخر میں فرمایا کہ یہ لوگ کیونکر نافرمانی کرتے ہیں حالانکہ یہ تو ہم سے عہد و پیمان کر چکے ہیں۔

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ يَّسُوْمُهُمْ سُوْٓءَ الْعَذَابِ ؕ اِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيْعُ الْعِقَابِ ۖۚ وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۶۷﴾ وَقَطَّعْنٰهُمْ فِى الْاَرْضِ اُمَمًا ۚ مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَمِنْهُمْ دُوْنَ ذٰلِكَ ۫ وَبَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَالسَّيِّاٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۱۶۸﴾ فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ وَّرِثُوا الْكِتٰبَ

يَأْخُذُونَ عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى وَيَقُوْلُوْنَ سَيُغْفَرُ لَنَا ۚ وَاِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ يَاْخُذُوْهُ ۭ اَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِمْ مِّيْثَاقُ الْكِتٰبِ اَنْ لَّا يَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ وَدَرَسُوْا مَا فِيْهِ ۭ وَالدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۱۶۹﴾ وَالَّذِيْنَ يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ۭ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ ﴿۱۷۰﴾

**ترجمہ**: اور جب خبر دی تیرے رب نے کہ ضرور وہ بھیجتا رہے گا ان (یہود) پر قیامت کے دن تک ایسے شخص کو جو تکلیف دیا کرے گا ان کو برے عذاب کی۔ بے شک تیرا رب جلد عذاب والا ہے اور بے شک وہ بخشنے والا مہربان (بھی) ہے۔ اور تقسیم کر دیا ہم نے ان کو زمین میں گروہ گروہ (بعض) ان میں سے نیک ہیں اور (بعض) ان میں سے اس کے علاوہ ہیں۔ اور آزمائش کی ہم نے ان کی خوشحالیوں اور بدحالیوں کے ساتھ تاکہ وہ پلٹ آئیں۔ پھر پیچھے آئے ان کے بعد ایسے جانشین جو وارث ہوئے کتاب کے لے لیتے ہیں سامان اس ادنی زندگی کا اور کہتے ہیں معاف کر دیا جائے گا ہم کو۔ اور اگر آئے ان کے پاس سامان اسی طرح کا تو لے لیں اس کو بھی۔ کیا نہیں لیا گیا ان پر عہد کتاب کا کہ نہ کہیں اللہ پر مگر حق بات اور پڑھ لیا انہوں نے جو کچھ اس (کتاب) میں تھا۔ اور دار آخرت بہتر ہے ان لوگوں کے لئے جو پرہیز گاری کرتے ہیں۔ کیا پھر (بھی) تم سمجھتے نہیں ہو۔ اور جو لوگ خوب پکڑتے ہیں کتاب کو اور قائم کرتے ہیں نماز بے شک ہم نہیں ضائع کرتے اجر اصلاح کرنے والوں کا۔

**تفسیر**: (اور) وہ وقت یاد کرنا چاہئے کہ (جب آپ کے رب نے) بنی اسرائیل کے انبیاء کی معرفت (یہ بات بتلا دی کہ وہ ان یہود پر) ان کی گستاخیوں اور نافرمانیوں کی سزا میں (قیامت) کے قریب (تک ایسے) کسی نہ کسی (شخص کو ضرور مسلط کرتا رہے گا جو ان کو) ذلت وخواری اور محکومیت کے (سخت عذاب کی تکلیف پہنچاتا رہے گا) چنانچہ مدت سے یہودی کسی نہ کسی سلطنت کے محکوم ومقہور ہی چلے آئے ہیں اور اب جو یہود کی ظاہری حکومت قائم ہے اور عیسائی حکومتیں اس کی مدد کر رہی ہیں تو اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اب قرب قیامت کا زمانہ ہے (بلاشبہ آپ کا رب واقعی) جب چاہے (جلدی

ہی سزا دے دیتا ہے اور بلاشبہ) نافرمان اگر باز آ جائے تو (وہ واقعی بڑی مغفرت اور بڑی رحمت والا) بھی (ہے۔اور ہم نے دنیا میں ان کی متفرق جماعتیں کر دیں) چنانچہ (بعضے ان میں نیک) بھی (تھے اور بعضے ان میں اور طرح کے تھے) یعنی برے تھے (اور ہم) نے ان بروں کو بھی اپنی عنایت اور تربیت و اصلاح کے اسباب جمع کرنے سے کبھی نہیں روکا بلکہ ہمیشہ (ان کو خوش حالیوں) یعنی صحت وغنا (اور بدحالیوں) یعنی بیماری وفقر (سے آزماتے رہے کہ شاید) اسی سے (باز آ جائیں) کیونکہ کبھی خوشحالی سے ترغیب ہو جاتی ہے اور کبھی بدحالی سے ڈر پیدا ہو جاتا ہے، یہ حال تو ان کے سلف یعنی اگلے لوگوں کا ہوا (پھر ان) سلف (کے بعد ایسے لوگ ان کے جانشین ہوئے کہ کتاب) یعنی توراۃ (کو) تو (ان سے حاصل کیا) لیکن اس کے ساتھ ہی حرام خور ایسے ہیں کہ احکام کتاب کے عوض میں (اس دنیائے دنی کا مال متاع) اگر ملے تو بے تکلف اس کو (لے لیتے ہیں اور) بیباک ایسے ہیں کہ اس گناہ کو حقیر سمجھ کر (کہتے ہیں کہ ہماری ضرور مغفرت ہو جائے گی) کیونکہ ہم اللہ کے محبوب ہیں، ایسے گناہ ہماری مقبولیت کے ہوتے ہوئے کیا چیز ہیں (حالانکہ) اپنی بیباکی پر اور اپنے گناہوں کو ہلکا سمجھنے پر مصر ہیں حتی کہ (اگر ان کے پاس) پھر (ویسا ہی) دین فروشی کے عوض (مال متاع آنے لگے تو) اسی بے باکی کے ساتھ پھر (اس کو لے لیتے ہیں) اور معصیت کو ہلکا سمجھنا تو خود کفر ہے جس پر مغفرت کا امکان نہیں، چنانچہ آگے یہی ارشاد ہے کہ (کیا ان سے اس کتاب کے اس مضمون کا عہد نہیں لیا گیا کہ خدا کی طرف سوائے حق) اور واقعی (بات کے اور کسی بات کی نسبت نہ کریں) مطلب یہ ہے کہ جب کسی آسمانی کتاب کو مانا جاتا ہے تو اس کے معنی یہ ہوتے ہیں کہ ہم اس کے سب مضامین مانیں گے۔ (اور) ان سے عہد بھی کوئی مبہم عہد نہیں لیا گیا جس میں احتمال ہو کہ شاید عہد کے مضمون کا اس کتاب میں ہونا ان کو معلوم نہ ہوگا بلکہ تفصیلی عہد لیا گیا چنانچہ (انہوں نے اس کتاب میں جو کچھ) لکھا (تھا اس کو پڑھ) بھی (لیا) جس سے وہ احتمال بھی جاتا رہا پھر بھی یہ ایسی بڑی بات کا دعویٰ کرتے ہیں کہ باوجود گناہوں کو ہلکا سمجھنے کے مغفرت کا اعتقاد کئے ہوئے ہیں جو کہ اللہ تعالیٰ پر محض تہمت ہے (اور) انہوں نے یہ سب کچھ دنیا کے لئے کیا، باقی (آخرت والا گھر ان لوگوں کے لئے) اس دنیا سے (بہتر ہے جو) ان برے عقائد و اعمال سے (پرہیز رکھتے ہیں۔ پھر کیا) اے یہود (تم) اس بات کو (نہیں سمجھتے اور) ان میں سے (جو لوگ کتاب) یعنی توراۃ (کے پابند ہیں) جس میں رسول اللہ ﷺ پر ایمان لانے کا بھی حکم ہے اور پابندی یہی ہے کہ وہ مسلمان ہو گئے (اور) عقائد کے ساتھ اعمال صالحہ کے بھی پابند ہیں چنانچہ (نماز کی پابندی کرتے ہیں، ہم ایسے لوگوں کا جو اپنی) اس طرح (اصلاح

کریں ثواب ضائع نہ کریں گے )۔

**ربط**: اوپر ذکر ہوا کہ بنی اسرائیل سے کھلا کھلا عہد لیا گیا تھا اس میں کچھ ابہام نہ تھا۔ آگے بتاتے ہیں کہ وہ عہد انتہائی اہتمام اور تاکید کے ساتھ لیا گیا تھا کہ پہاڑ اٹھا کر ان کے سروں پر معلق کر دیا گیا تھا۔

وَإِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَأَنَّهُ ظُلَّةٌ وَظَنُّوا أَنَّهُ وَاقِعٌ بِهِمْ خُذُوا مَا آتَيْنَاكُمْ بِقُوَّةٍ وَاذْكُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿۱۷۱﴾

**ترجمہ**: اور جب اٹھایا ہم نے پہاڑ ان کے اوپر گویا کہ وہ سائبان ہے اور یقین کیا انہوں نے کہ وہ گرنے والا ہے ان پر (تو ہم نے کہا) لے لو جو دیا ہم نے تم کو مضبوطی سے اور یاد رکھو جو اس میں ہے تاکہ تم پرہیزگار بن جاؤ۔

**تفسیر**: (اور) وہ وقت بھی قابل ذکر ہے (جب ہم نے پہاڑ کو اٹھا کر چھت کی طرح ان) بنی اسرائیل (کے اوپر) محاذات میں (معلق کر دیا اور ان کو یقین ہوا کہ اب ان پر گرا) اور ہم نے اس وقت کہا کہ جلدی (قبول کرو جو کتاب ہم نے تم کو دی ہے) یعنی تورات اور (مضبوطی کے ساتھ) قبول کرو (اور جو احکام اس) کتاب (میں ہیں، ان کو یاد رکھو جس سے توقع ہے کہ تم متقی بن جاؤ)۔



**ربط**: بنی اسرائیل سے لئے گئے عہد کے ذکر کے بعد فرماتے ہیں کہ اس سے پہلے عالم ارواح میں ہم تمام انسانوں سے اپنی ربوبیت کا عہد لے چکے ہیں۔ لوگوں کو اپنے اس عہد کا پاس کرنا لازم تھا۔ انبیاء علیہم السلام تو اس عہد کو یاد دلاتے ہی ہیں لیکن اس کے علاوہ اس عہد کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے نوع انسانی کے تمام افراد کے قلوب وفطرت میں اپنی ربوبیت اور توحید کا بیج ڈال دیا تاکہ اس کے ہوتے ہوئے آدمی ذرا انصاف سے غور کرے تو توحید کو آسانی سے سمجھ لے اور ہر آدمی عقل وفہم اور وحی والہام کی مدد سے ایمان وتوحید کے درخت کو پروان چڑھا سکے۔ یہ اسی عہد کا اثر ہے کہ اولاد آدم ہر زمانے میں اور ہر علاقے میں اللہ تعالیٰ کی ربوبیت عامہ کے عقیدہ پر کسی نہ کسی حد تک متفق رہی ہے۔ جو شخص اپنے الحاد وشرک کو حق بجانب قرار دینے کے لئے غفلت، بے خبری یا آباؤ اجداد کی کورانہ تقلید کا عذر کرتا ہے اس کے مقابلہ پر خدا کی یہی حجت قاطعہ، جس میں اصل فطرت انسانی کی طرف توجہ دلائی گئی ہے، فیصلہ کن جواب کے طور پر پیش کی جا سکتی ہے۔

وَإِذْ أَخَذَ رَبُّكَ مِنْ بَنِي آدَمَ مِنْ ظُهُورِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ

وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ۗ قَالُوْا بَلٰى ۚ شَهِدْنَا ۚ اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِيْنَ ﴿۱۷۲﴾ اَوْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اَشْرَكَ اٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْۢ بَعْدِهِمْ ۚ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿۱۷۳﴾ وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۱۷۴﴾

**ترجمہ**: اور جب (نکال) لیا تیرے رب نے بنی آدم سے (یعنی) ان کی پیٹھوں سے ان کی اولاد کو اور گواہ بنایا ان کو ان کی جانوں پر (کہ) کیا نہیں ہوں میں تمہارا رب (وہ سب) بولے کیوں نہیں۔ گواہ بنے ہم کہ کہیں تم کہنے لگو قیامت کے دن ہم تھے اس سے بے خبر یا تم کہنے لگو محض شرک کیا ہمارے باپ دادوں نے اس سے پہلے اور ہم ہوئے اولاد انکے بعد۔ کیا پس تو ہلاک کرتا ہے ہم کو بسبب اس کے جو کیا گمراہوں نے۔ اور اس طرح ہم کھول کر بیان کرتے ہیں آیتوں کو اور تاکہ وہ پلٹ آئیں۔

**تفسیر**: (اور) ان سے اس وقت کا واقعہ ذکر کیجئے (جب کہ آپ کے رب نے) عالم ارواح میں آدم علیہ السلام کی پشت سے تو خود ان کی اولاد کو اور (اولاد آدم کی پشت سے ان کی اولاد کو نکالا اور) ان کو سمجھ عطا کر کے (ان سے انہی کے متعلق اقرار لیا کہ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں۔ سب نے) اس عقل خداداد سے حقیقت امر کو سمجھ کر (جواب دیا کہ کیوں نہیں) واقعی آپ ہمارے رب ہیں۔ حق تعالیٰ نے وہاں جتنے ملائکہ اور مخلوقات حاضر تھے سب کو گواہ کر کے سب کی طرف سے فرمایا (ہم سب) اس واقعہ کے (گواہ بنتے ہیں) اور یہ اقرار اور شہادت سب اس لئے ہوا کہ (تاکہ تم لوگ) یعنی جو تم میں توحید کے ترک کرنے پر اور شرک اختیار کرنے پر سزا پائیں (قیامت کے روز یوں نہ کہنے لگو کہ ہم تو اس) توحید (سے محض بے خبر تھے یا یوں کہنے لگو کہ) اصل (شرک تو ہمارے بڑوں نے کیا تھا اور ہم تو ان کے بعد ان کی نسل میں ہوئے) اور عام طور سے اصل عقائد و خیالات میں اولاد بڑوں کے تابع ہوتی ہے اس لئے ہم بے خطا ہیں پس اپنے فعل پر تو ہم سزا کے مستحق نہیں اگر سزا ہو گی تو لازم آتا ہے کہ ان بڑوں کی خطا میں ہم پکڑے جائیں (سو کیا ان غلط راہ) نکالنے (والوں کے فعل پر آپ ہم کو ہلاکت میں ڈالے دیتے ہیں)۔ سو اب اس اقرار و گواہی کے بعد تم یہ عذر نہیں پیش کر سکتے۔ پھر اس کے بعد ان سب سے وعدہ کیا گیا کہ یہ عہد تم کو دنیا میں پیغمبروں کے ذریعہ سے یاد دلایا جائے گا

چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اور اس امت کی یاد دہانی کے لئے قرآن پاک کے اس مقام میں اِذْ اَخَذَ کے ترجمہ سے معلوم ہوا کہ آپ ﷺ کو اس واقعہ کے ذکر کا حکم ہوا (اور) آخر میں بھی اس یاد دہانی کو جتلاتے ہیں کہ (ہم اسی طرح) اپنی (آیات کو صاف صاف بیان کرتے ہیں) تا کہ ان کو اس عہد کا ہونا معلوم ہو جائے (اور تا کہ) معلوم ہونے کے بعد شرک وغیرہ سے (وہ باز آ جائیں)۔

**فائدہ**: 1 حضرت آدم علیہ السلام کی پشت سے ان کی اولاد کو نکالا اور ان کی اولاد کی پشت سے ان کی اولاد اسی طرح آخر تک سلسلہ چلا۔ اسی لئے اکثر کا اعتبار کرتے ہوئے مِنْ بنی آدم کہا صرف من آدم نہیں کہا۔

2۔ اگر چہ ہمیں یہ عہد یاد نہیں رہا لیکن انبیاء علیہم السلام ہمیشہ توحید کی دعوت دیتے رہے اور یہ عہد یاد دلاتے رہے۔ ان کا اس کا تذکرہ کرنا ہمارے لئے بطور حجت کافی ہے۔

**ربط**: شیطان کی دشمنی اور انجام بد کی واقعاتی شہادتیں اور اللہ تعالی کی ربوبیت پر عہد ان سب کے ذکر سے حق کو سمجھنا کچھ دشوار نہیں۔ حق کو پوری طرح سمجھ لینے کے باوجود جو لوگ محض دنیوی طمع اور سفلی خواہشات کی پیروی کریں اور حق کو چھوڑ دیں آگے ان کی مثال ذکر کرتے ہیں۔

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِیْٓ اٰتَیْنٰهُ اٰیٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّیْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِیْنَ ﴿۱۷۵﴾ وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗۤ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَیْهِ یَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ یَلْهَثْ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ یَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ سَآءَ مَثَلًا ۟الْقَوْمُ الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ كَانُوْا یَظْلِمُوْنَ ﴿۱۷۷﴾

**ترجمہ**: اور پڑھ ان پر حال اس شخص کا دیں ہم نے جس کو اپنی آیتیں پھر وہ نکل گیا ان سے اور پیچھے لگ گیا اس کے شیطان تو ہو گیا وہ گمراہوں میں سے۔ اور اگر ہم چاہتے تو بلند کرتے اس کو ان (آیتوں) کے سبب ولیکن وہ مائل ہوا زمین کی طرف اور اس نے پیروی کی اپنی خواہش کی تو اس کی مثال مانند ہے کتے کی مثال کے۔ اگر تو حملہ کرے اس پر تو ہانپے

اور اگر تو چھوڑ دے اس کو تو (تب بھی) ہانپے۔ یہ مثال ہے ان لوگوں کی جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو۔ سو بیان کر (یہ) احوال شاید کہ وہ غور وفکر کریں۔ بری مثال ہے ان لوگوں کی جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور اپنی جانوں پر وہ ظلم کرتے تھے۔

**تفسیر**: (اور ان لوگوں کو) عبرت کے واسطے (اس شخص کا حال پڑھ کر سنایئے کہ اس کو ہم نے اپنی آیتیں دیں) اور حقائق سے آگاہ کیا لیکن (پھر وہ ان) آیتوں (سے بالکل ہی نکل گیا، پھر شیطان اس کے پیچھے لگ گیا، سو وہ گمراہ لوگوں میں داخل ہو گیا اور اگر ہم چاہتے تو) وہ آیتوں اور ان کے علموں پر عمل کرتا اور ہم (اس کو ان آیتوں) کے مقتضا پر عمل کرنے (کی بدولت بلند مرتبہ کر دیتے لیکن وہ تو دنیا کی طرف مائل ہو گیا اور) اس میلان کے سبب (اپنی نفسانی خواہش کی پیروی کرنے لگا) اور آیات واحکام پر عمل چھوڑ دیا (سو) آیات کو چھوڑ کر جو پریشانی اور دائمی ذلت اس کو نصیب ہوئی اس کے اعتبار سے (اس کی حالت کتے کی سی ہو گئی کہ اگر تو اس پر حملہ کرے) اور مار کر نکال دے (تب بھی ہانپے یا اس کو) اس کی حالت پر (چھوڑ دے تب بھی ہانپے) کسی حال میں اس کو راحت نہیں، کیونکہ طبعی طور پر دل کی کمزوری کی وجہ سے اچھی طرح لمبا سانس لینے پر قادر نہیں۔ اسی طرح اس شخص کے حق میں اس کی اخلاقی کمزوری کی وجہ سے آیات واحکام کا دیا جانا اور نہ دیا جانا یا تنبیہ کرنا اور نہ کرنا دونوں حالتیں برابر ہو گئیں اور دنیا کی حرص کی وجہ سے اس کی زبان باہر لٹک پڑی اور ترک آیات کی نحوست سے بدحواسی اور پریشانی خاطر کا نقشہ برابر ہانپتے رہنے کی مثال میں ظاہر ہوا۔ غرض یہ شخص ذلت میں تو کتے کے مشابہ ہو گیا اور پریشانی میں کتے کی مذکورہ صفت میں شریک ہوا پس جیسی اس شخص کی حالت ہوئی (یہی حالت) عام طور پر (ان لوگوں کی ہے جنہوں نے) توحید و رسالت پر دلالت کرنے والی (ہماری آیتوں کو جھٹلایا) کہ حق کے واضح ہونے کے بعد محض ہوٰی پرستی کے سبب حق کو ترک کرتے ہیں (سو آپ اس حال کو بیان کر دیجئے شاید وہ لوگ) اس کو سن کر کچھ غیر تمند ہوں اور غیر تمند آدمی چونکہ اتنی بری مثال کے اپنے اوپر چسپاں ہونے کو پسند نہیں کریں گے اس لئے شاید اس کو سن کر حق کے بارے میں وہ (کچھ سوچیں)۔ حقیقت میں (ان لوگوں کی حالت بھی بری حالت ہے جو) توحید و رسالت پر دلالت کرنے والی (ہماری) آیات (کو جھٹلاتے ہیں اور) اس تکذیب سے (وہ اپنا) ہی (نقصان کرتے ہیں)۔

**فائدہ**: بظاہر ترتیب کا تقاضا یہ ہے کہ اَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ مقدم ہو فانسلخ پر کیونکہ پہلے شیطان پیچھے لگتا ہے پھر اس سے غوایت و گمراہی شروع ہوتی ہے پھر وہ بڑھ کر

انسلاخ یعنی راہ حق سے نکل جانا بن جاتا ہے مگر یہاں اَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ سے شیطان کا مسلسل پیچھا کرنا مراد ہے محض پیچھا کرنا مراد نہیں ہے، اور مسلسل پیچھا کرنا انسلاخ کے بعد ہی ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں غوایت و گمراہی سے بھی اس کا دوام اور کفر پر خاتمہ مراد ہے اور یہ بھی انسلاخ کے بعد ہوتا ہے۔ انسلاخ کے بعد اتبعه الشيطان کو ذکر کرنے میں اشارہ ہے کہ مطلق معصیت سے شیطان کا کامل تسلط نہیں ہو جاتا۔ البتہ جب انسان اس کے نامکمل تسلط کے باوجود راہ حق کی مکمل تابعداری کو چھوڑ کر مکمل انسلاخ اور راہ حق سے مکمل انحراف اختیار کر لیتا ہے کہ عملی مخالفت کے ساتھ ساتھ انکار اعتقادی بھی ہو جائے تب شیطان کا تسلط مکمل ہوتا ہے۔ پس آدمی اپنے ہاتھوں بگڑتا ہے۔

**ربط**: آگے اس حقیقت کو بیان کرتے ہیں کہ تمام آیتوں اور نشانیوں سے آگاہ ہونے کے باوجود بہت سے لوگ ہدایت کو کیوں قبول نہیں کرتے؟ وہ حقیقت یہ ہے کہ علم بھی انسان کو جب ہی کام دیتا ہے جب خدا کی ہدایت اور دستگیری سے علم صحیح کے موافق چلنے کی توفیق ہو۔ جسے خدا ہی سیدھے راستے پر چلنے کی توفیق نہ دے وہ راہ ہدایت پر نہیں آ سکتا۔ اور ایسا اس لئے ہے کہ ان کو اللہ تعالیٰ نے پیدا ہی جہنم کے لئے کیا ہے البتہ یہ لوگ جہنم میں جاتے ہیں تو اپنے اختیار اور ارادے کو استعمال کر کے ہی جاتے ہیں۔

مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ ۚ وَمَنْ يُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۷۸﴾ وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ ۖ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا ۡ وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۷۹﴾

**ترجمہ**: جس کو ہدایت دے اللہ تو وہی ہدایت یافتہ ہے اور جس کو گمراہ کرے (اللہ) تو وہی لوگ نقصان والے ہیں۔ اور پیدا کئے ہیں ہم نے جہنم کے لئے بہت سے جن اور انسان۔ ان کے دل ہیں (لیکن) نہیں سمجھتے ان سے اور ان کی آنکھیں ہیں (لیکن) نہیں دیکھتے ان سے اور ان کے کان ہیں (لیکن) نہیں سنتے ان سے۔ وہ مانند چوپایوں کے ہیں بلکہ وہ زیادہ بے راہ ہیں۔ وہی لوگ ہیں غافل۔

**تفسیر**: (جس کو اللہ تعالیٰ ہدایت کرتا ہے سو ہدایت پانے والا وہی ہوتا ہے اور جس کو گمراہ کر دے سو ایسے ہی لوگ) ابدی (خسارہ میں پڑ جاتے ہیں) پھر ان سے ہدایت کی توقع کرنا بیکار ہے

(اور) جب وہ لوگ اپنی قوتوں سے کام ہی نہیں لیتے تو ہدایت کہاں سے ہو، سوان کے نصیب میں تو دوزخ ہی ہے چنانچہ (ہم نے ایسے بہت سے جن اور انسان دوزخ) ہی میں رہنے (کے لئے پیدا کئے ہیں جن کے) نام کو تو (دل) ہیں مگر (ایسے ہیں جن سے) حق بات کو (نہیں سمجھتے) کیونکہ اس کا ارادہ ہی نہیں کرتے (اور جن کی) نام کو تو (آنکھیں) ہیں مگر (ایسی ہیں جن سے) نظر استدلال کے طور پر کسی چیز کو (نہیں دیکھتے اور جن کے) نام کو تو (کان) ہیں مگر (ایسے ہیں جن سے) متوجہ ہو کر حق بات کو (نہیں سنتے)۔ غرض (یہ لوگ) آخرت کی طرف سے بے توجہ ہونے میں (چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ) اس حیثیت سے کہ چوپایوں کو آخرت کی طرف متوجہ ہونے کا مکلّف تو نہیں بنایا گیا لہٰذا ان کا متوجہ نہ ہونا مذموم نہیں جب کہ ان کو تو اس کا حکم ہے پھر بھی بے توجہی کرتے ہیں سو اس اعتبار سے (یہ لوگ) ان چوپایوں سے بھی (زیادہ بے راہ ہیں) کیونکہ (یہ لوگ) باوجود توجہ دلانے کے آخرت سے (غافل ہیں)۔

**ربط**: غافلوں کا حال ذکر کر کے مومنوں کو تنبیہ کرتے ہیں کہ تم غفلت اختیار نہ کرنا۔ غفلت دور کرنے والی چیز خدا کی یاد ہے سو تم ہمیشہ اس کو اچھے ناموں سے پکارو اور اچھی صفات سے یاد کرو۔ اور غفلت کرنے کی تو کوئی وجہ ہی نہیں کیونکہ نہ تو تنبیہ کرنے والے رسول کوئی دیوانے ہیں اور نہ ہی آفاقی دلائل رسول کی بات کے خلاف پر دلالت کرتے ہیں اور نہ ہی آدمی اپنی زندگی کی ڈھیل پر مطمئن ہو سکتا ہے کیونکہ کوئی پتہ نہیں کب موت آ جائے۔

وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪ وَذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ ؕ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٨٠﴾ وَمِمَّنْ خَلَقْنَآ اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿١٨١﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿١٨٢﴾ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ؕ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿١٨٣﴾ اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا ٜ مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٨٤﴾ اَوَلَمْ يَنْظُرُوْا فِيْ مَلَكُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۙ وَّاَنْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿١٨٥﴾

مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ۚ وَيَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿١٨٦﴾

**ترجمہ:** اور اللہ کے لئے ہیں اچھے نام سو پکارو اس کو ان کے ساتھ اور چھوڑ دو ان لوگوں کو جو کج روی کرتے ہیں اس کے ناموں میں۔ وہ بدلہ دیئے جائیں گے اس کا جو وہ کرتے ہیں۔ اور ان میں سے جن کو پیدا کیا ہم نے ایک جماعت ہے جو راہ بتاتے ہیں حق کے مطابق اور اسی کے موافق انصاف کرتے ہیں۔ اور جن لوگوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو ہم بتدریج لئے جا رہے ہیں (جہنم کی طرف) ان کو اس طور پر کہ وہ جانتے نہیں ہیں۔ اور میں مہلت دیتا ہوں ان کو بے شک میری تدبیر مضبوط ہے۔ کیا نہیں غور کیا انہوں نے۔ نہیں ہے ان کے ساتھی کو کچھ جنون۔ نہیں ہے وہ مگر ڈرانے والا کھلا۔ کیا نہیں دیکھا انہوں نے آسمانوں اور زمین کی سلطنت میں اور (اس میں) جو پیدا کیا اللہ نے ہر چیز سے اور (اس میں) کہ شاید قریب ہوگئی ہو ان کی اجل۔ سو کس بات پر اس (قرآن) کے بعد ایمان لائیں گے۔ جس کو گمراہ کرے اللہ سو نہیں کوئی راہ پر لانے والا اس کے لئے اور (اللہ) چھوڑتا ہے ان کو ان کی سرکشی میں بھٹکتے ہیں۔

**تفسیر:** (اور اچھے اچھے نام اللہ ہی کے لئے) خاص (ہیں سو تم) ہمیشہ (اللہ کو ان) اچھے ناموں (سے پکارو) اور اچھی صفات سے یاد کرو (اور ایسے لوگوں سے تعلق بھی نہ رکھو جو اس کے ناموں میں کج روی کرتے ہیں) اور خدا کے ناموں اور صفتوں میں کجروی یہ ہے کہ خدا پر ایسے نام یا صفت کا اطلاق کرے جس کی شریعت نے اجازت نہیں دی مثلاً خدا کو عاقل کہنا یا جو حق تعالیٰ کی تعظیم کے لائق نہیں مثلاً اس کو گندگی کا خالق کہنا یا اس کے مخصوص نام اور صفت مثلاً رحمٰن اور الٰہ کا اطلاق غیر اللہ پر کرے یا ان کے معانی بیان کرنے میں بے اصول تاویل اور کھینچ تان کرے یا ان کو معصیت مثلاً سحر وغیرہ کرنے کے مواقع میں استعمال کرے۔ اللہ تعالیٰ کے ناموں اور ان کی صفات میں کجروی کرنے والے (ان لوگوں کو ان کے کیئے کی ضرور سزا ملے گی)۔

(اور ہماری مخلوق جن و انس میں) سب گمراہ ہی نہیں بلکہ (ایک جماعت) ان میں (ایسی بھی ہے) جو دین (حق) یعنی اسلام (کے موافق) لوگوں کو (ہدایت) بھی (کرتے ہیں اور اسی کے موافق) اپنے اور غیروں کے معاملات میں (انصاف بھی کرتے ہیں۔ اور جو لوگ ہماری آیات کو جھٹلاتے ہیں ہم ان کو بتدریج) جہنم کی طرف (لئے جا رہے ہیں اس طور سے کہ ان کو خبر بھی نہیں)

کیونکہ وہ اپنی حماقت سے سمجھتے ہیں کہ ہم پر مہربانی ہو رہی ہے (اور میں) دنیا میں عذاب نازل کرنے میں (ان کو مہلت دیتا ہوں، بیشک میری تدبیر) جو ظاہر میں رحمت اور حقیقت میں قہر و عذاب ہے (بہت مضبوط ہے) جس کی کسی حیلہ اور تدبیر سے مدافعت نہیں ہو سکتی۔ ان حقائق کے باوجود آیات الٰہی کو جھٹلانے اور اس کے انجام بد سے غافل ہو جانے کا کیا سبب ہے؟ اگر ان آیات کے لانے والے کے بارے میں کچھ شبہ ہے تو (کیا ان لوگوں نے اس بات میں غور نہ کیا کہ ان کا جن) پیغمبر (سے سابقہ ہے ان کو ذرا بھی جنون نہیں) ان کی عقل و دانش اور امانت و دیانت تو تمہارے نزدیک پہلے سے مسلم و معروف ہے (وہ تو صرف ایک صاف صاف) عذاب سے (ڈرانے والے ہیں) جو کہ پیغمبر کا اصلی کام ہوتا ہے۔ اور اگر جس کے پاس سے وہ آیات لائے ہیں اس کے یعنی خدا کے بارے میں کچھ شبہ ہے تو (کیا ان لوگوں نے غور نہیں کیا آسمانوں اور زمین کے عالم میں اور) نیز (دوسری چیزوں میں جو اللہ تعالیٰ نے پیدا کی ہیں) کہ ان پر غور کرنے سے معلوم ہوتا کہ اللہ تعالیٰ کی یہ آفاقی آیات ان کی نازل کردہ آیات کی تائید کرتی ہیں اور اس طرح وہ خدا تعالیٰ کی توحید پر استدلال کرتے (اور اس بات میں) بھی غور نہیں کیا (کہ ممکن ہے کہ ان کی اجل قریب ہی آ پہنچی ہو) تا کہ عذاب کے اندیشے ہی سے ڈرتے اور اس سے بچنے کی فکر کرتے جس سے دین حق مل جاتا۔ اور جب قرآن جیسے مؤثر کلام کو سن کر بھی یہ غور و فکر پر آمادہ نہیں ہوتے تو (پھر قرآن کے بعد کونسی بات پر یہ لوگ ایمان لائیں گے۔ جس کو اللہ تعالیٰ گمراہ کرے) کہ یہ مقدر کر دے کہ وہ اپنے کسب و اختیار سے گمراہی کا عزم کرے (اس کو کوئی راہ پر نہیں لا سکتا اور اللہ تعالیٰ ان کو) جو گمراہی کا عزم کر لیتے ہیں (ان کی گمراہی میں بھٹکتے ہوئے چھوڑ دیتا ہے) تا کہ ایک دفعہ ہی پوری سزا دے۔

**فائدہ**: یہ جو فرمایا میں ان کو مہلت دیتا ہوں اس کا حاصل یہ ہے کہ ان کی شرارتوں پر شدید سزا دینا منظور ہے اس لئے اس کی یہ تدبیر کی گئی کہ دنیا میں ان کو فوراً سزا نہیں دی جاتی بلکہ دنیوی عیش اور فراخی کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں حتیٰ کہ خدائی سزا سے بے فکر ہو کر جرائم اور گناہوں کے ارتکاب پر اور زیادہ دلیر ہو جاتے ہیں۔ اس طرح جو انتہائی سزا ان پر جاری کرنی ہے وہ رفتہ رفتہ اعلانیہ اور کامل طور پر اپنے کو اس کا مستحق ثابت کر دیتے ہیں۔ یہ ہی خدا کی ڈھیل اور استدراج ہے۔ اور لَا یَعْلَمُونَ کا مطلب یہ ہے کہ وہ اپنی حماقت اور بے حیائی سے سمجھتے ہیں کہ ہم پر مہربانی ہو رہی ہے اور حقیقت میں انتہائی عذاب کے لئے تیار کیا جا رہا ہے۔

**ربط**: پیچھے یہ ذکر ہوا کہ کسی بھی شخص کو اپنی موت کا علم نہیں نہ جانے کب آ جائے۔ آگے

فرماتے ہیں کہ اسی طرح تمام دنیا کی اجل یعنی قیامت کا کسی کو کچھ پتہ نہیں وہ بھی اچانک آ جائے گی یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کو بھی اس کے ہونے کے وقت کا علم نہیں دیا گیا۔

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْ ۚ لَا یُجَلِّیْهَا لِوَقْتِهَاۤ اِلَّا هُوَ ؔۘ ثَقُلَتْ فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ لَا تَاْتِیْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً ؕ یَسْـَٔلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِیٌّ عَنْهَا ؕ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ وَ لٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا یَعْلَمُوْنَ ﴿۱۸۷﴾

**ترجمہ:** وہ سوال کرتے ہیں تجھ سے قیامت کے بارے میں کہ کب ہے اسکا وقوع، تو کہہ اس کا علم تو محض میرے رب کے پاس ہے۔ نہیں ظاہر کرے گا اس کو اس کے وقت پر مگر وہی (اللہ)۔ بھاری ہوگئی (قیامت) آسمانوں اور زمین میں۔ نہیں آئے گی تمہارے پاس مگر اچانک۔ وہ سوال کرتے ہیں تجھ سے گویا کہ تو تحقیق کرنے والا ہے اس کے بارے میں۔ کہہ محض اس کا علم اللہ کے پاس ہے ولیکن اکثر لوگ نہیں جانتے۔

**تفسیر:** (لوگ آپ سے قیامت کے متعلق سوال کرتے ہیں کہ اس کا وقوع کب ہوگا، آپ فرما دیجئے کہ اس کا) یہ (علم) کہ کب واقع ہوگی (صرف میرے رب ہی کے پاس ہے) دوسرے کسی کو اس کی اطلاع نہیں (اس کے وقت پر اس کو سوائے اللہ کے کوئی اور ظاہر نہ کرے گا) اور وہ ظاہر کرنا یہ ہوگا کہ اس کو واقع کر دے گا۔ اس وقت سب کو پوری خبر ہو جائے گی۔ اس سے پہلے محض کسی کو بتانے کے طور پر بھی اس کو ظاہر نہ کیا جائے گا کیونکہ (وہ آسمانوں اور زمین میں بڑا بھاری حادثہ ہوگا) اس لئے (وہ تم پر محض اچانک) بے خبری میں (آ پڑے گی) تا کہ وہ جس طرح اشیاء و اجسام برباد اور فنا کرنے کے اعتبار سے بھاری ہے اسی طرح دلوں پر بھی اس کا بھاری اثر ہو۔ اور کسی بڑے حادثہ کے وقوع کے وقت کا پہلے سے علم ہو تو دلوں پر وہ بوجھ نہیں ہوتا کیونکہ اس وقت میں وقوع کے لئے دل پہلے سے تیار ہو جاتے ہیں۔ اور ان کا پوچھنا بھی تو معمولی طور پر نہیں بلکہ (وہ آپ سے اس طرح اصرار و مبالغہ سے (پوچھتے ہیں جیسے گویا آپ اس کی تحقیقات کر چکے ہیں) اور تحقیقات کے بعد آپ کو اس کا پورا علم ہو گیا ہے۔ (آپ فرما دیجئے کہ اس کا علم) مذکور (خاص اللہ ہی کے پاس ہے لیکن اکثر لوگ) اس بات کو (نہیں جانتے) کہ بعض علوم حق تعالیٰ نے اپنے خزانہ علم میں چھپا رکھے ہیں انبیاء کو بھی ان کی اطلاع نہیں دی لہٰذا ان کے نہ جاننے کو عدم نبوت پر دلیل نہیں بنا سکتے۔

**ربط**: اوپر یہ بتا کر کہ قیامت کے وقت کا علم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی نہیں آگے اس لاعلمی کی وجہ بیان کرنے کا حکم ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ مجھ کو غیب کا علم نہیں اس معنی میں کہ مجھ میں یہ صلاحیت ہو کہ میں بلا کسی واسطہ کے پوشیدہ چیزوں کو جب چاہے اور جتنی چاہے معلوم کرلوں۔

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِیْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَیْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَیْرِ ۛۚ وَمَا مَسَّنِیَ السُّوْٓءُ ۛۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِیْرٌ وَّبَشِیْرٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ ﴿۱۸۸﴾

**ترجمہ**: تو کہہ دے نہیں میں اختیار رکھتا اپنی ذات کے لئے کسی نفع کا اور نہ کسی نقصان کا مگر جو چاہے اللہ۔ اور اگر میں جانتا ہوتا غیب (کی باتیں) تو میں بہت کچھ حاصل کر لیتا بھلائی سے اور نہ چھوتی مجھ کو برائی۔ نہیں ہوں میں مگر ڈرانے والا اور بشارت دینے والا ان لوگوں کو جو ایمان رکھتے ہیں۔

**تفسیر**: (آپ کہہ دیجئے کہ میں خود اپنی ذات خاص کے لئے) بھی چہ جائیکہ دوسرے کے لئے (کسی) تکوینی (نفع) کے حاصل کرنے (کا اختیار نہیں رکھتا اور نہ کسی) تکوینی (ضرر) کے دفع کرنے (کا) اختیار رکھتا ہوں (مگر اتنا ہی کہ جتنا خدا تعالیٰ نے چاہا ہو) کہ مجھ کو اختیار دے دیں۔ اور جس امر میں اختیار نہیں دیا اس میں بعض اوقات اپنے متوقع منافع فوت ہو جاتے ہیں اور نقصان واقع ہو جاتے ہیں۔ دلیل کا ایک مقدمہ تو یہ ہوا۔ (اور) دلیل کا دوسرا مقدمہ یہ ہے کہ (اگر میں غیب کی تمام باتیں) اپنے اختیاری امور سے متعلق (جانتا ہوتا تو میں) اپنے لئے (بہت سے منافع حاصل کر لیا کرتا اور کوئی مضرت مجھ پر واقع ہی نہ ہوتی) کیونکہ علم غیب کے سبب معلوم ہو جاتا کہ فلاں کام میرے لئے یقیناً نفع بخش ہو گا لہٰذا اس کو اختیار کر لیا کرتا اور فلاں کام میرے لئے یقیناً مضر ہو گا لہٰذا اس سے پرہیز کرتا۔ اور اب چونکہ علم غیب نہیں اس لئے بعض اوقات نفع والے کام کا علم نہیں ہوتا کہ اس کو اختیار کروں اور اسی طرح مضر کا علم نہیں ہوتا کہ اس سے بچوں بلکہ کبھی الٹا نافع کو مضر اور مضر کو نافع سمجھ لیا جاتا ہے۔ استدلال کا حاصل یہ ہوا کہ جس کو علم غیب ہو اس کے لئے نفع و ضرر کا مالک ہونا لازم تھا لیکن چونکہ لازم موجود نہیں ہے۔ اس لئے ملزوم یعنی علم غیب بھی موجود نہیں ہے اور یہی مطلوب ہے۔ غرض میں ایسے امور کا علم نہیں رکھتا۔ (میں تو محض) احکام شرعیہ بتا کر ثواب کی (بشارت دینے والا اور) عذاب سے (ڈرانے والا ہوں ان لوگوں کو جو ایمان رکھتے ہیں)۔ خلاصہ یہ کہ نبوت کا

اصلی مقصود امور تکوینیہ یعنی اللہ تعالیٰ کے کاموں کا احاطہ نہیں ۔اس لئے ان امور کا علم نبی کو ملنا ضروری نہیں اور ان ہی میں یہ بات بھی شامل ہے کہ قیامت کب ہوگی۔البتہ نبوت کا اصل مقصود امور دینیہ یعنی اللہ تعالیٰ کے احکام کا علم ہے سو وہ مجھ کو حاصل ہے۔

**فائدہ: 1**۔ایمان رکھنے والوں کی تخصیص اس لئے کی کہ نفع ان ہی لوگوں نے اٹھایا ورنہ آپ کا بشیر ونذیر ہونا تمام مکلفین کے لئے عام ہے۔

2- نفع وضرر میں جو تکوینی کی قید لگائی ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ کی مشیت کے بغیر کسی امر میں بھی اختیار حاصل نہیں اس کی وجہ یہ ہے کہ اس مقام پر تکوینی امور ہی کے علم کی نفی کا حکم کیا ہے۔

**ربط**: یہ بتا کر کہ علم غیب خاص اللہ کو حاصل ہے اور اس میں کوئی اس کا شریک نہیں آگے شرک کا مزید ابطال کرتے ہیں۔

## هُوَ الَّذِي

خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ إِلَيْهَا ۚ فَلَمَّا تَغَشَّاهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيفًا فَمَرَّتْ بِهِ ۚ فَلَمَّا أَثْقَلَت دَّعَوَا اللَّهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ آتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُونَنَّ مِنَ الشَّاكِرِينَ ﴿١٨٩﴾ فَلَمَّا آتَاهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهُ شُرَكَاءَ فِيمَا آتَاهُمَا ۚ فَتَعَالَى اللَّهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿١٩٠﴾ أَيُشْرِكُونَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْئًا وَهُمْ يُخْلَقُونَ ﴿١٩١﴾ وَلَا يَسْتَطِيعُونَ لَهُمْ نَصْرًا وَلَا أَنفُسَهُمْ يَنصُرُونَ ﴿١٩٢﴾ وَإِن تَدْعُوهُمْ إِلَى الْهُدَىٰ لَا يَتَّبِعُوكُمْ ۚ سَوَاءٌ عَلَيْكُمْ أَدَعَوْتُمُوهُمْ أَمْ أَنتُمْ صَامِتُونَ ﴿١٩٣﴾ إِنَّ الَّذِينَ تَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ عِبَادٌ أَمْثَالُكُمْ ۖ فَادْعُوهُمْ فَلْيَسْتَجِيبُوا لَكُمْ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ﴿١٩٤﴾ أَلَهُمْ أَرْجُلٌ يَمْشُونَ بِهَا ۖ أَمْ لَهُمْ أَيْدٍ يَبْطِشُونَ بِهَا ۖ أَمْ لَهُمْ أَعْيُنٌ يُبْصِرُونَ بِهَا ۖ أَمْ لَهُمْ آذَانٌ يَسْمَعُونَ بِهَا ۗ قُلِ ادْعُوا شُرَكَاءَكُمْ ثُمَّ كِيدُونِ

## وَاِذَا تُتْلٰى

عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا قَالُوْا قَدْ سَمِعْنَا لَوْ نَشَآءُ لَقُلْنَا مِثْلَ هٰذَآ ۙ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۱﴾ وَاِذْ قَالُوا اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ الْحَقَّ مِنْ عِنْدِكَ فَاَمْطِرْ عَلَيْنَا حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ اَوِ ائْتِنَا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۳۲﴾ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ وَاَنْتَ فِيْهِمْ ۚ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَمَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ وَهُمْ يَصُدُّوْنَ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَا كَانُوْٓا اَوْلِيَآءَهٗ ۚ اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗٓ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۴﴾ وَمَا كَانَ صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ اِلَّا مُكَآءً وَّتَصْدِيَةً ۚ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۳۵﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ فَسَيُنْفِقُوْنَهَا ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ حَسْرَةً ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ ۚ۬ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى جَهَنَّمَ يُحْشَرُوْنَ ﴿۳۶﴾ لِيَمِيْزَ اللّٰهُ الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَيَجْعَلَ الْخَبِيْثَ بَعْضَهٗ عَلٰى بَعْضٍ فَيَرْكُمَهٗ جَمِيْعًا فَيَجْعَلَهٗ فِيْ جَهَنَّمَ ۚ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۳۷﴾

**ترجمہ**: اور جب پڑھی جاتی ہیں ان پر ہماری آیتیں تو کہتے ہیں ہم نے سن لیا ہے۔ اگر ہم چاہیں تو ہم بھی کہہ لائیں مانند اس کے۔ نہیں ہیں یہ مگر بے سند باتیں پہلوں کی۔ اور (یاد کرو) جب انہوں نے کہا اے اللہ اگر ہے یہ ہی حق تیری طرف سے تو برسا ہم پر پتھر آسمان سے یا لے آ ہم پر عذاب دردناک۔ اور نہیں ہے اللہ کہ عذاب دے ان کو اس حال میں کہ تو ہے ان میں اور نہیں ہے اللہ عذاب دینے والا ان کو جب کہ وہ مغفرت طلب کر رہے ہوں اور کیا ہے ان کے لئے کہ نہ عذاب دے ان کو اللہ حالانکہ وہ روکتے ہیں مسجد حرام سے

جب کہ نہیں ہیں وہ اس کے متولی۔ نہیں ہیں اس کے متولی مگر متقی لوگ ولیکن ان میں اکثر علم نہیں رکھتے۔ اور نہیں ہے ان کی نماز بیت اللہ کے پاس مگر سیٹیاں بجانا اور تالیاں پیٹنا تو چکھو عذاب کو بسبب اس کے جو تم کفر کرتے تھے۔ بے شک کافر لوگ خرچ کر رہے ہیں اپنے اموال تاکہ روکیں اللہ کے رستے سے۔ تو یہ خرچ کرتے رہیں گے ان (اموال) کو پھر وہ (اموال) ہو جائیں گے ان پر باعث حسرت پھر وہ (خود) مغلوب ہو جائیں گے۔ اور جنہوں نے کفر کیا جہنم کی طرف وہ جمع کئے جائیں گے تاکہ جدا کر دے اللہ ناپاک (لوگوں) کو پاک (لوگوں) سے اور کر دے ناپاک کو ایک دوسرے کے اوپر پھر ڈھیر کر دے اس کو اکٹھا پھر کر دے اس کو جہنم میں۔ یہی لوگ ہیں خسارہ والے۔

**تفسیر**: (اور) ان کفار کی یہ حالت ہے کہ (جب ان کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم نے سن) کر دیکھ (لیا) یہ تو کوئی معجزہ نہیں کیونکہ (اگر ہم ارادہ کریں تو اس کی مانند ہم بھی کہہ لائیں) پس (یہ) قرآن (تو) کلام الٰہی اور معجزہ وغیرہ (کچھ بھی نہیں صرف بے سند باتیں ہیں جو پہلوں سے منقول چلی آ رہی ہیں) کہ پہلی قومیں بھی توحید و بعثت وغیرہ کے ایسے ہی دعوے کرتی آئی ہیں انہی کے مضامین آپ نقل کر رہے ہیں (اور) اس سے بڑھ کر قابل ذکر وہ حالت ہے (جب کہ ان لوگوں نے) اپنے اس جہل مرکب میں خوب پختگی سے مبتلا ہونے کو ظاہر کرنے کے لئے یہ بھی (کہا کہ اے اللہ اگر یہ قرآن واقعی آپ کی طرف سے ہے تو ہم پر) اس کے نہ ماننے کی وجہ سے (آسمان سے پتھر برسائیے یا ہم پر کوئی) اور (دردناک عذاب واقع کر دیجئے) جو کہ خارق عادت ہونے میں پتھروں کی بارش کی مثل ہو۔ اور جب ایسے عذاب واقع نہ ہوئے تو اپنی حقانیت پر ناز کرتے ہیں (اور) یہ نہیں سمجھتے کہ ان کے باطل پر ہونے کے باوجود خاص موانع کی وجہ سے مذکورہ و مطلوبہ عذاب نازل نہیں ہوا۔ ان موانع کا بیان یہ ہے (اللہ تعالیٰ ایسا نہ کریں گے کہ ان میں آپ کے ہوتے ہوئے ان کو) ایسا (عذاب دیں اور) نیز (اللہ تعالیٰ ان کو) ایسا (عذاب نہ دیں گے جس حالت میں کہ وہ استغفار بھی کرتے رہتے ہیں) گو صحیح اور مکمل ایمان نہ ہونے کی وجہ سے وہ آخرت میں نافع نہ ہو لیکن دنیا میں تو کفار کو نافع ہو جاتا ہے۔ مطلب یہ کہ مذکورہ عذاب سے دو امر مانع ہیں ایک حضور ﷺ کی موجودگی خواہ مکہ میں یا دنیا میں۔ اور دوسرا ان کافر لوگوں کا اپنے طواف وغیرہ میں یہ کہنا غُفْرَانَکَ (ہم تیری بخشش طلب کرتے ہیں) جو کہ ہجرت کے بعد بھی باقی تھا۔

(اور) ان موانع کے سبب مطلوبہ عذاب نازل نہ ہونے سے بالکل ہی عذاب سے مطمئن نہ ہو

جائیں کیونکہ جس طرح مذکورہ امور مطلوب عذاب سے مانع ہیں اسی طرح ان کی حرکتیں عذاب کا تقاضا بھی کرتی ہیں لہٰذا یہ ہوسکتا ہے کہ مطلوبہ خارق عادت عذاب نازل نہ ہو لیکن نفس عذاب جو عادت کے موافق ہو نازل ہوسکتا ہے۔ چنانچہ اس مقتضی کا بیان فرماتے ہیں کہ (ان کا کیا استحقاق ہے کہ ان کو اللہ تعالیٰ) بالکل ہی معمولی (سزا) بھی (نہ دے حالانکہ) ان کی یہ حرکتیں سزا کی مقتضی ہیں مثلاً (وہ لوگ) پیغمبر ﷺ اور مسلمانوں کو (مسجد حرام) میں جانے اور اس میں نماز پڑھنے اور اس میں طواف کرنے (سے روکتے ہیں) جیسا حدیبیہ میں حقیقۃً روکا جس کا قصہ سورہ بقرہ میں گزر چکا اور ہجرت سے پہلے مکہ مکرمہ میں قیام کے دوران اس قدر تنگ کیا کہ مکہ مکرمہ اور مسجد حرام کو چھوڑنے اور ہجرت کرنے کی ضرورت ہوئی لہٰذا یہ بھی مسجد حرام میں جانے سے روکنا ہوا، (حالانکہ اور عبادت کرنے والوں کو روکنا تو ایک طرف رہا جس کا اختیار خود متولی کو بھی نہیں ہوتا، وہ لوگ اس مسجد کے متولی) بننے کے بھی لائق (نہیں) (اس کے متولی) بننے کے لائق (تو سوا متقیوں کے) کہ وہ اہل ایمان ہیں (اور کوئی بھی اشخاص نہیں لیکن ان میں اکثر لوگ) اپنی نالائقی کا (علم نہیں رکھتے) یا تو اس طرح سے کہ ان کو اس کا علم ہی نہ ہو یا یہ کہ جب اس علم پر عمل نہ کیا تو وہ مثل عدم علم کے ہوا۔ غرض جو سچ مچ نمازی تھے ان کو تو مسجد سے اس طرح روکا (اور) خود مسجد کا کیسا حق ادا کیا اور اس میں کیسی اچھی نماز پڑھی جس کا بیان یہ ہے کہ (ان کی نماز خانہ کعبہ) یعنی مسجد حرام (کے پاس صرف یہ تھی سیٹیاں بجانا اور تالیاں بجانا) یعنی بجائے نماز کے ان کی یہ نامعقول حرکتیں ہوتی تھیں (سو) ان حرکات کا ضروری تقاضا یہ ہے کہ ان پر کوئی نہ کوئی عذاب گو وہ معمولی اور عام عادت کے مطابق ہو نازل کر کے ان کو خطاب کیا جائے کہ لو (اس عذاب کا مزہ چکھو اپنے کفر کے سبب)۔ متعدد غزووں میں یہ سزا واقع ہوئی۔ یہاں تک تو ان لوگوں کے اقوال اور بدنی اعمال کا ذکر تھا آگے ان کے مالی اعمال کا بیان ہے کہ (بلاشک یہ کافر لوگ اپنے مالوں کو اس لئے خرچ کر رہے ہیں کہ اللہ کی راہ سے) یعنی دین سے لوگوں کو (روکیں) کیونکہ رسول اللہ ﷺ کے مقابلہ اور مخالفت کے سامان جمع کرنے میں ظاہر ہے کہ جو خرچ ہوتا تھا اس میں یہی غرض تھی (سو یہ لوگ تو اپنے مالوں کو) اسی غرض کے لئے (خرچ کرتے ہی رہیں گے) مگر (پھر) آخر میں جب ناکامی کے اثرات محسوس ہوں گے (وہ مال ان کے حق میں باعث حسرت ہو جائیں گے) کہ خواہ مخواہ خرچ کیا اور (پھر) آخر (مغلوب) ہی (ہو جائیں گے) جس سے اموال کے ضائع ہونے کی حسرت کے ساتھ یہ دوسری حسرت مغلوبیت کی جمع ہو جائے گی (اور) یہ سزا اور حسرت اور مغلوبیت تو ان کی دنیا میں ہے، باقی آخرت کی سزا وہ الگ ہے جس کا بیان

یہ ہے کہ (کافر لوگوں کو دوزخ کی طرف) لے جانے کے لئے قیامت میں (جمع کیا جائے گا تا کہ اللہ تعالیٰ ناپاک) لوگوں (کو پاک) لوگوں (سے الگ کر دے) کیونکہ جب دوزخیوں کو دوزخ کی طرف لائیں گے ظاہر ہے کہ اہل جنت ان سے علیحدہ رہ جائیں گے (اور) ان سے الگ کر کے (ناپاکوں کو ایک دوسرے سے ملا دے یعنی ان سب کو متصل کر دے پھر) ان کی ڈھیری بنا کر (ان سب کو جہنم میں ڈال دے۔ ایسے ہی لوگ پورے خسارہ میں ہیں) جس کی کوئی انتہا نہیں ہے۔

**ربط**: کفار کے کفریہ اقوال و اعمال اور ان کے انجام بد کا ذکر ہوا تو کافروں کو اصلاح احوال کا آخری موقع دیتے ہیں اور اس کے ساتھ ہی مسلمانوں کو حکم دیتے ہیں کہ اگر یہ اس آخری موقع سے فائدہ نہ اٹھائیں تو تم ان کفار سے لڑو ہم اس طریقہ سے ان کو سزا دیں گے۔

قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ يَّنْتَهُوْا يُغْفَرْ لَهُمْ مَّا قَدْ سَلَفَ ۚ وَاِنْ يَّعُوْدُوْا فَقَدْ مَضَتْ سُنَّتُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۸﴾ وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ ۚ فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿۳۹﴾ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَوْلٰىكُمْ ۭ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ﴿۴۰﴾

**ترجمہ**: تو کہہ دے کافروں کو (کہ) اگر وہ باز آ جائیں معاف کر دیئے جائیں گے ان کو جو (گناہ) پہلے ہو چکے۔ اور اگر وہی عادت رکھیں گے تو پڑ چکا ہے طریقہ پہلوں کا۔ اور (اے مسلمانو) تم لڑو ان (کافروں) سے یہاں تک کہ نہ رہے فساد اور ہو جائے دین سارا کا سارا اللہ کے لئے۔ پھر اگر یہ (کافر کفر سے) باز آ جائیں تو اللہ اس کو جو یہ عمل کرتے ہیں خوب دیکھنے والا ہے اور اگر یہ (اسلام سے) روگردانی کریں تو جان لو کہ اللہ تمہارا رفیق ہے اور کیا ہی اچھا رفیق ہے اور کیا ہی اچھا مددگار ہے۔

**تفسیر**: اے محمد ﷺ (آپ ان کافروں سے کہہ دیجئے کہ اگر وہ) اپنے کفر سے (باز آ جائیں گے) اور اسلام قبول کر لیں گے (تو ان کے سارے گناہ جو) اسلام سے (پہلے ہو چکے ہیں سب معاف کر دیئے جائیں گے اور اگر اپنی وہی) کفر کی (عادت رکھیں گے تو) ان کو سنا دیجئے کہ (اگلے کفار کے حق میں) ہمارا (قانون نافذ ہو چکا ہے) کہ دنیا میں ہلاکت ہے اور آخرت میں عذاب

ہے۔ وہی تمہارے لئے ہوگا۔ چنانچہ مکہ کے کافر قتل سے ہلاک بھی ہوئے اور آخرت کا عذاب الگ ہوگا۔

(اور) پھر ان کے کفر پر اصرار کرنے کی صورت میں اے مسلمانو (تم ان) کفار عرب (سے اس حد تک لڑو کہ ان میں فساد) یعنی ان کا زور (نہ رہے) کہ ایمان سے روک سکیں یا دین حق کو ختم کرنے کی دھمکی دے سکیں۔ غرض جہاد و قتال کا اولین مقصد یہ ہے کہ کافروں کی دست برد سے اہل اسلام کے ایمان بھی محفوظ رہیں اور وہ امن واطمینان سے خدا کی عبادت بھی کرسکیں اور) جہاد کا آخری مقصد یہ ہے کہ کفر کی شوکت نہ رہے اکیلے خدا کا حکم چلے اور سرزمین عرب میں اس کی یہ صورت تھی کہ مشرکین کو اگر وہاں رہنا ہے تو وہ اسلام اختیار کرلیں تاکہ (دین) خالص (اللہ ہی کا ہو جائے) کفار عرب کے لئے اس وجہ سے کہ نبی ﷺ ان ہی میں مبعوث ہوئے تھے صرف یہ اختیار تھا کہ یا تو مسلمان ہو جائیں یا میدان میں مقابلہ کریں۔ جزیہ دے کر اور ذمی بن کر رہنے کا اختیار ان کے لئے نہیں تھا۔ (پھر اگر یہ) کفر سے (باز آجائیں تو) ان کے ظاہری اسلام کو قبول کرو دل کا حال مت ٹٹولو کیونکہ اگر یہ دل سے ایمان نہ لائیں گے تو (اللہ تعالیٰ ان کے اعمال کو خوب دیکھتے ہیں) وہ آپ سمجھ لیں گے تم کو کیا (اور اگر) اسلام سے (روگردانی کریں تو) اللہ کا نام لے کر ان کے مقابلہ سے مت ہٹو اور (یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ) ان کے مقابلہ میں (تمہارا رفیق ہے وہ بہت اچھا رفیق ہے اور بہت اچھا مددگار ہے) سو وہ تمہاری رفاقت اور نصرت کرے گا۔

**ربط**: جہاد کی بات شروع ہوئی تو آگے جہاد و جنگ کے مختلف احکام بیان کرتے ہیں۔

پہلا حکم: مال غنیمت میں استحقاق

شروع سورت میں مسلمانوں کے سوال کرنے پر بتایا تھا کہ اموال غنیمت تو اللہ تعالیٰ کی ملک ہیں اور وہ جس طرح چاہیں ان کے بارے میں حکم دیں۔ یہاں اس حکم الٰہی کو تفصیل سے ذکر کرتے ہیں۔

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَیْءٍ فَاَنَّ لِلّٰہِ خُمُسَہٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰکِیْنِ وَابْنِ السَّبِیْلِ ۙ اِنْ کُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰہِ وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰی عَبْدِنَا یَوْمَ الْفُرْقَانِ یَوْمَ الْتَقَی الْجَمْعٰنِ ؕ وَاللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ﴿۴۱﴾

**ترجمہ**: اور جان لو کہ جو غنیمت تم پاؤ کسی چیز سے تو اللہ کے لئے ہے اس کا پانچواں حصہ اور رسول کے لئے اور (رسول کے) قرابت داروں کے لئے اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافروں کے لئے اگر تم ایمان رکھتے ہو اللہ پر اور اس (غیبی امداد) پر جو نازل کی ہم نے اپنے بندے پر فیصلہ کے دن (یعنی) جس دن مقابل ہوئیں دونوں فوجیں۔ اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔

**تفسیر**: (اور اس بات کو جان لو کہ جو شے) کفار سے (بطور غنیمت کے تم کو حاصل ہو تو اس کا حکم یہ ہے کہ) اس کے کل پانچ حصے کئے جائیں جن میں سے چار حصے تو مجاہدین کا حق ہے اور ایک حصہ یعنی (اس کا پانچواں حصہ) پھر مزید پانچ حصوں پر تقسیم ہو گا جن میں سے ایک تو (اللہ کا اور اس کے رسول کا ہے) یعنی رسول اللہ ﷺ کو ملے گا جن کو دینا ایسے ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ کے حضور میں پیش کر دیا (اور) ایک حصہ (آپ کے قرابت داروں کا ہے اور) ایک حصہ (یتیموں کا ہے اور) ایک حصہ (غریبوں کا ہے اور) ایک حصہ (مسافروں کا ہے اگر تم اللہ پر یقین رکھتے ہو اور اس چیز پر) یقین رکھتے ہو (جس کو ہم نے اپنے بندے) محمد ﷺ (پر فیصلہ کے دن) یعنی (جس دن کہ) بدر میں مسلمانوں اور کافروں کی (دونوں جماعتیں باہم مقابل ہوئی تھیں نازل فرمایا تھا) اس سے مراد غیبی امداد ہے جو فرشتوں کے واسطے سے ہوئی۔ یعنی اگر ہم پر اور ہماری غیبی امداد پر یقین رکھتے ہو تو اس حکم کو جان رکھو اور عمل کرو۔ ایمان کی بات کو اس لئے بڑھا دیا کہ خمس یعنی پانچواں حصہ نکالنا شاق نہ ہو اور یہ سمجھ لیں کہ یہ ساری غنیمت اللہ ہی کی امداد سے تو ہاتھ آئی پھر اگر ہم کو ایک خمس نہ ملا تو کیا ہوا وہ چار

خمس بھی تو ہماری قدرت سے خارج تھے اور محض قدرت الٰہیہ سے حاصل ہوئے (اور اللہ) ہی (ہر شے پر پوری قدرت رکھنے والے ہیں)۔

**فائدہ**: 1۔ یوم الفرقان (فیصلہ کے دن) سے مراد یوم بدر ہے کیونکہ اس میں عملاً حق و باطل کا فیصلہ واضح ہوگیا۔

2۔ چونکہ جناب رسول اللہ ﷺ وفات فرما چکے ہیں اس لئے آپ کا حصہ ساقط ہوگیا اور چونکہ آپ کے اہل قرابت کا حصہ اس وجہ سے تھا کہ شروع سے آپ کو ان کی مدد حاصل تھی اور وفات کے بعد نصرت باقی نہیں رہی لہذا یہ حصہ بھی ساقط ہوگیا۔ اب یہ خمس تین حصوں پر تقسیم ہو کر ایک حصہ یتیموں کو ایک مسکینوں کو اور ایک مسافروں کو ملے گا۔ مساکین میں مقدم وہ ہوں گے جن کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی قرابت داری ہے۔

3۔ یہ مذکورہ بالا تین قسم کے لوگ خمس کے مصرف ہیں مستحق نہیں لہذا اگر ایک ہی صنف میں صرف کر دیا جائے تو جائز ہے۔

**ربط**: پیچھے آخر میں یہ فرمایا تھا کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے۔ آگے اس کی مثال کے طور پر اللہ تعالیٰ اپنی قدرت کے آثار ذکر فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ جو چاہتے ہیں اس کو اپنی قدرت کاملہ سے کر لیتے ہیں اور تمام حالات کو اس کے موافق کر دیتے ہیں۔



إِذْ أَنتُم بِالْعُدْوَةِ الدُّنْيَا وَهُم بِالْعُدْوَةِ الْقُصْوَىٰ وَالرَّكْبُ أَسْفَلَ مِنكُمْ ۚ وَلَوْ تَوَاعَدتُّمْ لَاخْتَلَفْتُمْ فِي الْمِيعَادِ ۙ وَلَٰكِن لِّيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا لِّيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ عَن بَيِّنَةٍ وَيَحْيَىٰ مَنْ حَيَّ عَن بَيِّنَةٍ ۗ وَإِنَّ اللَّهَ لَسَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿٤٢﴾ إِذْ يُرِيكَهُمُ اللَّهُ فِي مَنَامِكَ قَلِيلًا ۖ وَلَوْ أَرَاكَهُمْ كَثِيرًا لَّفَشِلْتُمْ وَلَتَنَازَعْتُمْ فِي الْأَمْرِ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ سَلَّمَ ۗ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿٤٣﴾ وَإِذْ يُرِيكُمُوهُمْ إِذِ الْتَقَيْتُمْ فِي أَعْيُنِكُمْ قَلِيلًا وَيُقَلِّلُكُمْ فِي أَعْيُنِهِمْ لِيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا ۗ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ﴿٤٤﴾

**ترجمہ**: جس وقت تم تھے ورلے کنارہ پر اور وہ تھے پرلے کنارہ پر اور قافلہ نیچے تھا تم سے۔ اور اگر (جنگ کے لئے) تم وقت ٹھہراتے آپس میں تو ضرور اختلاف کرتے تم وقت (کی تعیین کے بارے) میں ولیکن (اللہ نے یہ حالات بنائے) تا کہ کر ڈالے اللہ اس کام کو جو تھا کیا جانے والا۔ تا کہ ہلاک ہو جس کو ہلاک ہونا ہے حجت کے بعد اور جئے جس کو جینا ہے حجت کے بعد۔ اور بے شک اللہ سننے والا جاننے والا ہے۔ جب دکھائے تجھ کو وہ لوگ اللہ نے تیرے خواب میں تھوڑے۔ اور اگر دکھاتا (اللہ) تجھ کو وہ لوگ کثیر تو ہمت ہار دیتے تم اور جھگڑا کرتے تم (جنگ کے) معاملہ میں ولیکن اللہ نے بچا لیا (تم کو کم ہمتی سے اور اختلاف سے)۔ بلاشبہ وہ خوب جاننے والا ہے سینوں کی باتوں کو۔ اور جب دکھائے تم (مسلمانوں) کو وہ لوگ جب تم مقابل ہوئے تمہاری آنکھوں میں تھوڑے اور تھوڑا کر دیا تم کو ان کی آنکھوں میں تا کہ کر ڈالے اللہ اس کام کو جو تھا کیا جانے والا اور اللہ ہی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں سارے کام۔



**تفسیر**: (یہ وہ وقت تھا کہ جب تم اس میدان کے ادھر والے کنارہ پر تھے اور وہ لوگ) یعنی کفار (اس میدان کے ادھر والے کنارہ پر تھے) ادھر والے سے مراد مدینہ سے نزدیک کی جگہ اور ادھر والے سے مراد مدینہ سے دور کی جگہ (اور وہ قافلہ) قریش کا (تم سے نیچے کی طرف کو) بچا ہوا (تھا) یعنی سمندر کے کنارے کنارے جا رہا تھا۔ حاصل یہ کہ پورے جوش کا سامان جمع ہو رہا تھا کہ دونوں آپس میں آمنے سامنے تھے کہ ہر ایک دوسرے کو دیکھ کر جوش میں آئے۔ ادھر قافلہ ابھی رستہ ہی میں تھا اور اس کی حمایت کے خیال سے کفار کے لشکر میں مزید جوش بھڑکتا تھا غرض وہ بہت سخت وقت تھا۔ پھر جب خدا تعالیٰ نے تم پر غیبی امداد نازل کی جیسے اوپر ارشاد ہوا کہ ہم نے اپنے بندے پر غیبی امداد نازل کی۔ (اور) وہ تو مصلحت یہ ہوئی کہ اتفاقاً مقابلہ ہو ورنہ (اگر) پہلے سے حسب معمول و عادت (تم اور وہ) لڑائی کے لئے (کوئی بات ٹھہراتے) کہ فلاں وقت لڑیں گے (تو) موجودہ حالت کا تقاضا یہ تھا کہ (ضرور اس تقرر کے بارے میں تم میں اختلاف ہوتا) یعنی خواہ صرف باہم مسلمانوں میں کہ بے سروسامانی کی وجہ سے کوئی کچھ کہتا کوئی کچھ کہتا اور خواہ کفار کے ساتھ اختلاف ہوتا جس کی وجہ مسلمانوں کی طرف کی بے سروسامانی اور کافروں کی طرف مسلمانوں کا رعب۔ بہر حال دونوں طرح اس جنگ کی نوبت نہ آتی اور اس میں جو فائدے ہوئے وہ ظہور میں نہ آتے جن کا بیان لیھلک میں آتا ہے لیکن اللہ تعالیٰ نے ایسا سامان کر دیا کہ اس کی نوبت نہیں آئی بلا قصد لڑائی ٹھن گئی (تا کہ جو کام

اللہ کو کرنا منظور تھا اس کی تکمیل کر دے یعنی تا کہ ) حق کی دلیل ظاہر ہو جائے اور ( جس کو برباد ) یعنی گمراہ ( ہونا ہے وہ دلیل آنے کے بعد برباد ہو اور جس کو زندہ ) یعنی ہدایت یافتہ ( ہونا ہے وہ ) بھی ( دلیل آنے کے بعد زندہ ہو ) مطلب یہ کہ اللہ تعالیٰ کو منظور تھا لڑائی ہو تا کہ ایک خاص طریق سے اسلام کا حق ہونا ظاہر ہو جائے اور وہ یہ کہ تعداد کی قلت اور کم سامانی کے باوجود مسلمان غالب آئیں جو کہ خارق عادت ہے جس سے معلوم ہوا کہ اسلام حق ہے۔ پس اس سے حجت الٰہیہ تام ہوگئی اس کے بعد جو گمراہ ہوگا وہ حق کے واضح ہونے کے بعد ہوگا اور اس میں عذاب کا پورا استحقاق ہو گیا اور عذر کی گنجائش ہی نہ رہی۔ اسی طرح جس کو ہدایت یافتہ ہونا ہوگا وہ حق کو قبول کر لے گا۔ غرض حکمت یہ تھی کہ حق واضح ہو جائے ( اور بلاشبہ اللہ تعالیٰ خوب سننے والے خوب جاننے والے ہیں ) کہ حق کے واضح ہونے کے بعد زبان اور دل سے کون کفر کرتا ہے اور کون ایمان لاتا ہے۔ اور ( وہ وقت بھی قابل ذکر ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آپ کے خواب میں آپ کو وہ لوگ کم دکھلائے ) چنانچہ آپ نے صحابہ کو اس خواب کی خبر دی جس سے ان کے دل خوب قوی ہو گئے ( اور اگر اللہ تعالیٰ آپ کو وہ لوگ زیادہ کر کے دکھا دیتے ) اور آپ اسی کے مطابق صحابہ سے فرما دیتے ( تو ) اے ہمارے رسول کے صحابہؓ ( تمہاری ہمتیں ہار جاتیں اور ) لڑائی کے ( اس معاملہ میں تم میں باہم نزاع ) اور اختلاف ( ہو جاتا لیکن اللہ تعالیٰ نے ) اس کم ہمتی اور اختلاف سے تم کو ( بچا لیا بیشک وہ دلوں کی باتوں کو خوب جانتا ہے ) اس کو معلوم تھا کہ اس طرح ضعف پیدا ہوگا اور اس طرح قوت، اس لئے ایسی تدبیر کی۔ ( اور ) صرف خواب ہی میں آپ کو کم دکھلانے پر اکتفا نہیں کیا بلکہ حکمت کی تکمیل کے لئے بیداری میں مقابلہ کے وقت مسلمانوں کی نظر میں بھی کفار کم دکھائے جیسا کہ کفار کی نظر میں مسلمان کم دکھائے جو کہ واقع کے مطابق بھی تھا چنانچہ فرماتے ہیں کہ ( اس وقت کو یاد کرو جب اللہ تعالیٰ تمہیں جب کہ تم مقابل ہوئے ان لوگوں کو تمہاری نظر میں کم کر کے دکھلا رہے تھے اور ) اسی طرح ( ان کی نگاہ میں تم کو کم کر کے دکھلا رہے تھے تا کہ جو کام اللہ کو کرنا منظور تھا اس کی تکمیل کر دے ) جیسا پہلے بیان ہو چکا ہے۔ لِيَهْلِكَ مَنْ هَلَكَ الخ ( اور سب مقدمے خدا ہی کی طرف لوٹائے جائیں گے ) وہ مرنے والے یعنی گمراہ کو اور جینے والے یعنی ہدایت یافتہ کو سزا و جزا دیں گے۔

دوسرا حکم: مواقع قتال کے ظاہری و باطنی آداب

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِيْتُمْ فِئَةً

فَاثْبُتُوْا وَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَاَطِيْعُوا اللّٰهَ

وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَنَازَعُوْا فَتَفْشَلُوْا وَتَذْهَبَ رِيْحُكُمْ وَاصْبِرُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ۚ﴿۴۶﴾ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ بَطَرًا وَّرِئَآءَ النَّاسِ وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطٌ ﴿۴۷﴾

**ترجمہ**: اے ایمان والو جب مقابل ہو تم کسی جماعت کے تو ثابت قدم رہو اور یاد کرو اللہ کو بہت تا کہ تم کامیابی پاؤ۔ اور اطاعت کرو اللہ کی اور اس کے رسول کی اور نہ جھگڑو آپس میں کہ کہیں ہمت ہار بیٹھو اور جاتی رہے تمہاری ہوا اور صبر کرو، بیشک اللہ ساتھ ہے صبر کرنے والوں کے۔ اور نہ ہو جاؤ مانند ان کے جو نکلے اپنے گھروں سے اتراتے ہوئے اور دکھانے کو لوگوں کے اور روکتے تھے اللہ کی راہ سے، اور اللہ جو کچھ وہ کرتے ہیں (اس کا) احاطہ کرنے والا ہے۔

**تفسیر**: (اے ایمان والو جب تم کو) کفار کی (کسی جماعت سے) جہاد میں (مقابلہ کا اتفاق ہوا کرے تو) ان آداب کا لحاظ رکھو۔ ایک یہ کہ (ثابت قدم رہو) بھاگو مت۔ (اور) دوسرے یہ کہ (اللہ کا خوب کثرت سے ذکر کرو) کہ ذکر سے قلب میں قوت بھی پیدا ہوتی ہے اس طرح سے (امید ہے کہ تم) مقابلہ میں (کامیاب ہو) کیونکہ ثبات قدم اور ثبات قلب جب جمع ہوں تو کامیابی غالب ہے (اور) تیسرے یہ کہ جنگ سے متعلق تمام امور میں (اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت) کا لحاظ (کیا کرو) کہ کوئی کارروائی خلاف شرع نہ ہو (اور) چوتھے یہ کہ اپنے امام سے بھی اور باہم بھی (نزاع مت کرو ورنہ) باہمی نا اتفاقی سے (کم ہمت ہو جاؤ گے) کیونکہ اس سے قوتیں منتشر ہو جائیں گی ایک کو دوسرے پر اعتماد نہ ہوگا اور اکیلا آدمی کیا کر سکتا ہے (اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی) یعنی تمہارا رعب جاتا رہے گا کیونکہ دوسروں کو تمہاری نا اتفاقی کی اطلاع ہونے سے یہ بات لازمی ہے (اور) پانچویں یہ کہ اگر کوئی امر ناگواری کا پیش آئے تو اس پر (صبر کرو بیشک اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہیں) اور معیت الٰہی موجب نصرت ہے (اور) چھٹے یہ کہ جہاد عظیم عبادت ہے اور عبادت میں دکھلاوا یا اترانا ہو تو وہ قبول نہیں ہوتی لہٰذا تم اپنی نیت خالص رکھو تفاخر اور نمائش میں (ان) کافر (لوگوں کے مشابہ مت ہونا کہ جو) اسی واقعہ بدر میں (اپنے گھروں سے) بڑی دھوم دھام اور باجے گاجے کے ساتھ (اتراتے ہوئے اور لوگوں کو) اپنی شان و سامان دکھلاتے ہوئے نکلے اور) اس فخر وریا کے ساتھ

یہ بھی نیت تھی کہ (لوگوں کو اللہ کے رستہ) یعنی دین (سے روکتے تھے) کیونکہ مسلمانوں کو زک دینے چلے تھے جس کا اثر عام لوگوں پر یہ پڑتا کہ وہ دین سے دور ہوتے (اور اللہ تعالیٰ) ان لوگوں کو پوری سزا دے گا چنانچہ وہ (ان کے اعمال کو) اپنے علم کے (احاطہ میں لئے ہوئے ہے)۔

**ربط**: ابھی تو کفار کے تکبر و ریاء کا ذکر ہوا تو آگے اس کی علت اور اس کا ضعف ذکر کرتے ہیں۔ وہ علت یہ تھی کہ شیطان نے کفر کے اعمال اور حق کے ساتھ عداوت کو خوشنما کر کے دکھلایا۔ یہ قصہ اس طرح ہوا تھا کہ قریش اور بنی کنانہ میں کچھ رنجش چلی آتی تھی۔ جب کفار قریش مکہ سے مسلمانوں کے مقابلہ کے لئے چلنے لگے تو بنی کنانہ کی طرف سے کچھ اندیشہ ہوا اور جانے میں پس و پیش کرنے لگے۔ اس وقت ابلیس بنی کنانہ کے سردار سراقہ کی صورت میں ظاہر ہوا اور کہا کہ تم اندیشہ نہ کرو میں بنی کنانہ کی طرف سے ذمہ دار ہوں۔ سب یہی سمجھے کہ یہ سراقہ ہے لہٰذا سب اطمینان کے ساتھ بدر میں پہنچے۔ جب لڑائی کا وقت آیا اور فرشتے نازل ہونے شروع ہوئے اس وقت اس کا ہاتھ حارث یعنی ابوجہل کے ہاتھ میں تھا چھڑا کر بھاگا۔ حارث نے پوچھا تو جواب دیا اِنِّیْ بَرِیْٓءٌ مِّنْكُمْ الخ. لوگوں میں سراقہ کی بدنامی کا چرچا ہوا تو اصل سراقہ نے سن کر قسم کھائی کہ مجھ کو کچھ خبر نہیں۔

وَاِذْ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ لَكُمُ الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ وَاِنِّيْ جَارٌ لَّكُمْ ۚ فَلَمَّا تَرَآءَتِ الْفِئَتٰنِ نَكَصَ عَلٰى عَقِبَيْهِ وَقَالَ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّنْكُمْ اِنِّيْٓ اَرٰى مَا لَا تَرَوْنَ اِنِّيْٓ اَخَافُ اللّٰهَ ۭ وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۴۸

**ترجمہ**: اور جس وقت خوشنما کر دیا ان (کافروں) کے لئے شیطان نے ان کے اعمال کو اور کہا نہیں کوئی غالب آنے والا تم پر آج لوگوں میں سے اور بے شک میں حمایتی ہوں تمہارا۔ پھر جب آمنے سامنے ہوئیں دونوں جماعتیں تو وہ شیطان الٹا پھرا اپنی ایڑیوں پر اور بولا بلاشبہ میں بری ہوں تم سے۔ بے شک میں دیکھتا ہوں جو نہیں تم دیکھتے۔ بے شک میں ڈرتا ہوں اللہ سے اور اللہ سخت عذاب والا ہے۔

**تفسیر**: (اور اس وقت کا ان سے ذکر کیجئے جب کہ شیطان نے ان) کفار (کو) بذریعہ وسوسہ (ان کے) کفریہ (اعمال) یعنی رسول اللہ ﷺ کی عداوت و مخالفت (خوشنما کر کے دکھلائے)

کہ انہوں نے ان باتوں کو اچھا سمجھا (اور) وسوسہ سے بڑھ کر یہ کیا کہ سراقہ کی انسانی صورت میں آکر بالمشافہ ان سے (کہا کہ) تم کو وہ قوت وشوکت حاصل ہے کہ تمہارے مخالف (لوگوں میں سے آج کوئی تم پر غالب آنے والا نہیں اور میں تمہارا حامی ہوں) نہ بیرونی دشمنوں سے ڈرو اور نہ اندرونی دشمنوں یعنی کنانہ سے اندیشہ کرو (پھر جب دونوں جماعتیں) کفار اور مسلمانوں کی (ایک دوسرے کے بالمقابل ہوئیں) اور اس نے فرشتوں کو اترتے دیکھا (تو وہ الٹے پاؤں بھاگا اور) جب ابوجہل نے کہا سراقہ عین وقت پر دغا دے کر کہاں جاتے ہو تو (یہ کہا کہ میرا تم سے کوئی واسطہ نہیں) میں حامی وغیرہ کچھ نہیں بنتا کیونکہ (میں ان چیزوں) یعنی فرشتوں (کو دیکھ رہا ہوں جو تم کو نظر نہیں آتیں میں تو خدا سے ڈرتا ہوں) کہ کہیں کسی فرشتہ سے دنیا ہی میں تکلیف نہ دلوا دے (اور اللہ تعالیٰ سخت سزا دینے والے ہیں)۔

**فائدہ**: شیطان کا یہ ڈرنا محض اس وجہ سے تھا کہ کہیں فرشتوں کے ہاتھوں کسی مصیبت و تکلیف میں نہ پڑ جائے۔ اللہ تعالیٰ سے وہ ڈر جو نجات کا ذریعہ ہے اس وقت معتبر ہوتا ہے جب اس کے ساتھ صحیح ایمان بھی ہو اور اللہ تعالیٰ کے مقابلہ میں تکبر نہ ہو۔

**ربط**: شیطان کے وسوسہ کی وجہ سے کفار تکبر میں مبتلا تھے جس کو لازم تھا کہ وہ مسلمانوں کو حماقت پر سمجھتے تھے لیکن ان کی دونوں ہی باتیں غلط ثابت ہوئیں۔



إِذْ يَقُولُ الْمُنَٰفِقُونَ وَالَّذِينَ فِى قُلُوبِهِم مَّرَضٌ غَرَّ هَٰٓؤُلَآءِ دِينُهُمْ ۗ وَمَن يَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ فَإِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿٤٩﴾

**ترجمہ**: جب کہنے لگے منافق اور جن کے دلوں میں بیماری ہے، دھوکہ میں ڈالا ان (مسلمانوں) کو ان کے دین نے۔ اور جو کوئی بھروسہ کرے اللہ پر تو بیشک اللہ زبردست ہے حکمت والا۔

**تفسیر**: (اور وہ وقت بھی قابل ذکر ہے کہ جب) مدینہ کے (منافقین اور) مکہ کے وہ لوگ (جن کے دلوں میں) شک کی (بیماری تھی) مسلمانوں کا بے سروسامانی کے ساتھ کفار کے مقابلہ میں آنے کو دیکھ کر (یوں کہتے تھے کہ ان) مسلمان (لوگوں کو ان کے دین نے دھوکہ میں ڈال رکھا ہے) کہ اپنے دین کے حق ہونے کے بھروسے ایسے خطرہ میں آپڑے اور حماقت کا ارتکاب کرنے لگے۔ اللہ

جواب دیتے ہیں کہ یہ حماقت اور دھوکہ نہیں بلکہ اللہ پر توکل اور بھروسہ ہے (اور جو شخص اللہ) کی زبردست قدرت پر اعتماد اور یقین رکھتے ہوئے اس (پر بھروسہ کرتا ہے تو) وہ بے جگر اور دلیر ہو جاتا ہے اور اکثر غالب ہی آتا ہے کیونکہ (بلاشبہ اللہ تعالیٰ زبردست ہیں) اس لئے اپنے اوپر بھروسہ کرنے والے کو غالب کر دیتے ہیں اور کبھی ایسا شخص مغلوب ہو جائے تو اس میں کچھ مصلحت ہوتی ہے کیونکہ وہ (حکمت والے) بھی (ہیں)۔ غرض ظاہری سامان و بے سامانی پر غلبہ کا مدار نہیں بلکہ اس کا مدار تو اللہ تعالیٰ پر ہے جو ہر طرح کی قدرت والے ہیں۔

**ربط:** کفار کی مذکورہ بالا دونوں باتیں غلط ثابت ہوئیں اور غالب ہونے کے بجائے دنیا میں مغلوب ہوئے۔ اس سزا پر بس نہیں بلکہ برزخی اور اخروی عذاب میں بھی مبتلا ہوں گے۔

وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ يَتَوَفَّى الَّذِيْنَ كَفَرُوا الْمَلٰٓئِكَةُ يَضْرِبُوْنَ وُجُوْهَهُمْ وَاَدْبَارَهُمْ ۚ وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِيْقِ ﴿۵۰﴾ ذٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿۵۱﴾ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۵۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا عَلٰى قَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۵۳﴾ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ وَاَغْرَقْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ ۚ وَكُلٌّ كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵۴﴾

**ترجمہ:** اور اگر تو دیکھے جس وقت جان قبض کرتے ہیں کافروں کی فرشتے، مارتے ہیں ان کے چہروں کو اور ان کی پشتوں کو اور (کہتے ہیں) چکھو عذاب جلانے والا۔ یہ (عذاب) بوجہ اس کے ہے جو آگے بھیجا تمہارے ہاتھوں نے اور اللہ نہیں ہے ظلم کرنے والا بندوں پر۔ (ان کی حالت) مانند حالت آل فرعون کی (ہے) اور ان لوگوں کی (ہے) جو ان

سے پہلے تھے (کہ) انکار کیا اللہ کی آیتوں کا تو پکڑا ان کو اللہ نے بسبب انکے گناہوں کے۔ بے شک اللہ زور آور ہے سخت عذاب والا ہے۔ یہ اس وجہ سے کہ اللہ نہیں ہے بدلنے والا نعمت کو انعام کی اس نے جو کسی قوم پر یہاں تک کہ وہ بدل ڈالیں (وہ اعمال) جو ان کے اپنے ساتھ ہیں۔ اور اللہ خوب سننے والا جاننے والا ہے۔ (ان کی حالت) مانند حالت آل فرعون کی (ہے) اور ان لوگوں کی (ہے) جو ان سے پہلے ہوئے کہ جھٹلائیں انہوں نے اپنے رب کی آیتیں تو ہلاک کیا ہم نے ان کو بوجہ ان کے گناہوں کے اور غرق کیا ہم نے آل فرعون کو اور (وہ) سارے تھے ظالم۔

**تفسیر**: (اور اگر آپ) اس وقت کا واقعہ (دیکھیں) تو عجیب واقعہ نظر آئے (جب کہ فرشتے ان) موجودہ (کافروں کی جان قبض کرتے جاتے ہیں) اور (ان کے چہروں پر اور ان کی پشتوں پر مارتے جاتے ہیں اور یہ کہتے جاتے ہیں کہ) ابھی کیا ہے آگے چل کر (آگ کی سزا بھگتنا) اور (یہ عذاب ان اعمال) کفریہ (کی وجہ سے ہے جو تم نے اپنے ہاتھوں سمیٹے ہیں اور یہ امر ثابت ہی ہے کہ اللہ تعالیٰ بندوں پر ظلم کرنے والے نہیں) سو اللہ تعالیٰ نے بلا جرم سزا نہیں دی پس (ان کی حالت) اس بارے میں کہ کفر پر سزایاب ہوئے (ایسی ہے جیسی فرعون والوں کی اور ان سے پہلے) کافر (لوگوں کی حالت تھی کہ انہوں نے آیات الٰہیہ کا انکار کیا سو خدا تعالیٰ نے ان کے) ان (گناہوں پر ان کو) عذاب میں (پکڑ لیا۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑی قوت والے سخت سزا دینے والے ہیں) کہ ان کے مقابلہ میں کوئی ایسی قوت نہیں کہ ان کے عذاب کو ہٹا سکے اور (یہ بات) کہ بلا جرم ہم سزا نہیں دیتے (اس سبب سے ہے) کہ ہمارا ایک ضابطہ مقرر ہے اور بلا جرم سزا نہ دینا اسی ضابطہ کی ایک فرع ہے۔ اور وہ ضابطہ یہ ہے کہ (اللہ تعالیٰ کسی ایسی نعمت کو جو کسی قوم کو عطا فرمائی ہو نہیں بدلتے جب تک کہ وہی لوگ اپنے ذاتی اعمال کو نہیں بدل ڈالتے اور یہ امر ثابت ہی ہے کہ اللہ تعالیٰ بڑے سننے والے بڑے جاننے والے ہیں) پس وہ تغیر قولی کو سنتے ہیں تغیر فعلی کو جانتے ہیں۔ سو ان موجودہ کفار نے اپنی یہ حالت بدلی کہ ان میں کفر کے باوجود شروع میں ایمان لانے کی استعداد قوی تھی لیکن انکار و مخالفت کر کر کے اس کو کمزور کر ڈالا اور ہماری دی ہوئی داخلی اور خارجی نعمتوں کو ہمارے بتائے ہوئے مواقع میں خرچ کرنے کے بجائے ہماری مخالفت میں صرف کیا لہٰذا ہم نے ان کو مہلت اور اس کے علاوہ جو جو نعمتیں دے رکھی تھیں ان کو گرفت اور عذاب سے بدل دیا۔ اور اس تبدیلی میں بھی (ان کی حالت فرعون والوں اور ان سے پہلے والوں کی سی حالت ہے کہ انہوں نے اپنے رب کی آیات کو جھٹلایا اس پر ہم نے ان کو ان کے) ان (گناہوں کے سبب ہلاک کر دیا اور) ان میں (فرعون والوں کو) خاص طور

پر ہلاک کیا کہ ان کو (غرق کر دیا اور وہ) فرعون والے اور پہلے والے (سب ظالم تھے) کہ ہم سے بغاوت اور شرارت کر کے خود اپنی جانوں پر ظلم کئے۔

## تیسرا حکم: دوسری قوم کے ساتھ عہد کیا ہو تو اس کے احکام

اس کا سبب نزول یہود کے بنو قریظہ کی عہد شکنی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے عہد کیا تھا کہ ہم آپ کے مخالفین کو مدد نہ دیں گے اور پھر غزوہ احزاب میں مشرکین کو مدد دی۔ اور بھی چند مرتبہ ایسا ہو چکا تھا ہر مرتبہ کہہ دیتے تھے کہ ہم بھول گئے پھر دوبارہ عہد کرتے اور پھر عہد شکنی کرتے اس پر ان آیتوں میں آپ کو ان سے قتال کا حکم ہوا۔

إِنَّ شَرَّ الدَّوَابِّ عِندَ اللَّهِ الَّذِينَ كَفَرُوا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿۵۵﴾ الَّذِينَ عَاهَدتَّ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنقُضُونَ عَهْدَهُمْ فِي كُلِّ مَرَّةٍ وَهُمْ لَا يَتَّقُونَ ﴿۵۶﴾ فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِم مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿۵۷﴾ وَإِمَّا تَخَافَنَّ مِن قَوْمٍ خِيَانَةً فَانبِذْ إِلَيْهِمْ عَلَىٰ سَوَاءٍ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْخَائِنِينَ ﴿۵۸﴾

**ترجمہ**: بے شک بدتر سب جانداروں میں اللہ کے نزدیک وہ ہیں جنہوں نے کفر کیا پھر وہ نہیں ایمان لاتے۔ وہ لوگ معاہدہ کیا تو نے جن سے پھر وہ توڑتے ہیں اپنے عہد کو ہر مرتبہ میں اور وہ نہیں ڈرتے۔ سو اگر تو قابو پائے ان پر لڑائی میں تو (ان کو ایسی سزا دے کہ) منتشر کر دے ان کے ذریعہ سے ان کو جو ان کے پیچھے ہیں تا کہ وہ سمجھ جائیں۔ اور اگر تو خوف کرے کسی قوم سے خیانت کا تو پھینک دے ان کی طرف (ان کا عہد اس طرح سے کہ تم اور وہ ہو جائیں) برابری پر۔ بلاشبہ اللہ نہیں پسند کرتا خیانت کرنے والوں کو۔

**تفسیر**: (بلاشبہ بدترین خلائق اللہ کے نزدیک یہ کافر لوگ ہیں) جو انجام سے بالکل بے خوف ہو کر غداری اور بدعہدی کے خوگر ہو رہے ہیں۔ جب یہ علم الٰہی میں ایسے ہیں (تو یہ ایمان نہ لائیں گے جن کی یہ کیفیت ہے کہ آپ ان سے) کئی بار (عہد لے چکے ہیں) مگر (پھر) بھی (وہ ہر بار اپنا عہد توڑ ڈالتے ہیں اور وہ) عہد شکنی سے (ڈرتے نہیں سو اگر آپ لڑائی میں ان لوگوں پر قابو

پائیں) اور یہ آپ کے ہاتھ آئیں (تو ان) پر حملہ کر کے اس (کے ذریعہ سے اور لوگوں کو جو کہ ان کے علاوہ ہیں منتشر کر دیجئے تاکہ وہ لوگ سمجھ جائیں) کہ عہد توڑنے کا یہ وبال ہوا اور ہم ایسا نہ کریں۔ یہ حکم تو اس وقت ہے کہ جب ان لوگوں نے عہد اعلانیہ توڑ دیا ہو (اور اگر) ابھی تک اعلانیہ تو نہیں توڑا لیکن (آپ کو کسی قوم سے خیانت) یعنی عہد شکنی (کا اندیشہ ہو تو) اجازت ہے کہ (آپ وہ عہد ان کو اس طرح واپس کر دیجئے) یعنی اس طرح اس عہد کے باقی نہ رہنے کی اطلاع کر دیجئے (کہ آپ اور وہ) اس اطلاع میں (برابر ہو جائیں) اور ایسی صاف اطلاع کے بغیر لڑنا خیانت ہے اور (بلاشبہ اللہ تعالیٰ خیانت کرنے والوں کو پسند نہیں کرتے)۔

**فائدہ**: یہاں لَا یُؤْمِنُوْنَ فرمانا ان لوگوں کے اعتبار سے ہے جو علم الٰہی میں عمر بھر کافر رہنے والے تھے۔

**ربط**: مسلمانوں کی طرف سے عہد واپس کرنے کا جو حکم اوپر ذکر ہوا ممکن تھا کہ کفار اس کو مسلمانوں کی سادہ لوحی خیال کر کے خوش ہوتے کہ جب ان کے یہاں خیانت اور عہد شکنی جائز نہیں تو ہم کو خبر دار اور بیدار ہونے کے بعد اپنے بچاؤ کا اور مسلمانوں کے خلاف تیاری کرنے کا پورا موقع ملے گا۔ اس کا جواب دیا کہ کتنی ہی تیاری اور انتظامات کر لو جب خدا چاہے گا کہ مسلمانوں کے ہاتھوں تم کو دنیا میں مغلوب و رسوا کرے اور دنیا و آخرت میں سزا دے تو تم کسی بھی تدبیر سے اس کو عاجز نہ کر سکو گے اور نہ ہی اس کی قدرت و تسلط کے احاطہ سے بھاگ سکو گے۔ اس مضمون سے مسلمانوں کو بھی تسلی دی کہ تم خدا پر بھروسہ کر کے اس کے احکام کو پورا کرو تو سب پر غالب رہو گے۔

وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا سَبَقُوْا ۭ اِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُوْنَ ﴿۵۹﴾

**ترجمہ**: اور نہ سمجھیں کافر لوگ کہ وہ بھاگ نکلے، یقیناً وہ عاجز نہیں کر سکتے (اللہ کو)۔

**تفسیر**: (اور کافر لوگ اپنے کو یہ خیال نہ کریں کہ وہ بچ گئے یقیناً وہ لوگ) خدا تعالیٰ کو (عاجز نہیں کر سکتے) کہ اس کے ہاتھ نہ آئیں۔ یا تو دنیا ہی میں مبتلائے عقوبت کر دے گا ورنہ آخرت میں تو یقینی ہے۔

## چوتھا حکم: سامان جنگ کی تیاری

پیچھے جو بار بار اللہ پر بھروسہ کا ذکر ہوا تو آگے بتاتے ہیں کہ خدا پر بھروسہ کرنے کا یہ مطلب نہیں کہ ضروری اسباب کو ترک کر دیں بلکہ مسلمانوں پر فرض ہے کہ جہاں تک قدرت ہو سامان جہاد فراہم کریں۔

وَاَعِدُّوْا لَهُمْ مَّا اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ قُوَّةٍ وَّمِنْ رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُوْنَ
بِهٖ عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ وَاٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ
اَللّٰهُ يَعْلَمُهُمْ ۭ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ
اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿۶۰﴾

**ترجمہ:** اور تیار رکھو کافروں (سے مقابلہ) کے لئے جو تم کر سکو قوت سے اور پلے ہوئے گھوڑوں سے۔ تم رعب جمائے رکھو اس کے ذریعہ اللہ کے دشمن پر اور اپنے دشمن پر اور دوسروں پر ان کے علاوہ۔ نہیں جانتے تم ان کو (بلکہ) اللہ جانتا ہے ان کو۔ اور جو خرچ کرو تم کچھ بھی اللہ کے رستے میں پورا دیا جائے گا تم کو اور تم نہ کئے جاؤ گے ظلم۔

**تفسیر:** (اور ان کافروں سے) مقابلہ کرنے (کے لئے جس قدر تم سے ہو سکے قوت سے) یعنی اپنے اپنے زمانے کے ہتھیار سے اور ان کے استعمال کی مشق سے اور جسمانی ورزش سے (اور پلے ہوئے گھوڑوں سے سامان درست رکھو کہ اس) سامان (کے ذریعہ سے تم) اپنا (رعب جمائے رکھو ان پر جو کہ) کفر کی وجہ سے (اللہ کے دشمن ہیں اور) تمہاری فکر میں رہنے کی وجہ سے (تمہارے دشمن ہیں) جن سے شب و روز تم کو سابقہ پڑتا رہتا ہے (اور ان کے علاوہ دوسرے کافر (وں پر بھی) رعب جمائے رکھو (جن کو تم) تعین کے ساتھ (نہیں جانتے) بلکہ (ان کو اللہ ہی جانتا ہے) جیسے روم اور ایران کے کفار وغیرہ جن سے اس وقت سابقہ نہیں پڑا مگر صحابہ کا ساز و سامان و فن سپہ گری اپنے وقت میں ان کے مقابلہ میں بھی کام آیا اور ان پر بھی رعب جما، بعض مقابل ہو کر مغلوب ہوئے بعض نے جزیہ قبول کیا کہ یہ بھی رعب کا اثر ہے (اور اللہ کی راہ میں) یعنی جہاد کے لئے (جو کچھ بھی خرچ کرو گے) جس میں وہ خرچ بھی آ گیا جو جنگی سامان درست کرنے میں کیا جائے (وہ) یعنی اس کا ثواب (تم کو) آخرت میں (پورا پورا دیا جائے گا اور تمہارے لئے) اس میں (کچھ کمی نہ ہوگی)

**فائدہ:** حدیثوں میں تیر اندازی کی مشق اور گھوڑوں کے رکھنے اور سواری سیکھنے کی بڑی فضیلت آئی ہے۔ باقی گھوڑے کی نسبت بھی نبی ﷺ نے خود فرمایا ہے **اَلْخَيْلُ مَعْقُوْدٌ فِيْ نَوَاصِيْهَا الْخَيْرُ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ** کہ قیامت کے دن تک کے لئے خدا نے اس کی پیشانی میں خیر رکھ دی ہے

## پانچواں حکم: جنگ کی تیاری کے باوجود اگر کبھی کافروں کی طرف سے صلح کی درخواست ہو تو اس کے احکام

وَاِنۡ جَنَحُوۡا لِلسَّلۡمِ فَاجۡنَحۡ لَهَا وَتَوَكَّلۡ عَلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيۡعُ الۡعَلِيۡمُ ﴿۶۱﴾ وَاِنۡ يُّرِيۡدُوۡۤا اَنۡ يَّخۡدَعُوۡكَ فَاِنَّ حَسۡبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِىۡۤ اَيَّدَكَ بِنَصۡرِهٖ وَبِالۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۶۲﴾ وَاَلَّفَ بَيۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ ؕ لَوۡ اَنۡفَقۡتَ مَا فِى الۡاَرۡضِ جَمِيۡعًا مَّاۤ اَلَّفۡتَ بَيۡنَ قُلُوۡبِهِمۡ وَلٰـكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيۡنَهُمۡ ؕ اِنَّهٗ عَزِيۡزٌ حَكِيۡمٌ ﴿۶۳﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِىُّ حَسۡبُكَ اللّٰهُ وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿۶۴﴾

**ترجمہ**: اور اگر وہ جھکیں صلح کی طرف تو تو (بھی) جھک اسی طرف اور بھروسہ کر اللہ پر، بیشک وہی ہے سننے والا جاننے والا۔ اور اگر وہ چاہیں کہ دھوکہ دیں تجھ کو تو بے شک کافی ہے تجھ کو اللہ، اسی نے تائید کی تیری اپنی مدد سے اور مسلمانوں سے اور الفت ڈالی درمیان ان کے دلوں کے، اگر خرچ کرتا تو جو کچھ زمین میں ہے سارا نہ الفت ڈال سکتا درمیان ان کے دلوں کے ولیکن اللہ نے الفت ڈالی ان کے درمیان، بیشک وہ زور آور ہے حکمت والا۔ اے نبی کافی ہے تجھ کو اللہ اور جنہوں نے پیروی کی تیری مسلمانوں میں سے۔

**تفسیر**: (اور اگر وہ) کفار (صلح کی طرف جھکیں تو آپ) کو (بھی) اجازت ہے کہ اگر اس میں مصلحت دیکھیں تو (اس طرف جھک جائیے کیونکہ جہاد سے خونریزی نہیں اعلائے کلمۃ اللہ اور رفع فساد اور کفر کی شوکت کا توڑ مقصود ہے۔ اگر خونریزی کے بغیر یہ مقصد حاصل ہو سکے تو خون بہانے کی کیا حاجت ہے (اور) اگر باوجود مصلحت کے یہ احتمال ہو کہ یہ کہیں ان کی چال نہ ہو تو (اللہ پر بھروسہ رکھئے) ایسے احتمالوں سے اندیشہ نہ کیجئے (بلاشبہ وہ خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے) ان کے اقوال اور احوال کو سنتا جانتا ہے ان کا خود انتظام کر دے گا (اور اگر) واقع میں وہ احتمال صحیح ہو اور (وہ لوگ) سچ مچ صلح سے (آپ کو دھوکا دینا چاہیں) اور بظاہر صلح کر کے دغا بازی کرنا چاہیں (تو اللہ تعالیٰ آپ) کی مدد اور حفاظت کرنے (کے لئے کافی ہیں) جیسا کہ اس کے قبل بھی آپ کی کفایت فرماتے تھے چنانچہ (وہی ہے جس نے آپ کو اپنی) غیبی (امداد) یعنی فرشتوں (سے اور) ظاہری امداد یعنی (مسلمانوں سے قوت دی)۔

(اور) مسلمانوں کو ذریعہ امداد بنانے کے لئے (ان کے قلوب میں اتفاق پیدا کر دیا) کیونکہ یہ ظاہر ہے کہ اگر باہم اتفاق نہ ہو تو کوئی بھی کام خواہ وہ دین کی نصرت ہی ہو مل کر نہیں کر سکتے۔ جب کہ

اسلام سے پہلے ان میں خصوصاً مدینہ کے دو قبیلوں اوس اور خزرج میں حب تفوق اور باہمی بغض و عداوت کی وجہ سے اتفاق ایسا دشوار تھا کہ (اگر آپ) باوجودیکہ عقل و تدبیر بھی کامل رکھتے ہیں اور سامان بھی اس کے لئے آپ کے پاس کافی ہوتا یہاں تک کہ (دنیا بھر کا مال) اس کام کے لئے (خرچ کرتے تب بھی ان کے قلوب میں اتفاق پیدا نہ کر سکتے لیکن) یہ (اللہ ہی) کا کام تھا کہ اس (نے) ان میں سے ہر ایک میں معرفت الٰہی اور حب نبوی کی روح پھونک کر اور توحید و سنت کی شیفتگی پیدا کر کے (ان میں باہم اتفاق پیدا کر دیا بیشک وہ زبردست ہیں) کہ جو چاہیں اپنی قدرت سے کر دیں اور (حکمت والے ہیں) کہ جس طریقے سے مناسب جانیں اس کام کو کر دیں اور جب اللہ تعالیٰ کا اپنی غیبی امداد اور مؤمنین سے آپ کی نصرت فرمانا معلوم ہو گیا تو (اے نبی) اس سے ثابت ہو گیا کہ (آپ کے لئے حقیقت میں (اللہ کافی ہے اور جن مؤمنین نے آپ کا اتباع کیا ہے) ظاہراً (وہ کافی ہیں)۔

چھٹا حکم: کافر اگر مسلمانوں سے دوگنے تک ہوں تو مسلمانوں کو مقابلہ سے بھاگنا جائز نہیں۔

يَاَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى الْقِتَالِ ۚ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ يَغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ يَّغْلِبُوْٓا اَلْفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ ﴿٦٥﴾ اَلْئٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ۚ فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ اَلْفٌ يَّغْلِبُوْٓا اَلْفَيْنِ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۗ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿٦٦﴾

**ترجمہ**: اے نبی ابھار مسلمانوں کو لڑائی پر۔ اگر ہوں تم میں سے بیس شخص ثابت قدم رہنے والے تو غالب ہوں گے دو سو پر، اور اگر ہوں تم میں سے سو شخص تو غالب ہوں گے ہزار پر کافروں میں سے اس وجہ سے کہ وہ لوگ سمجھ نہیں رکھتے۔ اب ہلکا کر دیا (بوجھ) اللہ نے تم سے اور جانا کہ تم میں کمزوری ہے، سو اگر ہوں تم میں سے سو شخص ثابت قدم رہنے والے تو غالب ہوں گے دو سو پر اور اگر ہوں تم میں سے ہزار تو غالب ہوں گے دو ہزار پر اللہ کے حکم سے، اور اللہ ساتھ ہے ثابت قدم رہنے والوں کے۔

**تفسیر**: (اے پیغمبر) صلی اللہ علیہ وسلم (آپ مؤمنین کو جہاد کی ترغیب دیجئے) اور اس کے متعلق یہ

قانون سنا دیجئے کہ (اگر تم میں بیس آدمی ثابت قدم رہنے والے ہوں گے تو) اپنے سے دس گنا عدد پر یعنی (دوسو پر غالب آ جائیں گے اور) اسی طرح (اگر تم میں سو آدمی ہوں گے تو ہزار کفار پر غالب آ جائیں گے اس وجہ سے کہ وہ ایسے لوگ ہیں جو) دین کو (کچھ نہیں سمجھتے) اور اس وجہ سے کفر پر مصر ہیں اور اس سبب سے ان کو غیبی امداد نہیں پہنچتی اور یوں وہ مغلوب ہو جاتے ہیں پس تم پر واجب ہے کہ اپنے سے دس گنا کے مقابلہ سے بھی پسپا نہ ہو۔ پہلے یہ حکم نازل ہوا تھا جب صحابہؓ پر شاق ہوا تو نبی ﷺ سے عرض کیا۔ ایک مدت کے بعد یہ دوسری آیت جس سے وہ پہلا حکم منسوخ ہو گیا نازل ہوئی یعنی (اب اللہ تعالیٰ نے تم پر تخفیف کر دی اور معلوم کر لیا کہ تم میں ہمت کی کمی ہے سو) یہ حکم دیا جاتا ہے کہ (اگر تم میں سو آدمی ثابت قدم رہنے والے ہوں گے تو) اپنے سے دو گنا عدد پر یعنی (دوسو پر غالب آ جائیں گے اور) اسی طرح (اگر تم میں ہزار ہوں گے تو دو ہزار پر اللہ کے حکم سے غالب آ جائیں گے اور) ہم نے جو صابر کی قید لگائی تو اس لئے کہ (اللہ تعالیٰ صابرین) یعنی جو دل اور قدم سے ثابت رہیں ان (کے ساتھ ہیں) یعنی ان کی مدد کرتے ہیں۔

**فائدہ: 1-** اگرچہ یہاں الفاظ خبر کے ہیں کہ اتنے آدمیوں پر اتنے غالب آ جائیں گے لیکن مقصود خبر نہیں بلکہ انشاء اور امر ہے یعنی ثابت قدم رہو غرض ثابت قدمی واجب ہے اور فرار حرام ہے اور خبر سے تعبیر کرنے میں مبالغہ و تاکید مراد ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ جیسے غلبہ کی خبر یقینی ہونے پر ثابت قدمی واجب ہے اسی طرح اب جب کہ ایک اور دو کی نسبت ہے ثابت قدمی واجب ہے۔

2- ضعف کی وجہ یہ ہے کہ یہ انسانی طبیعت کا خاصہ ہے کہ جب کام کرنے والے کم ہوتے ہیں اور کام ضروری سمجھا جاتا ہے تو اس وقت زیادہ ہمت ہوتی ہے ہر شخص جانتا ہے کہ میرے کرنے سے ہی ہوگا اور جب کام کرنے والے بڑھ جاتے ہیں تو بہت سے لوگوں کو خیال ہوتا ہے کہ صرف مجھ پر تو منحصر نہیں اور بھی تو کام کرنے والے ہیں اس لئے جوش میں کمی آ جاتی ہے۔ اسی لئے ابتدائے اسلام میں مثلاً بدر میں ہمت کی حالت اور تھی اور جب مسلمانوں کی تعداد میں اضافہ ہوا تو طبیعت اور ہمت کا رنگ بدل گیا۔ یہ ایک امر طبعی ہے لہٰذا صحابہ پر یہ شبہ نہیں ہو سکتا کہ ان کے باطنی اوصاف و کمالات تو روزانہ روبہ ترقی تھے جب کہ اس حکم سے انحطاط کا شبہ ہوتا ہے۔

2- مسلمان اگر کبھی دو گنے سے زیادہ پر حملہ کر دیں تو یہ منع نہیں بلکہ اس میں اور زیادہ اجر ہے۔ غزوہ موتہ میں تین ہزار مسلمان دو لاکھ کے مقابلہ میں ڈٹے رہے۔

ساتواں حکم: **جنگی قیدیوں کا جنگ بدر کے قیدیوں کے ضمن میں حکم بیان فرماتے**

ہیں اور ان سے فدیہ لینے کی حیثیت بھی بیان فرماتے ہیں۔

اس کا قصہ یوں پیش آیا کہ جنگ بدر کے قیدیوں کے بارے میں مسلمانوں کے سامنے دو صورتیں تھیں (1) قتل کر دینا (2) فدیہ لے کر چھوڑ دینا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس معاملہ میں صحابہ سے مشورہ کیا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے کہا کہ یا رسول اللہ یہ سب قیدی اپنے ہی عزیز و اقارب ہیں بہتر ہے کہ فدیہ لے کر چھوڑ دیا جائے۔ اس نرم سلوک اور احسان کے بعد ممکن ہے کچھ لوگ مسلمان ہو کر وہ خود اور ان کی اولاد ہمارے دست و بازو بنیں اور جو مال فدیہ میں ہاتھ آئے اس سے جہاد وغیرہ دینی کاموں میں سہارا ہو۔ نبی ﷺ کا میلان بھی فطری رحمدلی اور شفقت وصلہ رحمی کی وجہ سے اسی رائے کی طرف تھا۔ بلکہ صحابہ کی عام رائے اسی جانب تھی۔ بہت سے تو ان وجوہ کی بنا پر جو حضرت ابوبکر نے بیان فرمائیں اور بعض لوگ محض مالی فائدہ کو دیکھتے ہوئے اس رائے سے متفق تھے۔ حضرت عمر اور حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہما نے اس سے اختلاف کیا۔ حضرت عمر نے کہا یا رسول اللہ یہ قیدی کفر کے امام اور مشرکین کے سردار ہیں ان کو ختم کر دیا جائے تو کفر و شرک کا سر ٹوٹ جائے گا، تمام مشرکین پر ہیبت طاری ہو جائے گی، آئندہ مسلمانوں کو ستانے اور خدا کے راستہ سے روکنے کا حوصلہ نہ رہے گا، اور خدا کے سامنے مشرکین سے ہماری انتہائی نفرت و بغض اور کامل بیزاری کا اظہار ہو جائے گا کہ ہم نے خدا کے معاملہ میں اپنی قرابتوں اور مالی فوائد کی کچھ پرواہ نہیں کی۔ اس لئے مناسب ہے کہ ان قیدیوں میں جو کوئی ہم میں سے کسی کا عزیز و قریب ہو وہ اسے اپنے ہاتھ سے قتل کرے۔ غرض بحث کے بعد حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے مشورہ پر عمل ہوا کیونکہ اسی طرف کثرت رائے بھی تھی اور خود نبی ﷺ طبعی نرمی کی وجہ سے اسی طرح مائل تھے اور ویسے بھی اخلاقی اور کلی حیثیت سے عام حالات میں وہی رائے درست معلوم ہوتی تھی۔

لیکن اسلام اس وقت جن حالات میں سے گزر رہا تھا ان پر نظر کرتے ہوئے وقتی مصلحتوں کا تقاضا یہ تھا کہ کفار کے ساتھ کمر توڑ کارروائی کی جائے تاکہ یہ دوبارہ کھڑے ہی نہ ہوسکیں۔ ظالم مشرکوں پر ایک مرتبہ رعب اور ہیبت بٹھا دینے کے بعد نرم خوئی اور صلہ رحمی کے استعمال کے لئے آئندہ بہت مواقع مل جاتے۔ غرض نرمی اختیار کرنے کا یہ نتیجہ نکلا کہ مشرکین اپنی قوت اکٹھی کر کے اگلے ہی سال جنگ احد کے لئے آدھمکے اور مسلمانوں کا اس میں بڑا نقصان ہوا۔

جس رائے پر عمل ہوا اگرچہ وہ فی نفسہ غلط نہیں تھی لیکن وقت کے اصل تقاضوں کے مطابق بھی نہ تھی۔ اس لئے اگرچہ مسلمانوں کو وہ رائے ترک کرنے کا حکم تو نہیں دیا لیکن اللہ تعالیٰ نے غیر اولی رائے اختیار کرنے پر عتاب فرمایا۔ لیکن ایک تو اس وجہ سے کہ اہل بدر کی سب اگلی و پچھلی خطاؤں د

معاف کیا جا چکا تھا اور دوسرے یہ خطا بھی اجتہادی تھی اس لئے سزا نہیں دی۔ یہ ایسے ہی ہے جیسے کوئی شخص دکاندار ہو۔ اس کا لڑکا بھی دکان پر بیٹھتا ہو۔ باپ دیکھتا ہے کہ چھوٹے چھوٹے گاہک بھی ہیں اور ایک گاہک ایسا بھی ہے جو شکل وصورت سے بڑی اسامی نظر آتا ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ ہزاروں کا سودا لے گا۔ لڑکا چھوٹے گاہکوں پر زیادہ وقت دیتا ہے اور بڑے گاہک کی طرف التفات ہی نہیں کرتا جس کی وجہ سے بڑا گاہک وہاں سے چلا جاتا ہے۔ باپ کو لڑکے کی اس حرکت پر سخت غصہ آتا ہے اور کہتا ہے کہ اگر چہ چھوٹے گاہکوں کو دیکھنا غلط نہیں ہے لیکن وقت کی مصلحت کو نظر انداز کرنے پر تمہیں یہ سخت سزا ہونی چاہئے۔ البتہ تمہاری وفاداری اور محنت وقربانی کو دیکھ کر سزا چھوڑتا ہوں۔

اور جن لوگوں نے زیادہ تر مالی فوائد پر نظر کر کے اس رائے سے اتفاق کیا تھا ان کو صاف طور پر تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا سے خطاب کیا گیا۔

مَا كَانَ لِنَبِيٍّ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗٓ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِى الْاَرْضِ ۭ تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ڰ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ۭ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۶۷﴾ لَوْلَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ فِيْمَآ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۶۸﴾

**ترجمہ**: نہیں ہے (لائق) نبی کے لئے کہ ہوں اس کے قیدی یہاں تک کہ خوب خونریزی کرلے زمین میں۔ تم چاہتے ہو اسباب دنیا کا اور اللہ چاہتا ہے آخرت کو۔ اور اللہ زور آور حکمت والا ہے۔ اگر نہ ہوتی لکھی ہوئی بات اللہ کی جانب سے جو پہلے ہو چکی تو ضرور پہنچتا تم کو اس میں جو تم نے اختیار کیا عذاب بڑا۔

**تفسیر**: اے مسلمانو! تم نے نبی ﷺ کو جو ان قیدیوں سے کچھ لے کر چھوڑ دینے کا مشورہ دیا یہ بے جا تھا کیونکہ (نبی کی شان کے لائق نہیں کہ ان کے قیدی باقی رہیں) بلکہ وہ تو قتل کر دیئے جائیں (جب تک کہ وہ) نبی (زمین میں اچھی طرح) کفار کی (خونریزی نہ کرلیں) کیونکہ جہاد کی مشروعیت سے اصلی غرض دفع فساد ہے اور اس حد تک خونریزی کے بغیر کہ جس میں کفار کی شوکت بالکل ٹوٹ جائے دفع فساد ممکن نہیں لہٰذا اس مرحلہ سے پہلے قیدیوں کو زندہ چھوڑ دینا آپ کی شان اصلاح کے مناسب نہیں۔ البتہ جب ایسا مرحلہ حاصل ہو جائے پھر قتل ضروری نہیں بلکہ اور صورتیں بھی مشروع ہیں۔ پس اے مسلمانو تم نے اس موقع پر ایسی نامناسب رائے نبی ﷺ کو کیوں دی (تم تو

دنیا کا مال و اسباب چاہتے ہو) اس لئے فدیہ کی رائے دی (اور اللہ تعالیٰ آخرت) کی مصلحت (کو چاہتے ہیں) اور وہ اس میں ہے کہ کفار مغلوب ہو جائیں اور آزادی سے اسلام کا نور و ہدایت پھیلے اور بے روک ٹوک لوگ بکثرت مسلمان ہوں اور نجات پائیں (اور اللہ تعالیٰ بڑے زبردست ہیں) اور وہ تم کو فوراً کفار پر غالب کر سکتے تھے اور فتوحات کی کثرت سے تم کو مالدار کر سکتے تھے لیکن (وہ بڑی حکمت والے ہیں) اور ان کی حکمت ہی کے تقاضے سے اس میں دیر ہوتی ہے۔ لیکن جو فعل تم سے واقع ہوا ہے وہ ایسا ناپسندیدہ ہے کہ (اگر خدا تعالیٰ کا ایک نوشتہ مقدر نہ ہو چکتا) وہ یہ کہ مجتہد کو اس کی اجتہادی خطا پر عذاب نہیں ہوگا (تو جو امر تم نے اختیار کیا ہے اس کے بارے میں تم پر کوئی بڑی سزا واقع ہوتی)۔

آٹھواں حکم: پچھلے عتاب اور تہدید سے مسلمان ڈر گئے کہ قیدیوں کے فدیہ میں جو مال لیا ہے اسے اب ہاتھ نہیں لگانا چاہئے۔ آگے تسلی فرمادی کہ وہ اللہ کی عطا ہے اور اس میں کوئی خرابی نہیں ہے خوشی سے کھاؤ ہاں مال وغیرہ کو اتنی اہمیت دینا نہیں چاہئے کہ بلند مقاصد اور مصالح کلیہ نظر انداز ہو جائیں۔

فَكُلُوا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا طَيِّبًا ۖ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ ۚ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٦٩﴾

**ترجمہ**: سو کھاؤ اس میں سے جو غنیمت میں حاصل کیا تم نے حلال پاک اور ڈرتے رہو اللہ سے۔ بے شک اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔

**تفسیر**: (سو جو کچھ تم نے) ان سے فدیہ میں (لیا ہے اس کو حلال پاک سمجھ کر کھاؤ اور اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہو) کہ آئندہ ہر طرح کی احتیاط رکھو (بیشک اللہ تعالیٰ بڑے بخشنے والے بڑی رحمت والے ہیں) کہ تمہارا گناہ بھی معاف کر دیا یہ مغفرت ہے اور فدیہ بھی حلال کر دیا یہ رحمت ہے۔

**ربط**: بعض قیدی فدیہ دینے کے بعد مسلمان ہو گئے تھے جیسے حضرت عباس رضی اللہ عنہ وغیرہ۔ انہوں نے آپ سے فدیہ دینے کی وجہ سے مفلس ہو جانے کی شکایت کی اس پر اگلی آیت نازل ہوئی۔

يٰۤاَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِّمَنْ فِيْۤ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰۤى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا يُّؤْتِكُمْ خَيْرًا مِّمَّاۤ اُخِذَ مِنْكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۗ وَاللّٰهُ

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ وَاِنْ يُّرِيْدُوْا خِيَانَتَكَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ فَاَمْكَنَ مِنْهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝

**ترجمہ**: اے نبی کہہ دے ان سے جو تمہارے ہاتھوں میں ہیں قیدی اگر جانے گا اللہ تمہارے دلوں میں کچھ نیکی تو دے گا تم کو بہتر اس سے جو لیا گیا تم سے اور بخش دے گا تم کو اور اللہ ہے بخشنے والا رحم کرنے والا۔ اور اگر وہ چاہیں گے خیانت کرنا تجھ سے سو وہ خیانت کر چکے ہیں اللہ سے اس سے پہلے پھر اس نے پکڑوا دیا ان کو اور اللہ خوب جاننے والا حکمت والا ہے۔

**تفسیر**: (اے پیغمبر آپ کے قبضہ میں جو قیدی ہیں) ان میں جو مسلمان ہو گئے ہیں (آپ ان سے فرما دیجئے کہ اگر اللہ تعالیٰ کو تمہارے قلب میں ایمان معلوم ہوگا) یعنی اگر تم دل سے مسلمان ہوئے ہو، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا علم تو واقع کے مطابق ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ مسلمان اسی کو جانیں گے جو واقع میں مسلمان ہوگا اور جو شخص غیر مسلم ہوگا اس کو غیر مسلم ہی جانیں گے۔ پس اگر تم دل سے مسلمان ہو گے (تو جو کچھ تم سے) فدیہ میں (لیا گیا ہے) دنیا میں (اس سے بہتر تم کو دے دے گا اور) آخرت میں (تم کو بخش دے گا اور اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت والے ہیں) اس لئے تم کو بخش دیں گے اور (بڑی رحمت والے ہیں) اس لئے تم کو نعم البدل دیں گے (اور اگر) بالفرض (یہ لوگ) صدق دل سے مسلمان نہ ہوئے ہوں بلکہ اپنے اظہار اسلام سے محض آپ کو دھوکا ہی دینا چاہیں اور دل میں (آپ کے ساتھ خیانت کرنے کا) یعنی عہد توڑ کے مخالفت و مقابلہ کا (ارادہ رکھتے ہوں تو) کچھ فکر نہ کیجئے اللہ تعالیٰ ان کو پھر آپ کے ہاتھوں میں گرفتار کرا دے گا جیسا (اس سے پہلے انہوں نے اللہ کے ساتھ خیانت کی تھی) کہ فطری عہد الست کے خلاف کفر و شرک کو اختیار کیا اور آپ کی مخالفت کی اور آپ سے مقابلہ کیا (پھر اللہ نے ان کو) آپ کے ہاتھوں میں (گرفتار کرا دیا اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والے ہیں) کہ کون خیانت کرنے والا ہے اور (بڑی حکمت والے ہیں) اس لئے ایسی صورتیں پیدا کر دیتے ہیں جن سے خیانت کرنے والا مغلوب ہو جائے۔

**فائدہ**: اِنْ یُّرِیْدُوْا خِیَانَتَکَ (اگر وہ آپ کے ساتھ خیانت کا ارادہ کریں) سے کوئی یہ نہ سمجھے کہ مسلمان ہونے والے قیدیوں کا ایمان مشکوک تھا بلکہ یہاں جملہ شرطیہ سے مقصود خیانت پر اَمْکَنَ مِنْھُمْ یعنی گرفتار کرا دینے کو بطور نتیجہ بتانا ہے یعنی اللہ تعالیٰ کو ان پر خوب قدرت ہے۔ یہ اس لئے بتایا تا کہ آپ کو تسلی ہو جائے۔

نواں حکم: جنگ بدر کے قیدیوں میں بعض ایسے تھے جو دل سے مسلمان تھے مگر نبی ﷺ کے ساتھ ہجرت نہ کر سکے اور مجبوری سے کفار کے ساتھ ہو کر بدر میں آئے۔ یہاں یہ بتلانا ہے کہ ان مسلمانوں کا کیا حکم ہے۔ اس کا حاصل یہ ہے کہ جتنے مسلمان نبی ﷺ کے ساتھ حاضر ہیں خواہ وہ مہاجرین ہوں یا انصار ہوں ان سب کی صلح و جنگ ایک ہے ان میں سے کسی ایک کا موافق سب کا موافق اور کسی ایک کا مخالف سب کا مخالف ہے اور آغاز ہجرت میں مہاجرین اور انصار کے درمیان رشتہ مواخات قائم کیا تھا اس کے لحاظ سے کچھ عرصہ تک ایک دوسرے کے ترکہ کا وارث بھی ہوتا تھا۔

ان کے برخلاف جو مسلمان اپنے ملک میں رہے جہاں کافروں کا زور اور تسلط ہو یعنی دارالحرب میں رہے وہاں سے ہجرت نہ کی ان کے احکام یہ ہیں کہ:

(1) ان کی صلح و جنگ میں دارالاسلام کے رہنے والے مسلمان شریک نہیں۔ اگر دارالحرب لے مسلمانوں نے کافروں کی کسی جماعت سے صلح کا معاہدہ کیا تو دارالاسلام کے آزاد مسلمان اس معاہدہ کے پابند نہیں ہو سکتے بلکہ ان سے اگر مصلحت ہو تو جنگ کر سکتے ہیں۔

(2) ہاں اگر دارالحرب کے مسلمان کسی دینی معاملہ میں آزاد مسلمانوں سے مدد طلب کریں تو ان کو جہاں تک ہو سکے مدد کرنا ضروری ہے۔

(3) مگر کافروں کی جس جماعت سے آزاد یعنی دارالاسلام کے مسلمانوں کا معاہدہ ہو چکا ہو اس کے مقابلہ میں معاہدہ کی مدت تک دارالحرب کے مسلمانوں کی امداد نہیں کی جا سکتی۔

(4) مہاجرین و انصار کے درمیان باہمی وراثت کا جو سلسلہ قائم کیا گیا ہے اس میں بھی دارالحرب کے مسلمان شامل نہیں۔



اِنَّ الَّذِيْنَ

اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۭ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا مَا لَكُمْ مِّنْ وَّلَايَتِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا ۚ وَاِنِ اسْتَنْصَرُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ اِلَّا عَلٰى قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ ۭ وَاللّٰهُ بِمَا

ٹھہری رہے۔ سب سے بڑی فکر یہ تھی کہ اگر اسی حالت میں موت آ گئی تو حضورؐ میرا جنازہ نہ پڑھیں گے اور بالفرض ان دنوں میں آپ کی وفات ہوگئی تو مسلمان میری ساتھ موجودہ روش کو ہمیشہ رکھیں گے اور میری میت کے بھی قریب کوئی نہ آئے گا۔ غرض پچاس دن اس حالت میں گذرے کہ خدا کی زمین باوجود فراخی کے مجھ پر تنگ تھی بلکہ عرصہ حیات تنگ ہو گیا تھا۔ زندگی موت سے زیادہ سخت معلوم ہوتی تھی۔ آخر یہ آیت نازل ہوئی جس میں توبہ کی قبولیت کی بشارت دی گئی۔

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ فِيْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ قُلُوْبُ فَرِيْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۷﴾ وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا ؕ حَتّٰۤى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ اَنْفُسُهُمْ وَظَنُّوْۤا اَنْ لَّا مَلْجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّاۤ اِلَيْهِ ؕ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوْبُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۱۸﴾ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۱۱۹﴾

**ترجمہ**: توجہ فرمائی اللہ نے نبی پر اور مہاجرین اور انصار پر جنہوں نے پیروی کی نبی کی مشکل کی گھڑی میں اس کے بعد کہ قریب تھا کہ پھر جائیں دل بعضوں کے ان میں سے پھر توجہ فرمائی ان پر بیشک وہ ان پر مہربان ہے رحم کرنے والا اور ان تین شخصوں پر جو پیچھے رکھے گئے۔ یہاں تک کہ جب تنگ ہوگئی ان پر زمین باوجود کشادہ ہونے کے اور تنگ ہوگئیں ان پر ان کی جانیں اور سمجھے کہ نہیں کوئی پناہ اللہ سے مگر اسی کی طرف، پھر توجہ فرمائی ان پر تا کہ وہ پھر آئیں، بیشک اللہ ہی ہے بہت توجہ کرنے والا رحم والا۔ اے ایمان والو ڈرتے رہو اللہ سے اور رہو ساتھ سچوں کے۔

**تفسیر**: (اللہ تعالیٰ نے پیغمبر) ﷺ (کے حال پر توجہ فرمائی) کہ آپ کو نبوت اور امامت جہاد اور تمام خوبیاں عطا فرمائیں (اور مہاجرین اور انصار کے حال پر بھی) توجہ فرمائی کہ ان کو ایسی مشقت والے جہاد میں سیدھے رستہ پر قائم رکھا اور (جنہوں نے ایسی تنگی کے وقت میں پیغمبر کا ساتھ دیا، بعد اس کے کہ ان میں سے ایک گروہ کے دلوں میں تزلزل ہو چلا تھا) اور جہاد میں جانے سے

ہمت ہارنے کو تھے مگر (پھر اللہ نے ان) گروہ (کے حال پر توجہ فرمائی) کہ ان کو سنبھال لیا اور آخر ساتھ ہو ہی لئے پس (بلاشبہ اللہ تعالیٰ سب پر بہت ہی شفیق مہربان ہے) کہ اپنی مہربانی سے ہر ایک کے حال پر کس کس طرح توجہ فرمائی (اور ان تین شخصوں کے حال پر بھی) توجہ فرمائی (جن کا معاملہ ملتوی چھوڑ دیا گیا تھا یہاں تک کہ جب) ان کی پریشانی کی یہ نوبت پہنچی کہ (زمین باوجود اپنی) اتنی بڑی (فراخی کے ان پر تنگ ہوگئی اور وہ خود اپنی جان سے تنگ آ گئے اور انہوں نے سمجھ لیا کہ خدا) کی گرفت (سے کہیں پناہ نہیں مل سکتی سوائے اس کے کہ اسی کی طرف رجوع کیا جائے) اس وقت وہ خاص توجہ کے قابل ہوئے (پھر ان کے حال پر) بھی خاص (توجہ فرمائی تاکہ وہ آئندہ بھی) مصیبت و معصیت کے ایسے مواقع میں اللہ کی طرف (رجوع رہا کریں بے شک اللہ تعالیٰ بہت توجہ فرمانے والے بڑے رحم کرنے والے ہیں) چونکہ یہ مقبولیت اور مدح تقوی اور صدق اور اخلاص کی بدولت ہے اس لئے آگے انہی پر قائم رہنے کی تاکید ہے کہ (اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور) عمل میں (سچوں کے ساتھ رہو) یعنی جو نیت اور بات میں سچے ہیں ان کی راہ چلو۔

**فائدہ**: (1) اس غزوہ کے زمانہ کو ساعت عسرت اس لئے فرمایا کہ سخت گرمی کا وقت تھا سفر لمبا تھا اور مقابلہ تربیت یافتہ فوج سے تھا۔ سواری کی بہت کمی تھی کھانے پینے کے سامان کی کمی اس حد تک تھی کہ ایک ایک چھوارا دو دو شخصوں میں پورے دن کے لئے تقسیم ہوتا تھا۔ بعض دفعہ ایک ایک چھوارے کو باری باری کئی کئی آدمی چوستے تھے۔ سواری کے اونٹ ذبح کرنے پڑے ان کی آلائش کو نچوڑ کر پینا پڑا۔

(2) خلاف شرع کوئی کام کرنے پر کسی شخص کو یہ سزا دینا کہ اس سے سلام و کلام ترک کر دیا جائے جائز ہے۔ اور حدیثوں میں تین دن سے زیادہ ترک کلام کی جو ممانعت آئی ہے اس سے مراد وہ ہے جس کا سبب کوئی دنیوی رنجش ہو۔

**ربط**: جیسے ذکر ہوا جب اللہ تعالیٰ اتنی توجہ اور عنایت فرماتے ہیں اور اپنی راہ میں کسی بھی قربانی کی بے قدری نہیں کرتے تو پھر کسی سچے مسلمان کے لئے کب روا ہے کہ وہ اللہ اور اس کے رسول سے یہ بے اعتنائی برتے کہ رسول کے ساتھ جہاد پر نہ نکلے اور ان کی جان پر اپنی جان کو ترجیح دے۔

مَاكَانَ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ اَنْ يَّتَخَلَّفُوْا

عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ وَلَا يَرْغَبُوْا بِاَنْفُسِهِمْ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ ذٰلِكَ

بِاَنَّهُمْ لَا يُصِيْبُهُمْ ظَمَاٌ وَّلَا نَصَبٌ وَّلَا مَخْمَصَةٌ فِيْ سَبِيْلِ

اللّٰہِ وَلَا یَطَـُٔوْنَ مَوْطِئًا یَّغِیْظُ الْکُفَّارَ وَلَا یَنَالُوْنَ مِنْ عَدُوٍّ نَّیْلًا اِلَّا کُتِبَ لَھُمْ بِہٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ؕ اِنَّ اللّٰہَ لَا یُضِیْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِیْنَ ﴿۱۲۰﴾ وَلَا یُنْفِقُوْنَ نَفَقَۃً صَغِیْرَۃً وَّلَا کَبِیْرَۃً وَّلَا یَقْطَعُوْنَ وَادِیًا اِلَّا کُتِبَ لَھُمْ لِیَجْزِیَھُمُ اللّٰہُ اَحْسَنَ مَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۱﴾

**ترجمہ**: نہیں تھا (لائق) واسطے اہل مدینہ کے اور جو ان کے گرد ہیں دیہاتی کہ پیچھے رہیں اللہ کے رسول سے اور نہ (ہی) یہ (لائق ہے) کہ رغبت کریں اپنی جانوں میں اس (رسول) کی جان کو چھوڑ کر۔ یہ اس وجہ سے کہ نہیں پہنچتی (رسول کے ساتھ نکلنے والے) ان مسلمانوں کو پیاس اور نہ محنت اور نہ بھوک اللہ کی راہ میں اور نہیں (قدموں تلے) روندتے ایسا روندنا جو غیظ میں لائے کافروں کو اور نہیں لیتے دشمن سے کچھ لینا مگر لکھا جاتا ہے ان کے لئے اس کے سبب نیک عمل۔ بے شک اللہ نہیں ضائع کرتا اجر نیکوکاروں کا۔ اور نہیں خرچ کرتے کوئی خرچ چھوٹا اور نہ بڑا اور نہیں قطع کرتے کوئی میدان مگر لکھا جاتا ہے ان کے واسطے تاکہ بدلہ دے ان کو اللہ بہتر اس کام کا جو وہ کرتے تھے۔

**تفسیر**: (مدینہ کے رہنے والوں کو اور جو دیہاتی ان کے گرد و پیش میں) رہتے (ہیں انکو یہ زیبا نہ تھا کہ رسول اللہ) ﷺ (کا ساتھ نہ دیں اور نہ یہ) زیبا تھا (کہ اپنی جان کو ان کی جان سے عزیز سمجھیں) کہ آپ تو تکلیفیں سہیں اور یہ آرام سے بیٹھے رہیں، بلکہ آپ ﷺ کے ہمراہ جانا ضروری تھا اور (یہ) ساتھ جانے کا ضروری ہونا (اس سبب سے) بھی (ہے کہ) جو لوگ ساتھ گئے تھے جہاں ان کی جانب سے محبت رسول کے حق کی ادائیگی ہوئی وہیں ان کو بات بات پر ثواب حاصل ہوا۔ چنانچہ (ان کو اللہ کی راہ) یعنی جہاد (میں جو پیاس لگی اور جو ماندگی پہنچی اور جو بھوک لگی اور جو چلنا چلے جو کفار کے لئے موجب غیظ ہوا ہو اور دشمنوں کی جو کچھ خبر لی ان سب پر ان کے نام ایک ایک نیک کام لکھا گیا) اور اس کے باوجود کہ ان میں اپنے بعض افعال اختیاری نہیں ہیں مگر مقبولیت و محبوبیت کی وجہ سے امور اضطراریہ بھی مثال اعمال اختیاریہ کے موجب ثواب قرار دیئے گئے، اور ایسا ہی ہونا چاہئے تھا کیونکہ (یقیناً اللہ تعالیٰ مخلصین کا اجر ضائع نہیں کرتے اور) نیز (جو کچھ چھوٹا یا بڑا انہوں نے خرچ کیا اور جتنے میدان ان کو طے کرنے پڑے یہ سب بھی ان کے نام) نیکیوں میں (لکھا گیا تاکہ اللہ تعالیٰ ان کو ان

کے ) ان سب ( کاموں کا اچھے سے اچھا بدلہ دے ) کیونکہ جب ثواب لکھا گیا تو بدلہ ملے گا۔ تو اگر یہ پیچھے رہ جانے والے بھی اخلاص کے ساتھ رسول کے ساتھ نکلتے تو ان کو بھی یہ سب کچھ حاصل ہوتا۔

**ربط**: پیچھے جہاد میں نکلنے کی فضیلت اور نہ نکلنے پر ملامت کا مضمون بڑی تفصیل سے بیان ہوا۔ ممکن تھا کوئی یہ سمجھ بیٹھے کہ ہمیشہ ہر جہاد میں تمام مسلمانوں پر نکلنا فرض عین ہے۔ اس آیت میں فرما دیا کہ نہ ہمیشہ یہ ضروری ہے، نہ مصلحت ہے کہ سب مسلمان نکل جائیں بلکہ ضرورت کے بقدر نکلیں اور باقی دوسری ضرورتوں میں مشغول ہوں۔ تبوک میں جو سب کے ذمہ فرض تھا وہ اس وجہ سے کہ حالات کے تقاضے کے تحت نبی ﷺ نے سب کو نکلنے کا حکم دیا تھا۔ غرض جہاد فی نفسہ فرض کفایہ ہے مگر جب ضرورت کی وجہ سے حاکم کا حکم ہو تو ہر شخص پر فرض عین ہو گا۔

وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُونَ لِيَنفِرُوا كَافَّةً ۚ فَلَوْلَا نَفَرَ مِن كُلِّ فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَائِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوا فِي الدِّينِ وَلِيُنذِرُوا قَوْمَهُمْ إِذَا رَجَعُوا إِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُونَ ﴿١٢٢﴾ ع

**ترجمہ**: اور نہیں مسلمان کہ کوچ کریں سارے۔ سو کیوں نہ نکلا ہر فرقہ سے مسلمانوں کے ایک حصہ تاکہ سمجھ پیدا کریں دین میں اور تاکہ ڈرائیں اپنی قوم کو جب کہ لوٹ کر آئیں ان کی طرف تاکہ وہ بچتے رہیں۔

**تفسیر**: (اور) ہمیشہ کے لئے (مسلمانوں کو یہ) بھی (نہ چاہئے کہ) جہاد کے واسطے (سب کے سب) ہی (نکل کھڑے ہوں) کہ اس میں دوسری اسلامی ضروریات معطل ہوتی ہیں (سو ایسا کیوں نہ کیا جائے کہ ان کی ہر ہر بڑی جماعت میں سے ایک ایک چھوٹی جماعت) جہاد میں (جایا کرے) اور کچھ اپنے وطن میں رہ جایا کریں (تاکہ باقیماندہ لوگ) رسول اللہ ﷺ کے وقت میں آپ سے اور آپ کے بعد علماء شہر سے (دین کی سمجھ بوجھ حاصل کرتے رہیں اور تاکہ یہ لوگ اپنی قوم کو ) جو کہ جہاد میں گئے ہوئے ہیں (جب کہ وہ ان کے پاس واپس آئیں) دین کی باتیں سنا کر خدا کی نافرمانی سے (ڈرائیں تاکہ وہ) ان سے دین کی باتیں سن کر برے کاموں سے (احتیاط رکھیں)۔

**ربط**: جہاد فرض کفایہ ہے لیکن اس کی طبعی ترتیب ہے جس کے موافق اول ان کفار سے ہونا چاہئے جو مسلمانوں سے قریب تر ہوں۔ اس کے بعد پھر جو ان کے قریب ہوں۔ اس طرح درجہ بدرجہ جہاد کے دائرہ کو وسیع کرنا چاہئے۔

يَاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَاتِلُوا الَّذِيْنَ يَلُوْنَكُمْ مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوْا فِيْكُمْ غِلْظَةً ۭ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿١٢٣﴾

**ترجمہ**: اے ایمان والو لڑتے جاؤ ان سے جو نزدیک ہیں تمہارے کافروں میں سے اور چاہئے کہ وہ پائیں تمہارے اندر سختی اور جان لو کہ اللہ ساتھ ہے ڈرنے والوں کے۔

**تفسیر**: (اے ایمان والو ان کفار سے لڑو جو تمہارے آس پاس) رہتے (ہیں اور ان کو تمہارے اندر سختی پانا چاہئے) یعنی جہاد کے وقت بھی مضبوط رہنا چاہئے اور ویسے بھی زمانہ صلح کے علاوہ میں ان سے ڈھیلا پن نہ برتنا چاہئے۔ (اور یہ یقین رکھو کہ اللہ تعالیٰ) کی امداد اللہ سے (ڈرنے والوں کے ساتھ ہے) پس ان سے نہ ڈرو نہ دبو کیونکہ خدا سے ڈرنے والے کو کسی کافر قوم سے ڈرنے اور دبنے کی کوئی وجہ نہیں۔

**فائدہ**: دفاعی جہاد میں بھی یہی ترتیب ہے کہ جس اسلامی ملک پر کفار حملہ آور ہوں وہاں کے مسلمانوں پر دفاع واجب ہے۔ اگر وہ کافی نہ ہوں یا سستی کریں تو ان کے متصل رہنے والوں پر۔ وہ بھی کافی نہ ہوں تو پھر جو ان سے متصل ہوں۔ اسی طرح اگر ضرورت پڑے تو درجہ بدرجہ مشرق سے مغرب تک جہاد فرض ہوتا چلا جائے گا۔

**ربط**: سورت ختم ہونے کو آئی۔ جب کوئی سورت نازل ہوتی تو منافق آپس میں ایک دوسرے سے یا بعض سادہ مسلمانوں سے استہزاء اور تمسخر کے طور پر کہتے کہ کیوں صاحب تم میں سے کس کس کا ایمان اس سورت نے بڑھایا۔ مطلب یہ تھا کہ (معاذ اللہ) اس سورت میں رکھا ہی کیا ہے۔ کون سے حقائق و معارف ہیں جو ایمان و یقین کی ترقی کا باعث ہوں۔ اس سورت کے ختم پر بھی منافق یہی کہیں گے لہٰذا اس کا جواب بھی دیتے ہیں اور اس پر عتاب بھی فرماتے ہیں۔

وَاِذَا مَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ

فَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ اَيُّكُمْ زَادَتْهُ هٰذِهٖٓ اِيْمَانًا ۚ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فَزَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّهُمْ يَسْتَبْشِرُوْنَ ﴿١٢٤﴾ وَاَمَّا الَّذِيْنَ فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ فَزَادَتْهُمْ رِجْسًا اِلٰى رِجْسِهِمْ وَمَاتُوْا وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿١٢٥﴾ اَوَلَا يَرَوْنَ اَنَّهُمْ يُفْتَنُوْنَ فِيْ كُلِّ عَامٍ مَّرَّةً

اَوْ مَرَّتَیْنِ ثُمَّ لَا یَتُوْبُوْنَ وَلَا هُمْ یَذَّكَّرُوْنَ ﴿۱۲۶﴾ وَاِذَا مَاۤ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ نَّظَرَ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ ؕ هَلْ یَرٰىكُمْ مِّنْ اَحَدٍ ثُمَّ انْصَرَفُوْا ؕ صَرَفَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا یَفْقَهُوْنَ ﴿۱۲۷﴾

**ترجمہ**: اور جب نازل کی جاتی ہے کوئی سورت تو ان میں سے بعض کہتے ہیں تم میں سے کون ہے کہ بڑھایا اس کو اس سورت نے ایمان میں۔ سو رہے وہ لوگ جو ایمان رکھتے ہیں تو بڑھایا سورت نے ان کو ایمان میں اور وہ خوش ہو رہے ہیں۔ اور رہے وہ جن کے دلوں میں مرض ہے تو بڑھایا سورت نے ان کے لئے گندگی کو ان کی (پہلی) گندگی کی طرف اور وہ مر گئے اس حال میں کہ وہ کافر تھے۔ کیا وہ نہیں دیکھتے کہ وہ آزمائے جاتے ہیں ہر سال میں ایک مرتبہ یا دو مرتبہ پھر (بھی) وہ توبہ نہیں کرتے اور نہ وہ نصیحت پکڑتے ہیں۔ اور جب نازل کی جاتی ہے کوئی سورت دیکھتا ہے ان کا بعض (دوسرے) بعض کی طرف کہ کیا دیکھتا ہے تم کو کوئی۔ پھر پھر جاتے ہیں۔ پھیر دیا اللہ نے ان کے دلوں کو اس وجہ سے کہ وہ ایسے لوگ ہیں کہ سمجھتے نہیں ہیں۔

**تفسیر**: (اور جب کوئی) جدید (سورت نازل کی جاتی ہے تو بعض منافقین) آپس میں اور سادہ مسلمانوں سے بطور تمسخر (کہتے ہیں کہ) کہو (اس سورت نے تم میں سے کس کے ایمان میں ترقی دی) آگے حق تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں کہ تم جواب چاہتے ہو (سو) سنو (جو لوگ ایمان دار ہیں اس سورت نے ان کے) تو (ایمان میں ترقی دی ہے اور وہ) اس ترقی کے ادراک سے (خوش ہو رہے ہیں) مگر چونکہ وہ قلبی چیز ہے اور تم کو نصیب نہیں اس لئے تم کو اس کا ادراک بھی نصیب نہیں ہے اور تمسخر کرتے ہو (اور جن لوگوں کے دلوں میں) نفاق کا (مرض ہے اس سورت نے ان میں ان کی) پہلی (گندگی کے ساتھ اور) نئی (گندگی بڑھا دی) کیونکہ پہلے قرآن کے ایک حصہ کا انکار تھا اب اس نئے حصہ کا مزید انکار ہوا (اور وہ حالت کفر ہی میں مر گئے) یعنی جو ان میں مر چکے ہیں وہ کافر مرے اور جو اسی اصرار پر رہیں گے وہ کافر مریں گے۔ جواب کا حاصل یہ ہوا کہ قرآن میں ایمان کو ترقی دینے کی بیشک خاصیت ہے لیکن آدمی میں قابلیت بھی تو ہو، اور اگر پہلے سے خباثت مستحکم ہے تو اس کو مزید استحکام ہو جائے گا (اور کیا ان کو نہیں دکھائی دیتا کہ یہ لوگ ہر سال میں ایک بار یا دو بار کسی نہ کسی) ارضی یا سماوی (آفت میں پھنستے رہتے ہیں) یا پیغمبر علیہ السلام کی زبانی انکا نفاق اعلانیہ ظاہر کر کے ان کو رسوا کیا جاتا ہے یا جنگ و جہاد کے وقت ان کی بزدلی اور بد باطنی بے نقاب کر دی جاتی ہے

مگر (پھر بھی) ایسے بے حیا ہیں کہ اپنی قبیح حرکتوں سے (باز نہیں آتے اور نہ وہ کچھ سمجھتے ہیں) جس سے باز آنے کی آئندہ امید ہو، یہ تو ان کے تمسخر کا بیان ہوا جو وہ اپنی مجالس میں کرتے تھے، آگے تنفر کا بیان ہے جو مجلس نبوی ﷺ میں ان سے صادر ہوتا تھا، چنانچہ ارشاد ہے (اور جب کوئی) جدید (سورت نازل کی جاتی ہے تو ایک دوسرے کو دیکھنے لگتے ہیں) اور اشارہ سے باتیں کرتے ہیں (کہ تم کو کوئی) مسلمان (دیکھتا تو نہیں) کہ مجلس سے اٹھتا ہوا دیکھ لے اور حضرت ﷺ کو جا کر بتا دے (پھر) آپس میں اشارے کرتے ہوئے وہاں سے اٹھ کر (چل دیتے ہیں) یہ لوگ مجلس نبویؐ سے کیا پھرے (خدا تعالیٰ نے ان کا دل) ہی ایمان سے (پھیر دیا ہے اس وجہ سے کہ وہ محض بے سمجھ لوگ ہیں) کہ اپنے نفع یعنی ایمان وعرفان کی باتوں سے بھاگتے ہیں۔

**فائدہ** : (1) ایک بار یا دو بار سے خاص عدد مراد نہیں بلکہ مراد یہ ہے کہ کبھی ایک بار کبھی متعدد بار ایسا ہو جاتا ہے۔

(2) ان آفات وحوادث سے یا تو عام حوادث مراد ہیں مگر عقلمند ان سے بھی متنبہ ہو کر اپنی اصلاح کر لیتا ہے یا خاص وہ واقعات مراد ہیں جو ان کے نفاق کی بناء پر پیش آتے تھے مثلاً ان کے دوست کفار مغلوب ہو گئے اور کبھی ان کے نفاق کی باتیں کھل گئیں۔

**ربط**: چونکہ یہ سورت قرآن کی آخری سورتوں میں سے ہے اس لئے اس کے خاتمہ پر حجت قائم کرنے اور دعوت کو پورا کرنے کے لئے آپ کی رسالت اور آپ کے بعض اوصاف کی وضاحت مناسب ہوئی اور نہ ماننے کی صورت میں توکل وتوحید کے اظہار کے ذریعہ سے آپ کی قوت کا اظہار مستحسن ہوا۔

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۲۸﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿۱۲۹﴾

**ترجمہ**: آیا ہے تمہارے پاس رسول تم میں سے۔ گراں ہے اس پر جو تم تکلیف اٹھاؤ حریص ہے (بھلائی کا) تم پر۔ ایمان والوں کے ساتھ نہایت شفیق مہربان ہے۔ پھر (بھی) اگر وہ منہ پھیریں تو کہہ دے کافی ہے مجھ کو اللہ، نہیں کوئی مستحق بندگی مگر وہی۔ اسی پر

بھروسہ کیا میں نے اور وہ ہی مالک ہے عرش عظیم کا۔

**تفسیر**: اے لوگو (تمہارے پاس ایک ایسے پیغمبر تشریف لائے ہیں جو تمہاری جنس) بشر (سے ہیں) تاکہ تم کو ان سے ہدایت اور دینی نفع حاصل کرنا آسان ہو (جن کو تمہاری مضرت کی بات نہایت گراں گذرتی ہے) چاہتے ہیں کہ تم کو کوئی ضرر نہ پہنچے (جو تمہاری منفعت کے بڑے خواہش مند رہتے ہیں) یہ حالت تو سب کے ساتھ ہے پھر بالخصوص (ایمانداروں کے ساتھ) تو (بڑے ہی شفیق) اور (مہربان ہیں) ایسے رسول سے مستفید نہ ہونا بڑی محرومی ہے (پھر اگر) اس پر بھی آپ کو رسول ماننے سے اور آپ کا اتباع کرنے سے (روگردانی کریں تو آپ کہہ دیجئے) میرا کیا نقصان ہے (میرے لئے) تو (اللہ تعالیٰ) حافظ و ناصر (کافی ہے) کیونکہ ایک تو (اس کے سوا کوئی معبود ہونے کے لائق نہیں) اور جب معبودیت اس کے ساتھ مختص ہے تو لامحالہ سارے کمالات علم وقدرت اس میں بے مثال ہوں گے، پھر مجھ کو کسی کی مخالفت سے کیا اندیشہ (میں نے اسی پر بھروسہ کرلیا اور) دوسرے (وہ بڑے بھاری عرش کا مالک ہے) تو اور چیزیں تو بدرجہ اولیٰ اس کی مملوک ہوں گی، پس اس پر بھروسہ کرنے کے بعد مجھ کو کوئی اندیشہ نہیں البتہ تم اپنی فکر کرلو، حق کا انکار کر کے کہاں رہو گے۔

# سورۃ یونس

اس سورت کا حاصل چند مضامین ہیں (1) اثبات توحید اور اس کے ضمن میں ابطال شرک (2) اثبات رسالت اور اس کے ضمن میں رسالت سے متعلق بعض شبہات کا جواب (3) اثبات قران اور اس کے ضمن میں اس کی تکذیب پر رد (4) اثبات معاد اور اس کے ضمن میں جزا وسزا اور دنیا کے فنا ہونے کا بیان (5) بعض واقعات کے ذریعہ ڈراوا اور اس کے ضمن میں بعض شبہات کا جواب اور (6) وقتاً فوقتاً نبی ﷺ کو تسلی۔ ابتدا میں توحید، رسالت، قرآن اور معاد کے حق ہونے کو مختصراً ذکر کرتے ہیں۔

حقّیت قرآن

سُوْرَۃُ یُوْنُسَ مَکِّیَّۃٌ | بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | اٰیَاتُھَا ۱۰۹ - رُکُوْعَاتُھَا ۱۱

الٓرٰ تِلْکَ اٰیٰتُ الْکِتٰبِ الْحَکِیْمِ ﴿۱﴾

**ترجمہ**: یہ آیتیں ہیں محکم کتاب کی۔

**تفسیر**: (الر) کا مطلب تو اللہ کو معلوم ہے (یہ) جو آگے آتی ہیں ایسی مضبوط و (محکم کتاب کی آیتیں ہیں) جس کی تمام چیزیں خواہ وہ الفاظ ہوں یا علوم ہوں یا احکام ہوں یا اخبار وقصص ہوں پکی ہیں الفاظ اس لئے کہ ہمیشہ تبدیل وتحریف سے محفوظ رہیں گے۔ علوم اس لئے کہ تمامتر عقل و حکمت کے موافق ہیں۔ احکام اس وجہ سے کہ آئندہ کوئی دوسری ناسخ کتاب آنے والی نہیں۔ اخبار و قصص اس طرح کہ ٹھیک ٹھیک واقع کے مطابق ہیں۔ ایسا کیوں نہ ہو جب کہ خدائے علیم وحکیم نے اس کو اپنے علم کامل کے ساتھ اتارا ہے۔

حقیت رسالت

**ربط**: ایسی محکم اور پر حکمت کتاب کا نزول کسی جھوٹے شخص پر نہیں ہوسکتا اور رسول اللہ ﷺ اپنے دعوائے رسالت میں سچے ہیں۔ لیکن کفار پھر بھی ان کی نبوت کا انکار کرتے تھے اور یہ اشکال کرتے تھے کہ یہ تو ہماری ہی طرح کے آدمی ہیں یہ کیسے خدا کے فرستادہ بن سکتے ہیں۔

أَكَانَ لِلنَّاسِ عَجَبًا أَنْ أَوْحَيْنَا إِلَىٰ رَجُلٍ مِّنْهُمْ أَنْ أَنذِرِ النَّاسَ وَبَشِّرِ الَّذِينَ آمَنُوا أَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِندَ رَبِّهِمْ ۗ قَالَ الْكَافِرُونَ إِنَّ هَٰذَا لَسَاحِرٌ مُّبِينٌ ﴿٢﴾

**ترجمہ**: کیا ہوا لوگوں کو تعجب کہ وحی کی ہم نے ایک شخص کی طرف ان میں سے کہ ڈرا لوگوں کو اور خوشخبری دے ایمان والوں کو کہ ان کے لئے ہے پایہ سچائی کا ان کے رب کے پاس۔ کہا کافروں نے بلاشبہ یہ تو جادوگر ہے کھلا۔

**تفسیر**: (کیا ان) مکہ کے (لوگوں کو اس بات سے تعجب ہوا کہ ہم نے ان میں سے ایک شخص کے پاس) جو کہ ان ہی کی مانند بشر ہے (وحی بھیج دی) جس کا خلاصہ یہ ہے (کہ) آپ عام طور پر (سب آدمیوں کو) احکام خداوندی کے خلاف کرنے پر ڈرائیے اور جو ایمان لے آئیں ان کو یہ خوشخبری سنائیے کہ ان کے رب کے پاس) پہنچ کر ان کے اعمال صالحہ کی بدولت (ان کو بلند پایہ مرتبہ ملے گا)۔ مطلب یہ ہے کہ اگر ایسا مضمون کسی بشر پر وحی کے ذریعہ سے نازل ہو جائے تو تعجب کرنے کی کوئی وجہ نہیں مگر (کافروں) کو جو نبوت اور بشریت میں سے ایک کو دوسرے کے منافی سمجھتے تھے اس دعوے پر اس قدر تعجب ہوا کہ انہوں (نے) پھر آپ سے جب کچھ معجزے بھی دیکھے اور خود قرآن

کو غیر معمولی طور پر مؤثر اور بلیغ پایا تو آپ کے بارے میں (کہا یہ شخص تو بلاشبہ کھلا جادوگر ہے) نبی نہیں ہے۔

حقیت توحید

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِیْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِیْ سِتَّةِ اَیَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ یُدَبِّرُ الْاَمْرَ مَا مِنْ شَفِیْعٍ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ اِذْنِهٖ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ③

**ترجمہ**: بلاشبہ تمہارا رب اللہ ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو چھ دنوں میں پھر قائم ہوا عرش پر، تدبیر کرتا ہے ہر کام کی۔ نہیں کوئی سفارش کرنے والا مگر بعد اس کی اجازت کے۔ یہ اللہ ہے تمہارا رب سو تم عبادت کرو اس کی۔ کیا پس نہیں تم دھیان کرتے۔

**تفسیر**: (بلاشبہ تمہارا) حقیقی (رب اللہ ہی ہے جس نے آسمانوں کو اور زمین کو چھ روز) کی مقدار (میں) کہ جس میں کا ہر روز ہمارے ایک ہزار سال کے برابر ہے بتدریج (پیدا کر دیا) اور اس تدریجی تخلیق سے ظاہر ہوا کہ تخلیق اضطراری نہیں ہوئی اور اللہ تعالیٰ فاعل بالاضطرار نہیں بلکہ ہر چیز کا وجود بالکلیہ اللہ تعالیٰ کی مشیت و اختیار سے وابستہ ہے۔ جب چاہے جس طرح چاہے پیدا کرے۔ غرض وہ اعلیٰ درجہ کی قدرت والا ہے (پھر عرش پر) جو کہ سلطنت کے تخت کے مشابہ ہے اس طرح (قائم) اور فرما (ہوا) کہ جو اس کی شان کے لائق ہے تاکہ عرش سے زمین اور آسمان میں احکام جاری فرمائے جیسا کہ آگے ارشاد ہے کہ (وہ ہر کام کی) مناسب (تدبیر کرتا ہے) یہ نہیں کہ بس پیدا کر کے چھوڑ دیا۔ اور تدبیر میں بھی کسی سے دبنے والا نہیں۔ اس کے سامنے (کوئی سفارش کرنے والا) اس کی اجازت کے بغیر سفارش (نہیں) کر سکتا۔ پس (ایسا اللہ) جس کی یہ یہ صفات ہیں جب (تمہارا) حقیقی (رب ہے) اور حقیقی رب ہی عبادت کے لائق ہوتا ہے (تو تم اس کی عبادت کرو) اور شرک مت کرو (کیا تم) ان تمام دلائل اور نصیحتوں کے سننے کے بعد (پھر بھی دھیان نہیں کرتے)۔

حقیت معاد

اِلَیْهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِیْعًا وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا اِنَّهٗ یَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ یُعِیْدُهٗ لِیَجْزِیَ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَ

عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ بِالْقِسْطِ ۭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَهُمْ شَرَابٌ مِّنْ حَمِيْمٍ وَّعَذَابٌ اَلِيْمٌۢ بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۝۴

**ترجمہ**: اس کی طرف واپسی ہے تم سب کی۔ وعدہ ہے اللہ کا سچا۔ وہی ابتداء میں کرتا ہے پیدائش کو پھر لوٹائے گا اس کو تا کہ بدلہ دے ان لوگوں کو جو ایمان لائے تھے اور عمل کئے تھے نیک، انصاف کے ساتھ۔ اور جنہوں نے کفر کیا ان کے لئے پینا ہو گا کھولتے پانی سے اور عذاب دردناک ہوگا بسبب اس کے جو وہ کفر کرتے تھے۔

**تفسیر**: (تم سب کو اللہ ہی کے پاس جانا ہے۔ اللہ نے) اس کا (سچا وعدہ کر رکھا ہے۔ بے شک وہی پہلی بار بھی پیدا کرتا ہے پھر وہی دوبارہ بھی) قیامت کو (پیدا کرے گا تا کہ ایسے لوگوں کو جو کہ ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کئے انصاف کے ساتھ) پوری پوری (جزا دے) اور اس میں ذرا کمی نہ کرے بلکہ بہت کچھ زیادہ دے دے (اور جن لوگوں نے کفر کیا ان کے واسطے) آخرت میں (کھولتا ہوا پانی پینے کو ہوگا اور دردناک عذاب ہوگا ان کے کفر کی وجہ سے)۔

**ربط**: اوپر توحید و معاد کے حق ہونے کا ذکر ہوا۔ چونکہ منکرین ان باتوں کو مستبعد سمجھتے ہیں تو ان کے استبعاد کو دور کرنے کے لئے دلائل ذکر کرتے ہیں۔

هُوَ الَّذِيْ جَعَلَ الشَّمْسَ ضِيَاۗءً وَّالْقَمَرَ نُوْرًا وَّقَدَّرَهٗ مَنَازِلَ لِتَعْلَمُوْا عَدَدَ السِّنِيْنَ وَالْحِسَابَ ۭ مَا خَلَقَ اللّٰهُ ذٰلِكَ اِلَّا بِالْحَقِّ ۚ يُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ۝۵ اِنَّ فِي اخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَّقُوْنَ ۝۶

**ترجمہ**: وہی ہے جس نے بنایا سورج کو چمکتا اور چاند کو نورانی اور مقرر کیں اس (چاند) کے واسطے منزلیں تا کہ تم جانو برسوں کی گنتی کو اور حساب کو۔ نہیں پیدا کیا اللہ نے اس کو مگر حق کے ساتھ۔ تفصیل سے بیان کرتا ہے دلائل کو ان لوگوں کے لئے جو سمجھتے ہیں۔ بے شک بدلنے میں رات اور دن کے اور جو کچھ پیدا کیا اللہ نے آسمانوں میں اور زمین میں نشانیاں ہیں ان لوگوں کے لئے جو ڈرتے ہیں۔

**تفسیر**: (وہ اللہ ایسا ہے جس نے آفتاب کو چمکتا ہوا بنایا اور چاند کو) بھی (نورانی بنایا اور اس) کی چال (کے لئے منزلیں مقرر کیں) کہ ہر روز ایک منزل طے کرتا ہے (تا کہ) ان فلکی اجرام کے ذریعہ سے (تم برسوں کی گنتی اور حساب معلوم کرلیا کرو۔ جس کی ضرورت تم کو دنیوی زندگی اور معاشی کاروبار کے علاوہ بہت سے احکام شرعیہ میں بھی ہوتی ہے۔ غرض (اللہ تعالیٰ نے یہ چیزیں بے فائدہ نہیں پیدا کیں۔ وہ یہ دلائل ان لوگوں کو صاف صاف بتلا رہے ہیں جو سمجھ رکھتے ہیں) اور مصنوعات کے اس نظام کو دیکھ کر خداوند قادر وحکیم کی ہستی کا سراغ پاتے ہیں۔ (بلاشبہ رات اور دن کے یکے بعد دیگرے آنے میں اور اللہ نے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں پیدا کیا ہے ان سب میں ان لوگوں کے واسطے توحید اور آخرت کے دلائل ہیں جو خدا سے ڈرتے ہیں)۔

**فائدہ**: دلائل کا بیان تو نہ سمجھنے والوں اور نہ ڈرنے والوں کے لئے بھی ہے مگر اہل علم اور اہل تقوی کی تخصیص اس اعتبار سے ہے کہ یہ لوگ ان سے نفع اٹھاتے ہیں۔

**ربط**: جو لوگ مذکورہ بالا حقائق اور ان کے دلائل سے غفلت کریں کہ نہ آخرت کو مانیں اور نہ ہی قدرت کی جو نشانیاں اوپر ذکر ہوئی ان میں کبھی غور و تامل کریں کہ ایسا مضبوط اور حکیمانہ نظام یوں ہی بیکار نہیں بنایا گیا بلکہ ضرور اس سارے کارخانہ کا کوئی خاص مقصد ہوگا ایسے لوگوں کا انجام برا ہے۔ جب کہ ماننے والوں کا انجام عمدہ ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا وَرَضُوْا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاطْمَاَنُّوْا بِهَا وَالَّذِيْنَ هُمْ عَنْ اٰيٰتِنَا غٰفِلُوْنَ ۝۷ اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ۝۸ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ يَهْدِيْهِمْ رَبُّهُمْ بِاِيْمَانِهِمْ ۚ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۝۹ دَعْوٰىهُمْ فِيْهَا سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَتَحِيَّتُهُمْ فِيْهَا سَلٰمٌ ۚ وَاٰخِرُ دَعْوٰىهُمْ اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝۱۰

**ترجمہ**: بے شک جو لوگ نہیں امید رکھتے ہماری ملاقات کی اور راضی ہو گئے حیات دنیوی پر اور مطمئن ہو گئے اسی پر اور جو لوگ ہماری آیتوں سے غافل ہیں۔ یہ لوگ ان کا ٹھکانا آگ ہے بسبب اس کے جو وہ کرتے تھے۔ بے شک وہ لوگ جو ایمان لائے اور عمل کئے

نیک ہدایت کرے گا ان کو ان کا رب بوجہ ان کے ایمان کے۔ جاری ہوں گی ان کے نیچے نہریں آرام کے باغوں میں۔ ان کی بات ہوگی ان میں سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ اور ان کی دعائے ملاقات ہوگی ان میں سلام۔ اور ان کی بات کا آخر یہ ہوگا کہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔

**تفسیر**: (جن لوگوں کو ہمارے پاس آنے کی امید نہیں ہے اور وہ دنیوی زندگی پر راضی ہو گئے ہیں) آخرت کی طلب سرے سے نہیں کرتے (اور اس پر مطمئن ہو) کر جی لگا کے بیٹھ (گئے ہیں) آئندہ اور آخرت کی کچھ خبر نہیں (اور جو لوگ ہماری آیتوں سے) جو کہ آخرت پر دلالت کرتی ہیں (بالکل غافل ہیں ایسے لوگوں کا ٹھکانا ان کے) ان (اعمال کی وجہ سے دوزخ ہے) اور (یقیناً جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے نیک کام کئے ان کو ان کا رب ان کے مومن ہونے کی وجہ سے ان کے مقصد) یعنی جنت (تک پہنچا دے گا۔ ان کے) مسکن کے (نیچے نہریں جاری ہوں گی چین) و آرام (کے باغوں میں) اور جس وقت وہ جنت میں جائیں گے اور وہاں کے عجائبات کا دفعۃً معائنہ کریں گے تو اس وقت (ان کے منہ سے یہ بات نکلے گی کہ سبحان اللہ) اور پھر جب ایک دوسرے کو دیکھیں گے تو (ان کا باہمی سلام یہ ہوگا السلام علیکم اور) جب اطمینان سے وہاں جا کر بیٹھیں گے اور اپنی پرانی مصیبتوں اور مشقتوں کے ساتھ اس وقت کی غیر مکدر دائمی زندگی کا موازنہ کریں گے تو (ان کی) اس وقت کی باتوں میں اخیر بات یہ ہوگی الحمد للہ رب العالمین۔

## منکرین توحید و آخرت کی بہانہ بازیاں

### پہلا بہانہ اور اس کا جواب

آخرت میں کافروں کے لئے عذاب ہونا ذکر ہوا۔ اس پر کفار تکذیب کی غرض سے کہا کرتے تھے کہ ہم تو عذاب کو حق اس وقت سمجھیں جب ہم پر یہاں دنیا ہی میں عذاب نازل ہو جائے۔

وَلَوْ يُعَجِّلُ اللّٰهُ لِلنَّاسِ الشَّرَّ اسْتِعْجَالَهُمْ بِالْخَيْرِ لَقُضِيَ إِلَيْهِمْ أَجَلُهُمْ فَنَذَرُ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿۱۱﴾

**ترجمہ**: اور اگر جلدی پہنچا دے اللہ لوگوں کے لئے برائی مثل ان کے جلدی مانگنے کے خیر کو تو پوری کر دی جائے ان کی طرف ان کی عمر۔ سو ہم چھوڑے رکھتے ہیں ان لوگوں کو جو نہیں امید رکھتے ہماری ملاقات کی ان کی سرکشی میں کہ بھٹکتے پھرتے ہیں۔

**تفسیر**: (اور اگر اللہ تعالیٰ لوگوں پر) ان کے جلدی مچانے کے موافق (جلدی سے نقصان واقع کر دیا کرتا) مثلاً دنیوی حوادث سے تنگ آ کر اپنے یا اپنی اولاد کے حق میں بددعائیں کرنے پر فوراً

اس کو پورا کر دے یا عذاب کی جلدی مچانے پر اس کو بھی فوراً نازل کر دے۔ غرض (جس طرح وہ فائدے کے لئے جلدی مچاتے ہیں) اور اس کے موافق وہ فائدہ جلد واقع کر دیتا ہے۔ اسی طرح اگر نقصان بھی واقع کر دیا کرتا (تو ان کی عمر کبھی کی پوری ہو چکی ہوتی) یعنی ان پر ہلاک کر دینے والا عذاب نازل کر دیا جاتا۔ لیکن ہماری یہ حکمت کہ نیک بخت مہلت سے فائدہ اٹھا کر اصلاح کر لیں اور بد بخت زیادہ عذاب کے مستحق ہو جائیں فوری عذاب کا تقاضا نہیں کرتی (سو) اس لئے (ہم ان لوگوں کو جن کو ہم سے ملنے کی امید نہیں ہے ان کے حال پر) چند روز کے لئے بلا عذاب (چھوڑے رکھتے ہیں کہ اپنی سرکشی میں بھٹکتے رہیں) اور زیادہ عذاب کے مستحق ہو جائیں۔

**فائدہ**: بظاہر آیت سے دو باتیں مفہوم ہوتی ہیں۔ ایک یہ کہ شر مانگنے سے بھی جلدی واقع نہیں ہوتا دوسری یہ کہ مانگنے سے خیر جلدی واقع ہو جاتی ہے حالانکہ بہت کثرت سے اس کے برعکس دیکھنے میں آتا ہے۔

اس شبہ کا جواب یہ ہے کہ آیت کا مقصود یہ بتانا ہے کہ خدا کی رحمت کا اصل تقاضا یہ ہے کہ خیر کا وقوع جلد ہو اور شر کا وقوع جلد نہ ہو۔ آیت کا مضمون اسی اصل تقاضے کے مطابق ہے۔ البتہ اور مصلحتوں کی وجہ سے اللہ تعالیٰ ہمیشہ ایسا نہیں کرتے۔



**ربط**: منکرین عذاب کی جلدی تو مچاتے ہیں لیکن اگر کوئی مصیبت آ جائے تو برداشت بھی نہیں ہوتی اور وقتی طور پر دوسروں کو بھول کر صرف ہمیں ہی پکارتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ یہ محض سرکشی سے توحید و معاد کا انکار کرتے ہیں ان کو کوئی علمی اشکال نہیں ہیں۔

وَاِذَا مَسَّ الْاِنْسَانَ الضُّرُّ دَعَانَا لِجَنْۢبِهٖٓ اَوْ قَاعِدًا اَوْ قَآئِمًا ۚ فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُ ضُرَّهٗ مَرَّ كَاَنْ لَّمْ يَدْعُنَآ اِلٰى ضُرٍّ مَّسَّهٗ ۭ كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْمُسْرِفِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲﴾

**ترجمہ**: اور جب پہنچتی ہے انسان کو تکلیف تو پکارتا ہے ہمیں اپنے پہلو پر اور بیٹھے ہوئے اور کھڑے ہوئے۔ پھر جب دور کر دیتے ہیں ہم اس سے اس کی تکلیف کو تو پہلی حالت پر آ جاتا ہے گویا کہ نہیں پکارا اس نے ہم کو کسی تکلیف پر جو پہنچی اس کو۔ اسی طرح مزین کیا جاتا ہے حد سے نکلنے والوں کے لئے جو وہ عمل کرتے ہیں۔

**تفسیر**: (اور جب) بعض (انسان کو کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو ہم کو پکارنے لگتا ہے لیٹے بھی، بیٹھے بھی، کھڑے بھی) اور اس وقت کوئی بت اور کوئی اور معبود وغیرہ یاد نہیں رہتا (پھر جب) اس کی

دعا و التجا سے (ہم اس کی وہ تکلیف ہٹا دیتے ہیں تو پھر اپنی پہلی حالت پر آ جاتا ہے) کہا سنا سب بھول جاتا ہے اور ہم سے ایسا بے تعلق ہو جاتا ہے کہ گویا جو تکلیف اس کو پہنچی تھی اس کے ہٹانے کے لئے کبھی ہم کو پکارا ہی نہ تھا) اور پھر وہی شرک کی باتیں کرنے لگتا ہے۔ (ان حد سے نکلنے والوں کے اعمال) بد (ان کو اسی طرح مزین معلوم ہوتے ہیں) جس طرح ہم نے ابھی بیان کیا ہے۔

**ربط**: آگے بتاتے ہیں کہ ہماری حکمت کی وجہ سے جلد عذاب نہ آئے یا تکلیف اور مصیبت آ کر ٹل جائے تو بے فکر نہیں ہونا چاہئے۔ ظلم و شرارت اور بے ایمانی کی سزا جلد یا بدیر مل کر رہے گی۔ اللہ کی یہ سنت شروع سے چلی آ رہی ہے۔ پہلی قوموں کو بھی انبیاء کے معجزات دیکھنے کے باوجود ان کے ظلم و تکذیب پر ہلاک کیا اور ان کی جگہ پر اب تم ہو تو تمہارے لئے بھی وہی سنت و طریقہ ہے۔

وَلَقَدْ اَهْلَكْنَا الْقُرُوْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَمَّا ظَلَمُوْا ۙ وَجَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ وَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا ۭ كَذٰلِكَ نَجْزِي الْقَوْمَ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۱۳﴾ ثُمَّ جَعَلْنٰكُمْ خَلٰۗىِٕفَ فِي الْاَرْضِ مِنْۢ بَعْدِهِمْ لِنَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۴﴾

**ترجمہ**: اور ہلاک کر چکے ہیں ہم جماعتوں کو تم سے پہلے جب انہوں نے ظلم کیا حالانکہ لائے ان کے پاس ان کے رسول کھلی نشانیاں اور نہیں تھے وہ کہ ایمان لاتے۔ اسی طرح ہم سزا دیتے ہیں مجرم لوگوں کو۔ پھر بنایا ہم نے تم کو نائب زمین میں ان کے بعد تا کہ ہم دیکھیں کہ کیسے تم عمل کرتے ہو۔

**تفسیر**: (اور ہم نے تم سے پہلے بہت سے گروہوں کو) مختلف قسم کے عذابوں سے (ہلاک کیا ہے جب کہ انہوں نے ظلم) یعنی کفر و شرک (کیا حالانکہ ان کے پاس ان کے پیغمبر بھی دلائل لے کر آئے اور وہ) انتہائی عناد کی وجہ سے (ایسے کب تھے کہ ایمان لے آتے۔ ہم مجرم لوگوں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں) جیسا ہم نے ابھی بیان کیا ہے (پھر ان کے بعد ہم نے دنیا میں ان کی جگہ پر تم کو آباد کیا تا کہ) اپنے ہر قسم کے ازلی علم کے علاوہ ظاہری طور پر بھی (ہم دیکھ لیں کہ تم کس طرح کام کرتے ہو) آیا ویسا ہی کفر و شرک کرتے ہو یا ایمان لاتے ہو۔

### دوسرا بہانہ اور اس کا جواب

توحید و معاد کے بہت سے منکرین قرآن کی عام نصیحتوں کو تو پسند کرتے لیکن بت پرستی اور دیگر

عقائد بد پر جہاں رد ہوتا تھا اس سے وحشت کھاتے تھے اور رسول اللہ ﷺ کو یہ پیش کش کرتے تھے کہ آپ یا تو غیر متنازعہ قرآن لے آیئے یا یہی قرآن رہے تو اس میں سے ہمارے آپ کے درمیان متنازعہ مضامین کو بدل دیجئے پھر ہم قرآن کو مان لیں گے۔ اس کا جواب کہلوایا کہ قرآن کا معاملہ تو خالص اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے۔ نہ تو یہ میرا اپنا کلام ہے اور نہ ہی مجھے اس میں کسی قسم کے تغیر و تبدل کا اختیار ہے۔ اپنی ان باتوں کی سچائی پر میری پوری پچی زندگی گواہ ہے۔

وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ آيَاتُنَا بَيِّنَاتٍ ۙ قَالَ الَّذِينَ لَا يَرْجُونَ لِقَاءَنَا ائْتِ بِقُرْآنٍ غَيْرِ هَٰذَا أَوْ بَدِّلْهُ ۚ قُلْ مَا يَكُونُ لِي أَنْ أُبَدِّلَهُ مِنْ تِلْقَاءِ نَفْسِي ۖ إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ ۖ إِنِّي أَخَافُ إِنْ عَصَيْتُ رَبِّي عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ﴿١٥﴾ قُلْ لَوْ شَاءَ اللَّهُ مَا تَلَوْتُهُ عَلَيْكُمْ وَلَا أَدْرَاكُمْ بِهِ ۖ فَقَدْ لَبِثْتُ فِيكُمْ عُمُرًا مِنْ قَبْلِهِ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ﴿١٦﴾ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ كَذَّبَ بِآيَاتِهِ ۚ إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْمُجْرِمُونَ ﴿١٧﴾

**ترجمہ**: اور جب پڑھی جاتی ہیں ان پر ہماری آیتیں اس حال میں کہ وہ واضح ہیں کہتے ہیں وہ لوگ جو امید نہیں رکھتے ہماری ملاقات کی تو لے آ قرآن اس کے علاوہ یا بدل دے اس کو۔ تو کہہ دے نہیں ہے میرے لئے کہ میں بدل ڈالوں اس کو اپنے جی کی طرف سے۔ نہیں میں تابعداری کرتا مگر (اس کی) جو وحی کی جاتی ہے میری طرف۔ بے شک میں ڈرتا ہوں اگر میں نافرمانی کروں اپنے رب کی بڑے دن کے عذاب سے۔ کہہ دے اگر چاہتا اللہ نہ پڑھتا میں اس کو تم پر اور نہ وہ خبر دیتا تم کو اس کی۔ میں رہ چکا ہوں تم میں ایک عمر اس سے پہلے۔ کیا پس تم نہیں غور کرتے ہو۔ سو کون زیادہ ظالم ہے اس شخص سے جو گھڑے اللہ پر جھوٹ یا جھٹلائے اس کی آیتوں کو۔ بے شک نہیں فلاح پاتے مجرم۔

**تفسیر**: (اور جب ان کے سامنے ہماری آیتیں پڑھی جاتی ہیں جو بالکل صاف صاف ہیں تو یہ لوگ جن کو ہمارے پاس آنے کی امید نہیں ہے) آپ سے (یوں کہتے ہیں کہ) یا تو (اس کے سوا کوئی) الگ (دوسرا قرآن) ہی (لایئے) جس میں ہمارے مسلک کے خلاف مضامین نہ ہوں (یا) کم

ازکم (اسی) قرآن (میں کچھ ترمیم کر دیجئے) کہ ہمارے مسلک کے خلاف مضامین اس میں سے نکال دیجئے۔ ان کی اس بات سے یہ بات بھی مفہوم ہوئی کہ وہ لوگ قرآن کو نبی ﷺ کا کلام سمجھتے تھے۔ اللہ تعالیٰ اسی بنا پر جواب تعلیم فرماتے ہیں کہ (آپ یوں کہہ دیجئے کہ) قطع نظر اس سے کہ ایسے مضامین کو قرآن میں سے نکالنا فی نفسہ کیسا ہے خود (مجھ سے یہ نہیں ہوسکتا کہ میں اپنی طرف سے اس میں ترمیم کر دوں) اور جب جزوی ترمیم ممکن نہیں تو کل قرآن کو ہی بدل ڈالنا تو بطریق اولی ناممکن ہے کیونکہ وہ میرا کلام تو ہے ہی نہیں بلکہ اللہ کا کلام ہے جو وحی کے ذریعہ سے آیا ہے۔ جب حقیقت حال یہ ہے تو (بس میں تو اسی کا اتباع کروں گا جو میرے پاس وحی کے ذریعہ سے پہنچا ہے) اور بالفرض خدانخواستہ (اگر میں) وحی کا اتباع نہ کروں بلکہ (اپنے رب کی نافرمانی کروں تو میں ایک بڑے بھاری دن کے عذاب کا اندیشہ رکھتا ہوں) جو گناہگاروں کے لئے مخصوص ہے اور چونکہ تم نافرمانی کرنے والے ہو اس لئے وہ تمہارے نصیب میں ہے سو میں نہ تو اس عذاب کی اور نہ اس کے سبب یعنی نافرمانی کی جرأت رکھتا ہوں۔ اور اگر وہ اس کو آپ کا کلام ہی سمجھتے رہیں خدا کا کلام سمجھنے پر تیار نہیں تو (آپ یوں کہہ دیجئے کہ) یہ میرا کلام نہیں ہے بلکہ یہ تو کلام خداوندی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہی نے مجھ پر یہ نازل کیا جو وہ چاہتا ہے وہی میں تم کو پڑھ کر سناتا ہوں اور جتنا وہ چاہتا ہے میرے ذریعہ سے تم کو خبردار کرتا ہے۔ (اگر اللہ) اس کے خلاف (چاہتا تو میں نہ تم کو یہ پڑھ کو سناتا اور نہ ہی اللہ) میرے ذریعہ سے (تم کو اس کی اطلاع دیتا) میری کیا طاقت تھی کہ خود اپنی طرف سے ایک کلام بنا کر اس کو اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب کر دیتا۔ آخر (میں تم میں ایک طویل عمر اس سے پہلے رہ چکا ہوں) یعنی چالیس سال کی طویل مدت میں تم کو میرے حالات کے متعلق ہر قسم کا تجربہ ہو چکا۔ میری سچائی، عفت، امانت اور دیانت اور دیگر اخلاق حسنہ تم میں ضرب المثل رہے۔ میرا امی ہونا اور ظاہری تعلیم حاصل نہ کرنے کو تم سب جانتے ہو (کیا پھر بھی تم غور نہیں کرتے) کہ جس پاک سرشت انسان نے چالیس برس تک کسی انسان پر جھوٹ نہ لگایا ہو کیا وہ ایک دم ایسی جسارت کر سکتا ہے کہ معاذ اللہ خدا تعالیٰ پر جھوٹ باندھنے اور افتراء کرنے لگے۔ غرض غور کرو گے تو تمہیں ماننا پڑے گا کہ جو کلام الٰہی میں تم کو سناتا ہوں اس کے بنانے یا پہنچانے میں مجھے سرے سے اختیار نہیں ہے اور جب اس کا کلام الٰہی اور حق ہونا ثابت ہو گیا۔ تو پھر بھی تم مجھ سے اس میں ترمیم کی درخواست کرو اور اس کو نہ مانو تو سمجھ لو کہ (اس شخص سے کون زیادہ ظالم ہو گا جو اللہ پر جھوٹ باندھے) جیسا مجھ سے کرنے کو کہتے ہو (یا اس کی آیتوں کو جھوٹا بتائے) جیسا تم نے خود اختیار کر رکھا ہے (یقیناً ایسے مجرموں کو سرے سے فلاح نہ ہو گی) بلکہ ہمیشہ کے عذاب میں رہیں گے۔

**ربط**: ایک طرف تو منکرین کی محض خدا کی پرستش کے بارے میں بہانہ سازیاں ہیں جن کو وہ اپنی جانب میں بڑی عقلمندی سمجھتے ہیں دوسری طرف ان کا یہ حال ہے کہ محض بے بس چیزوں کی پرستش میں مبتلا ہیں جن کے ابطال پر کئی واضح دلائل موجود ہیں۔

وَيَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ مَا لَا يَضُرُّهُمْ وَلَا يَنْفَعُهُمْ وَيَقُولُونَ هٰٓؤُلَآءِ شُفَعَآؤُنَا عِنْدَ اللّٰهِ ۚ قُلْ اَتُنَبِّئُونَ اللّٰهَ بِمَا لَا يَعْلَمُ فِي السَّمٰوٰتِ وَلَا فِي الْاَرْضِ ۚ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿۱۸﴾ وَمَا كَانَ النَّاسُ اِلَّآ اُمَّةً وَّاحِدَةً فَاخْتَلَفُوْا ۚ وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ فِيْمَا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿۱۹﴾

**ترجمہ**: اور وہ عبادت کرتے ہیں سوائے اللہ کے ایسی چیز کی کہ نہ ضرر دیتی ہے ان کو اور نہ نفع دیتی ہے ان کو اور کہتے ہیں یہ ہمارے سفارشی ہیں اللہ کے ہاں۔ کہہ دے کیا تم خبر دیتے ہو اللہ کو اس چیز کی کہ نہیں جانتا وہ (جس کو) آسمانوں میں اور نہ زمین میں۔ پاک ہے وہ اور بلند ہے اس سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں۔ اور نہیں تھے لوگ مگر ایک جماعت پھر انہوں نے اختلاف کیا اور اگر نہ ہوتی ایک بات کہ پہلے ہوگئی تیرے رب کی طرف سے تو فیصلہ کر دیا جاتا ان کے درمیان اس چیز میں جس میں اختلاف کرتے ہیں۔

**تفسیر**: (اور یہ لوگ اللہ) کی توحید (کو چھوڑ کر ایسی چیزوں کی عبادت کرتے ہیں جو) عبادت نہ کرنے کی صورت میں (نہ ان کو ضرر پہنچا سکیں اور نہ) عبادت کرنے کی صورت میں (ان کو نفع پہنچا سکیں اور) اپنی طرف سے کسی بھی دلیل کے بغیر ایک نفع تراش کر (کہتے ہیں کہ یہ) معبود (اللہ کے پاس ہمارے سفارشی ہیں) اس لئے ہم ان کی عبادت کرتے ہیں۔ (آپ کہہ دیجئے کہ کیا تم خدا تعالیٰ کو ایسی چیز کی خبر دیتے ہو جو خدا تعالیٰ کو معلوم نہیں نہ آسمانوں میں نہ زمین میں) یعنی خدا تعالیٰ کو تو ان چیزوں کے سفارشی ہونے یا معبود برحق ہونے یا اس کے امکان کا علم نہیں حالانکہ خدا تعالیٰ کا علم تمام اشیاء کو محیط ہے۔ پس جب ان کا علم نہیں تو معلوم ہوا کہ ان چیزوں کا سفارشی ہونا یا معبود برحق ہونا یا اس کا امکان ہونا یہ سب باطل ہیں اور عقیدہ شرک بھی باطل ہے۔ پس وہ (پاک اور برتر ہے ان چیزوں سے جو یہ شریک ٹھہراتے ہیں)۔ پھر عقیدہ شرک انسانوں میں اصل سے ثابت بھی نہیں کیونکہ

پہلے (تمام آدمی ایک ہی) عقیدے والے (جماعت تھے) اور سب موحد تھے کیونکہ آدم علیہ السلام موحد تھے اور بہت عرصہ تک ان کی اولاد ان ہی کے طریقہ توحید پر رہی لہٰذا یہ سب موحد رہے (پھر) اپنی عقل کی کجی سے (انہوں نے) یعنی ان کے بعض افراد نے (اختلاف پیدا کرلیا) اور مشرک ہو گئے۔ غرض شرک کا طریقہ تو بعد میں ایجاد کیا گیا۔ (اور) لوگوں کے اس باہمی اختلاف کو ختم کیا جا سکتا تھا (اگر ایک بات نہ ہوتی جو آپ کے رب کی طرف سے پہلے ٹھہر چکی ہے) کہ دنیا دار عمل ہے قطعی اور آخری فیصلہ کی جگہ نہیں (تو جس چیز میں یہ لوگ اختلاف کر رہے ہیں ان کا قطعی فیصلہ) دنیا ہی میں (ہو چکا ہوتا) یعنی انسانوں کو کسب و اختیار دے کر قدرے آزاد چھوڑا گیا ہے کہ وہ جو راہ عمل چاہیں اختیار کریں۔ اگر یہ بات پہلے سے طے نہ ہو چکی ہوتی تو سارے اختلافات کا فیصلہ فوری عذاب نازل کر کے ایک دم کر دیا جاتا۔

### تیسرا بہانہ اور اس کا جواب

مانتے کو تیار نہیں لیکن نشانیاں مانگے چلے جاتے ہیں تاکہ ٹال مٹول کر سکیں۔

وَيَقُولُونَ لَوْلَآ أُنزِلَ عَلَيْهِ ءَايَةٌ مِّن رَّبِّهِۦ ۖ فَقُلْ إِنَّمَا ٱلْغَيْبُ لِلَّهِ فَٱنتَظِرُوٓا۟ إِنِّى مَعَكُم مِّنَ ٱلْمُنتَظِرِينَ ﴿٢٠﴾

**ترجمہ**: اور کہتے ہیں کیوں نہیں اتاری گئی اس کے اوپر نشانی اس کے رب کی طرف سے۔ سو تو کہہ دے کہ محض (علم) غیب تو اللہ کے لئے ہے تو تم انتظار کرو۔ بے شک میں (بھی) تمہارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں۔

**تفسیر**: (اور یہ لوگ) نبوت کی دلیل کے طور پر قرآن سمیت بہت سے معجزے دیکھنے کے باوجود (یوں کہتے ہیں کہ ان) محمد ﷺ (پر) ہمارے فرمائشی معجزوں میں سے (کوئی معجزہ کیوں نہیں نازل ہوا)۔ سو آپ فرما دیجئے کہ) چونکہ معجزہ سے مقصود نبوت کی حقانیت پر دلالت ہوتی ہے اور یہ بات قرآن سمیت ان بہت سے معجزوں سے حاصل ہے جو تم دیکھ چکے ہو اس لئے اب تمہاری فرمائشوں کی ضرورت تو نہیں۔ اور رہی یہ بات کہ تمہارے فرمائشی معجزے واقع ہوں گے یا نہیں تو خدا نے مجھ کو اس کا علم نہیں دیا لہٰذا یہ ایک غیبی علم ہے اور (غیب کی خبر صرف خدا کو ہے سو تم بھی منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ منتظر ہوں) کہ آیا ان کا وقوع ہوتا ہے یا نہیں۔

**ربط**: پیچھے یہ جو کہا کہ منکرین نشانیاں مانگنے کے باوجود ماننے پر تیار نہیں تو آگے اس کی دلیل دیتے ہیں کہ ان لوگوں کا حال تو یہ ہے کہ جب ان پر کوئی سختی آتی ہے تو بڑے وعدے کرتے ہیں کہ یہ

سختی دور ہو جائے تو ہم ایمان لے آئیں گے لیکن جب سختی دور کر دی جاتی ہے تو اپنی بات سے بالکل مکر جاتے ہیں۔ ایسا ہی ان کا طرز عمل نشانیوں کے بارے میں ہے۔ لیکن اس سے ان کو یہ خیال نہ ہو کہ ہمیں کچھ معلوم ہی نہیں اور یہ کہ ہم ان کو اپنی گرفت میں نہیں لے سکتے۔

وَاِذَآ اَذَقْنَا النَّاسَ رَحْمَةً مِّنْۢ بَعْدِ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُمْ اِذَا لَهُمْ مَّكْرٌ فِیْٓ اٰيَاتِنَا ؕ قُلِ اللّٰهُ اَسْرَعُ مَكْرًا ؕ اِنَّ رُسُلَنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ ﴿۲۱﴾

**ترجمہ**: اور جب چکھاتے ہیں ہم لوگوں کو رحمت بعد تکلیف کے جو پہنچی ان کو ناگہاں ان کے لئے مکر ہوتا ہے ہماری آیتوں میں۔ تو کہہ دے اللہ زیادہ تیز ہے مکر میں۔ بے شک ہمارے بھیجے ہوئے (فرشتے) لکھتے ہیں جو تم مکر کرتے ہو۔

**تفسیر**: (اور جب ہم لوگوں کو اس کے بعد کہ ان پر کوئی مصیبت پڑ چکی ہو کسی نعمت کا مزہ چکھا دیتے ہیں جیسا کہ اس وقت ہوا جب ہم نے اہل مکہ پر سات سال کا قحط مسلط کیا۔ جب وہ ہلاکت کے قریب پہنچ گئے تو گھبرا کر نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے دعا کی درخواست کی اور وعدہ کیا کہ یہ عذاب اٹھ جائے تو وہ ایمان لے آئیں گے۔ آپ کی دعا سے ہم نے وہ قحط دور کر دیا (تو فوراً ہی ہماری آیتوں کے بارے میں شرارتیں) یعنی ان سے اعراض (کرنے لگتے ہیں) اور بجائے عبرت پکڑنے کے سابقہ مصیبت اور موجودہ نعمت کو ظاہری اسباب اور حیلوں کی طرف نسبت کرنے لگتے ہیں (آپ کہہ دیجئے کہ) اچھا تم خوب شرارتیں اور حیلہ سازیاں کر لو مگر یہ یاد رہے کہ اللہ تعالیٰ اس شرارت کی سزا بہت جلد دے گا) اور اس کے لئے اگرچہ ہمارا علم بھی کافی ہے لیکن ہم نے تمہاری گرفت کا ظاہری انتظام بھی کر رکھا ہے کہ (بالیقین ہمارے فرشتے تمہاری سب شرارتوں کو لکھ رہے ہیں)۔

**ربط**: آگے دریائی سفر کی مثال میں ان کے طرز عمل کی وضاحت کی

هُوَ الَّذِیْ يُسَيِّرُكُمْ فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ؕ حَتّٰٓی اِذَا كُنْتُمْ فِی الْفُلْكِ ۚ وَجَرَيْنَ بِهِمْ بِرِيْحٍ طَيِّبَةٍ وَّفَرِحُوْا بِهَا جَآءَتْهَا رِيْحٌ عَاصِفٌ وَّجَآءَهُمُ الْمَوْجُ مِنْ كُلِّ مَكَانٍ وَّظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اُحِيْطَ بِهِمْ ۙ دَعَوُا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۚ لَئِنْ اَنْجَيْتَنَا

مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۲۲﴾ فَلَمَّآ اَنْجٰىهُمْ اِذَا هُمْ يَبْغُوْنَ فِى الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا بَغْيُكُمْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ ۙ مَّتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۡ ثُمَّ اِلَيْنَا مَرْجِعُكُمْ فَنُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۲۳﴾

**ترجمہ**: وہی ہے جو چلاتا ہے تم کو خشکی اور دریا میں یہاں تک کہ جب ہوتے ہو تم کشتیوں میں اور چلتی ہیں (کشتیاں) ساتھ لوگوں کے اچھی ہوا سے اور لوگ خوش ہوتے ہیں کشتیوں (کی رفتار) سے آجاتی ہے کشتیوں پر ہوا تند اور آتی ہے لوگوں پر موج ہر جگہ سے اور جان لیتے ہیں لوگ کہ گھیر لیا گیا ان کو تو پکارتے ہیں اللہ کو خالص کرتے ہوئے اس کے لئے دین کو کہ اگر نجات دی تو نے ہم کو اس سے تو ضرور ہم ہوں گے شکر گزاروں میں سے۔ پھر جب نجات دی (اللہ نے) ان کو ناگہاں وہ سرکشی کرنے لگتے ہیں زمین میں ناحق۔ اے لوگو محض تمہاری سرکشی تمہارے اپنے اوپر (وبال) ہے۔ (لے رہے ہو) فائدہ حیات دنیوی کا پھر ہماری طرف تمہاری واپسی ہے پس ہم خبر دیں گے تم کو اس کی جو تم کرتے ہو۔

**تفسیر**: (وہ) اللہ (ایسا ہے کہ تم کو خشکی اور دریا میں لئے لئے پھرتا ہے) کیونکہ جن ذرائع سے تم چلتے پھرتے ہو وہ سب اللہ ہی کے دیئے ہوئے ہیں (یہاں تک کہ) بعض اوقات (جب تم کشتی میں) سوار (ہوتے ہو اور وہ کشتیاں لوگوں کو موافق ہوا کے ذریعہ سے لے کر چلتی ہیں اور وہ لوگ ان) کی رفتار (سے خوش ہوتے ہیں) اسی حالت میں دفعۃً (ان پر) مخالف (ہوا کا ایک جھونکا آتا ہے اور ہر طرف سے ان) لوگوں (پر موجیں اٹھی چلی آتی ہیں اور وہ سمجھتے ہیں کہ) برے (آ گھرے) اس وقت (سب خالص اعتقاد کر کے اللہ ہی کو پکارنے لگتے ہیں) کہ اے اللہ (اگر آپ ہم کو اس) مصیبت (سے بچالیں تو ہم ضرور حق شناس) یعنی موحد (بن جائیں گے) یعنی اب اس وقت توحید پر جیسا اعتقاد بن گیا آئندہ اسی پر رہیں گے (پھر جب اللہ تعالیٰ ان کو) اس مصیبت سے (بچا لیتا ہے تو فوراً ہی وہ زمین) کے اطراف واقطار (میں ناحق کی سرکشی کرنے لگتے ہیں) یعنی اسی شرک وکفر میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ (اے لوگو) سن لو (یہ تمہاری سرکشی تمہارے لئے وبال) جان (ہونے والی ہے) بس (دنیوی زندگی میں) کچھ عرصہ اس سے (فائدہ اٹھا رہے ہو پھر ہمارے پاس تم کو آنا ہے پھر ہم سب تمہارا کیا ہوا تم کو بتا دیں گے) اور اس کی سزا دیں گے۔

**ربط**: حقائق ودلائل کو چھوڑ کر منکرین جس دنیا کی زندگی کو ترجیح دے رہے ہیں اس کے بارے میں سمجھاتے ہیں کہ وہ تو چند روزہ ہے اور فانی ہے جب کہ اس کے مقابلہ میں جزا وسزا دائمی ہے۔

إِنَّمَا مَثَلُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ أَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ نَبَاتُ الْأَرْضِ مِمَّا يَأْكُلُ النَّاسُ وَالْأَنْعَامُ ۖ حَتّٰٓى إِذَآ أَخَذَتِ الْأَرْضُ زُخْرُفَهَا وَازَّيَّنَتْ وَظَنَّ أَهْلُهَآ أَنَّهُمْ قٰدِرُوْنَ عَلَيْهَآ ۙ أَتٰهَآ أَمْرُنَا لَيْلًا أَوْ نَهَارًا فَجَعَلْنٰهَا حَصِيْدًا كَأَنْ لَّمْ تَغْنَ بِالْأَمْسِ ۚ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ﴿۲۴﴾ وَاللّٰهُ يَدْعُوْٓا إِلٰى دَارِ السَّلٰمِ ۖ وَيَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۲۵﴾ لِلَّذِيْنَ أَحْسَنُوا الْحُسْنٰى وَزِيَادَةٌ ۖ وَلَا يَرْهَقُ وُجُوْهَهُمْ قَتَرٌ وَّلَا ذِلَّةٌ ۚ أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۖ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۶﴾ وَالَّذِيْنَ كَسَبُوا السَّيِّاٰتِ جَزَآءُ سَيِّئَةٍۭ بِمِثْلِهَا ۙ وَتَرْهَقُهُمْ ذِلَّةٌ ۖ مَا لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ عَاصِمٍ ۖ كَأَنَّمَآ أُغْشِيَتْ وُجُوْهُهُمْ قِطَعًا مِّنَ الَّيْلِ مُظْلِمًا ۚ أُولٰٓئِكَ أَصْحٰبُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۲۷﴾

**ترجمہ:** محض مثال حیات دنیوی کی مانند پانی کے ہے کہ اتارا ہم نے اس کو آسمان سے پس گنجان ہو کر نکلی اس (پانی) سے کھیتی زمین کی جس سے کھاتے ہیں لوگ اور چوپائے۔ یہاں تک جب پکڑی زمین نے اپنی رونق اور مزین ہو گئی اور خیال کیا اس کے اہل (یعنی زمین والوں) نے کہ وہ قادر ہیں اس پر (ناگہاں) آیا اس پر ہمارا حکم رات میں یا دن میں تو کر دیا ہم نے اس کو کٹا ہوا گویا کہ وہ نہ تھی (گزشتہ) کل۔ اسی طرح ہم تفصیل کرتے ہیں آیتوں کی ان لوگوں کے لئے جو غور کرتے ہیں۔ اور اللہ بلاتا ہے سلامتی کے گھر کی طرف اور ہدایت کرتا ہے جس کو چاہتا ہے راہ راست کی طرف۔ واسطے ان لوگوں کے ہے جنہوں نے نیکی کی بھلائی اور زائد۔ اور نہ ڈھانپے گی ان کے چہروں کو سیاہی اور نہ ذلت۔ یہ لوگ جنت والے ہیں۔ وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ اور جن لوگوں نے کمائیں برائیاں (تو) برائی کا بدلہ ہے برائی کی مثل اور ڈھانپ لے گی ان کو ذلت۔ نہیں ہو گا ان کے لئے اللہ سے کوئی بچانے والا گویا کہ لپیٹ دیئے گئے ان کے چہرے ٹکڑوں سے رات کے اس حال میں کہ وہ اندھیری

ہے۔ یہ آگ والے ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔

**تفسیر**: (بس دنیوی زندگی کی حالت تو ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے پانی برسایا پھر اس) پانی (سے زمین کے نباتات جن کو آدمی اور چوپائے کھاتے ہیں خوب گنجان ہو کر نکلے۔ یہاں تک کہ جب وہ زمین اپنی رونق کا پورا حصہ لے چکی اور اس کی خوب زیبائش ہوگئی) یعنی سبزہ سے خوشنما معلوم ہونے لگی (اور اس) زمین (کے مالکوں نے سمجھ لیا کہ اب ہم اس) کے نباتات (پر بالکل قابض ہو چکے تو) ایسی حالت میں (دن میں یا رات میں اس) کے ان نباتات (پر ہماری طرف سے کوئی حادثہ آ پڑا) جیسے پالا یا خشکی یا اور کچھ (سو ہم نے اس کو ایسا صاف کر دیا کہ گویا کل) یہاں (وہ موجود ہی نہ تھی)۔ بس اسی نباتات کی طرح دنیوی زندگی ہے۔ (ہم اسی طرح آیتوں کو صاف صاف بیان کرتے ہیں ایسے لوگوں کے) سمجھانے کے (لئے جو سوچتے ہیں) پس دنیا تو دار زوال ہوئی اور اس کے مقابلہ میں آخرت سلامتی اور بقاء کا دار ہے (اور اللہ تعالیٰ سلامتی و بقاء والے دار کی طرف) تم کو (بلاتا ہے اور جس کو چاہتا ہے راہ راست پر چلنے کی توفیق دے دیتا ہے) جس سے دار بقاء کی طرف رسائی ہو سکتی ہے اور دار بقاء یعنی جنت تک کون پہنچتے ہیں تو (جن لوگوں نے نیکی کی ہے) یعنی ایمان لائے اور نیک عمل کئے (ان کے واسطے بھلائی) یعنی جنت (ہے اور اس پر مزید) خدا کا دیدار (بھی اور ان کے چہروں پر نہ) غم کی (سیاہی چھائے گی اور نہ ذلت یہ لوگ جنت میں رہنے والے ہیں۔ وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ اور) اس کے بالمقابل (جن لوگوں نے برے کام کئے) یعنی شرک و کفر کیا (ان کی برائی کی سزا اس) برائی (کے برابر ملے گی) برائی سے زیادہ نہ ہوگی (اور ان پر ذلت چھا جائے گی۔ ان کو اللہ) کے عذاب (سے کوئی نہ بچا سکے گا) ان کے چہرہ کی سیاہی کی ایسی حالت ہوگی کہ (گویا ان کے چہروں پر اندھیری رات کے پرت کے پرت لپیٹ دیئے گئے ہیں۔ یہ لوگ دوزخ میں رہنے والے ہیں وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے)۔

**ربط**: دنیا کے فنا ہونے کے بعد مشرکوں کے شرک کی قلعی کھل جائے گی اور ان کے خودساختہ معبود خود ان سے اظہار بیزاری کریں گے۔

وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا ثُمَّ

نَقُوْلُ لِلَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا مَكَانَكُمْ اَنْتُمْ وَشُرَكَآؤُكُمْ ۚ فَزَيَّلْنَا بَيْنَهُمْ

وَقَالَ شُرَكَآؤُهُمْ مَّا كُنْتُمْ اِيَّانَا تَعْبُدُوْنَ ﴿۲۸﴾ فَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا

بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اِنْ كُنَّا عَنْ عِبَادَتِكُمْ لَغٰفِلِيْنَ ﴿۲۹﴾ هُنَالِكَ تَبْلُوْا كُلُّ نَفْسٍ مَّآ اَسْلَفَتْ وَرُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿۳۰﴾

**ترجمہ**: اور جس دن ہم اکٹھا کریں گے ان کو سب کے سب پھر ہم کہیں گے ان لوگوں کو جنہوں نے شرک کیا اپنی جگہ (کھڑے) رہو تم اور تمہارے شریک۔ پھر پھوٹ ڈال دی ہم نے ان کے درمیان اور کہا ان کے شریکوں نے نہیں تھے تم ہماری عبادت کرتے۔ سو کفایت ہوئی اللہ سے بطور گواہ کے ہمارے درمیان اور تمہارے درمیان کہ بے شک ہم تھے تمہاری عبادت سے غافل۔ اس جگہ آزمالے گا ہر شخص جو اس نے پہلے کیا اور لوٹائے جائیں گے وہ طرف اللہ اپنے مالک حق کے اور کھو جائے گا ان سے جو وہ گھڑتے تھے۔

**تفسیر**: (اور وہ دن بھی قابل ذکر ہے جس روز ہم ان سب) مخلوقات (کو) قیامت کے میدان میں (جمع کریں گے پھر) ان تمام مخلوقات میں سے (مشرکین سے کہیں گے کہ تم اور تمہارے تجویز کئے ہوئے (شریک) جن کو تم عبادت میں خدا کا شریک ٹھہراتے تھے ذرا (اپنی جگہ ٹھہرو) تاکہ تم کو تمہارے عقیدے کی حقیقت سے باخبر کیا جائے (پھر ہم ان) عابدوں اور معبودوں (کے آپس میں پھوٹ ڈال دیں گے اور ان کے وہ شریک) ان سے خطاب کر کے (کہیں گے کہ تم ہماری عبادت نہیں کرتے تھے) کیونکہ عبادت سے مقصود ہوتا ہے معبود کو راضی کرنا (سو ہمارے تمہارے درمیان خدا کافی گواہ ہے کہ) ہم تمہاری عبادت سے راضی تو کیا ہوتے (ہم کو تو تمہاری عبادت کی خبر بھی نہ تھی) البتہ یہ تم کو شیاطین کی تعلیم تھی اور وہی راضی تھے تو اس اعتبار سے تم ان ہی کی پرستش کرتے تھے علم نہ ہونا بت ہونے کی صورت میں تو ظاہر ہے کیونکہ وہ جمادات ہیں اور فرشتے یا بزرگ ارواح ہونے کی صورت میں اس وجہ سے کہ ان کو ہر ہر بات کا تو علم نہیں۔ (اس مقام پر ہر شخص اپنے کئے ہوئے کاموں کا امتحان کر لے گا) کہ آیا واقع میں یہ اعمال نافع تھے یا غیر نافع۔ چنانچہ ان مشرکوں کی بھی یہ حقیقت کھل جائے گی کہ جن کی شفاعت کے بھروسے پر ہم ان کو پوجتے تھے انہوں نے ہمیں نفع تو کیا پہنچانا الٹا ہمارے خلاف شہادت دے دی (اور یہ لوگ اللہ) کے عذاب (کی طرف جو ان کا مالک حقیقی ہے لوٹائے جائیں گے اور جو کچھ معبود تراش رکھے تھے سب ان سے غائب) اور گم (ہو جائیں گے) کوئی بھی تو کام نہ آئے گا۔

**ربط**: شروع میں توحید، رسالت، معاد اور قرآن کی حقیت کا مختصر بیان ہوا تھا۔ آگے ان کا

تفصیلی بیان کرتے ہیں۔

توحید کے حق ہونے کا اثبات اور شرک کا ابطال

قُلْ مَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَمَّنْ يَّمْلِكُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَمَنْ يُّخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَيُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَمَنْ يُّدَبِّرُ الْاَمْرَ ؕ فَسَيَقُوْلُوْنَ اللّٰهُ ۚ فَقُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿۳۱﴾ فَذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمُ الْحَقُّ ۚ فَمَاذَا بَعْدَ الْحَقِّ اِلَّا الضَّلٰلُ ۚ فَاَنّٰى تُصْرَفُوْنَ ﴿۳۲﴾ كَذٰلِكَ حَقَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ عَلَى الَّذِيْنَ فَسَقُوْٓا اَنَّهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۳۳﴾ قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ ؕ قُلِ اللّٰهُ يَبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿۳۴﴾ قُلْ هَلْ مِنْ شُرَكَآئِكُمْ مَّنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ ؕ قُلِ اللّٰهُ يَهْدِيْ لِلْحَقِّ ؕ اَفَمَنْ يَّهْدِيْٓ اِلَى الْحَقِّ اَحَقُّ اَنْ يُّتَّبَعَ اَمَّنْ لَّا يَهِدِّيْٓ اِلَّآ اَنْ يُّهْدٰى ۚ فَمَا لَكُمْ ۟ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَمَا يَتَّبِعُ اَكْثَرُهُمْ اِلَّا ظَنًّا ؕ اِنَّ الظَّنَّ لَا يُغْنِيْ مِنَ الْحَقِّ شَيْئًا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَفْعَلُوْنَ ﴿۳۶﴾

**ترجمہ**: تو کہہ کون رزق دیتا ہے تم کو آسمان اور زمین سے یا کون مالک ہے کان اور آنکھوں کا اور کون نکالتا ہے زندہ کو مردہ سے اور نکالتا ہے مردہ کو زندہ سے اور کون تدبیر کرتا ہے (تمام) کام کی۔ سو کہیں گے کہ اللہ۔ تو تو کہہ کیا پھر تم پرہیز نہیں کرتے ہو۔ سو یہ ہے اللہ رب تمہارا سچا۔ پس کیا ہے پیچھے حق کے مگر گمراہی۔ تو کہاں تم پھیرے جاتے ہو۔ اسی طرح ثابت ہوئی بات تیرے رب کی اوپر ان لوگوں کے جنھوں نے نافرمانی کی کہ وہ ایمان نہ لائیں گے۔ تو کہہ کیا تمہارے شریکوں میں وہ ہے جو پہلی بار کرے پیدائش کو پھر اعادہ کرے اس کا۔ تو کہہ اللہ پہلی بار کرتا ہے پیدائش کو پھر اعادہ کرتا ہے اس کا۔ سو تم کہاں سے پلٹائے جاتے ہو۔ تو کہہ کیا تمہارے شریکوں میں وہ ہے جو ہدایت کرے حق کی طرف۔ تو کہہ اللہ

اِنَّ الَّذِيْنَ حَقَّتْ

عَلَيْهِمْ كَلِمَتُ رَبِّكَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿٩٦﴾ وَلَوْ جَآءَتْهُمْ كُلُّ اٰيَةٍ

حَتّٰى يَرَوُا الْعَذَابَ الْاَلِيْمَ ﴿٩٧﴾

**ترجمہ**: بے شک وہ لوگ ثابت ہوگئی جن پر تیرے رب کی بات وہ ایمان نہ لائیں گے اگر چہ آجائیں ان کے پاس تمام نشانیاں یہاں تک کہ وہ دیکھ لیں دردناک عذاب کو۔

**تفسیر**: (یقیناً جن لوگوں کے حق میں آپ کے رب کی) یہ ازلی (بات ثابت ہوگئی کہ یہ ایمان نہ لائیں گے اگرچہ ان کے پاس) ثبوت حق کے (تمام دلائل پہنچ جائیں جب تک کہ دردناک عذاب کو نہ دیکھیں) لیکن اس وقت یہ ایمان نافع نہ ہوگا۔

**ربط**: منکرین نہیں مانتے تو نہ مانیں لیکن اتنی بات ضرور یاد رکھیں کہ جب ان پر عذاب آئے گا تو اس وقت ایمان لانا کچھ نفع نہ دے گا کیونکہ جتنی بھی بستیوں نے انبیاء کی تکذیب کی موعود عذاب کے آنے پر ان کے ایمان نے کچھ نفع نہ دیا۔ صرف حضرت یونس علیہ السلام کی قوم کو فائدہ ہوا جس کی خاص وجہ تھی۔ وہ قصہ یہ ہوا کہ حضرت یونس علیہ السلام موصل میں اہل نینوا کی طرف مبعوث ہوئے۔ وہاں کے لوگ بت پرست تھے۔ یونس علیہ السلام لگاتار سات سال تک نصیحت کرتے رہے اور حق کی دعوت دیتے رہے لیکن انہوں نے نہ مانا روز بروز انکار و تکذیب میں اضافہ ہوتا رہا۔ آخر حضرت یونس نے ان کو آگاہ کیا کہ اگر باز نہ آئے تو تین دن کے اندر عذاب آنے والا ہے۔ جب تیسری رات آئی حضرت یونس علیہ السلام آدھی رات گذرنے پر اللہ تعالیٰ کے حکم آئے بغیر ہی یہ خیال کر کے کہ اب قوم پر عذاب آنے ہی والا ہے بستی سے نکل کھڑے ہوئے۔ صبح ہوتے ہی عذاب کے آثار نظر آنے لگے۔ آسمان پر نہایت ہولناک سیاہ بادل چھا گیا جس سے سخت دھواں نکلتا تھا۔ وہ ان کے مکانوں سے قریب ہوتا جاتا تھا یہاں تک کہ ان کی چھتیں بالکل تاریک ہوگئیں۔ یہ آثار دیکھ کر جب انہیں ہلاکت کا یقین ہوگیا تو حضرت یونس کی تلاش ہوئی وہ نہ ملے تو سب لوگ عورتوں بچوں سمیت بلکہ مویشیوں اور جانوروں کو بھی ساتھ لے کر جنگ میں نکل آئے اور سچے دل سے خدا کی طرف رجوع ہوئے۔ خوف سے چیخیں مارتے تھے اور بڑے اخلاص و تضرع سے خدا کو پکار رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے تضرع و بکا پر رحم فرمایا اور عذاب کے جو آثار ظاہر ہو چکے تھے ان کو اٹھا لیا۔

دوسری طرف حضرت یونس علیہ السلام بستی سے نکل کر ایک جماعت کے ساتھ کشتی پر سوار ہوئے۔ وہ کشتی غرق ہونے لگی۔ تو کشتی والوں نے بوجھ ہلکا کرنے کے لئے یہ ارادہ کیا کہ ایک آدمی کو

دریا میں پھینک دیا جائے۔ اس کے لئے دو تین مرتبہ قرعہ اندازی کی تو ہر مرتبہ حضرت یونس علیہ السلام کا نام نکلا۔ یہ دیکھ کر حضرت یونس علیہ السلام دریا میں کود پڑے۔ فوراً ایک مچھلی آ کر ان کو نگل گئی اور مچھلی کے پیٹ کو ان کا قید خانہ بنا دیا گیا۔ اس وقت حضرت یونس علیہ السلام کو تنبہ ہوا اور انہوں نے اپنی یہ خطا کہ حکم الٰہی ملنے سے پہلے ہی بستی سے نکل گئے تھے اس کا اعتراف کیا تو مچھلی کے پیٹ سے رہائی نصیب ہوئی اور واپس اپنی قوم کی طرف گئے۔ حضرت یونس علیہ السلام کی قوم کو عذاب آنے کے باوجود ان کے ایمان نے جو نفع دیا تو اس وجہ سے کہ اجتہادی خطا ہوگئی تھی۔ اس خطا کا نفع قوم کو مل گیا۔ ورنہ اللہ تعالیٰ کا عام ضابطہ وہی ہے کہ موعود عذاب آنے پر ایمان نفع نہیں دیتا لہٰذا کسی دھوکہ میں نہ رہنا۔

فَلَوْلَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَآ اِيْمَانُهَآ اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ ۚ لَمَّآ اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴿۹۸﴾

**ترجمہ**: سو کیوں نہ ہوئی کوئی بستی کہ ایمان لاتی اور نفع دیتا اس کو اس کا ایمان سوائے قوم یونس کے۔ جب وہ ایمان لائے تو کھول دیا ہم نے ان سے عذاب رسوائی کا حیات دنیوی میں اور فائدہ دیا ہم نے ان کو ایک وقت تک۔

**تفسیر**: (چنانچہ) جتنی بستیوں پر عذاب آیا ان میں سے (کوئی بستی کیوں ایمان نہ لائی کہ اس کا ایمان اس کو نافع ہوتا) ان کے ایمان نہ لانے کی وجہ یہ تھی کہ ہماری مشیت و ارادہ ہی یہی تھا کہ وہ اپنے کسب و اختیار سے ایمان نہ لائیں (ہاں مگر یونس) علیہ السلام (کی قوم کہ) ہماری مشیت میں ان کا ایمان لانا تھا اس لئے وہ موعودہ عذاب کے ابتدائی آثار دیکھ کر ایمان لے آئے اور (جب وہ ایمان لے آئے تو ہم نے رسوائی کے عذاب کو دنیوی زندگی میں ان پر سے ٹال دیا۔ اور حضرت یونس علیہ السلام کی قوم کے واقعہ کی ظاہر میں خاص وجہ حضرت یونس علیہ السلام کی اجتہادی خطا بنی تھی۔ (اور ان کو ایک خاص وقت) یعنی موت کے وقت (تک) خیر خوبی کے ساتھ عیش زندگی (دیا)۔

**ربط**: ان مشرکین کے ایمان نہ لانے پر آپ پریشان نہ ہوں۔ کسی کا ایمان لانا نہ لانا سب خدا کی مشیت و توفیق اور حکم تکوینی کا پابند ہے۔ خدا چاہتا تو سب آدمیوں کے دلوں میں ایمان ڈال سکتا تھا لیکن ایسا کرنا اس کی تکوینی حکمت و مصلحت کے خلاف ہے اس لئے اس کی مشیت و توفیق ان لوگوں

کے حق میں ہوتی ہے جو اس کی نشانیوں میں غور کریں اور عقل وفہم سے کام لیں۔ جو لوگ سوچنے سمجھنے کی تکلیف گوارا نہیں کرتے انہیں اللہ تعالیٰ کفر وشرک کی گندگی میں پڑا رہنے دیتے ہیں۔

وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَاٰمَنَ مَنْ فِی الْاَرْضِ كُلُّهُمْ جَمِیْعًا ؕ اَفَاَنْتَ تُكْرِهُ النَّاسَ حَتّٰی یَكُوْنُوْا مُؤْمِنِیْنَ ﴿۹۹﴾ وَمَا كَانَ لِنَفْسٍ اَنْ تُؤْمِنَ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَیَجْعَلُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِیْنَ لَا یَعْقِلُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

**ترجمہ**: اور اگر چاہتا تیرا رب تو ضرور ایمان لے آتے جو بھی ہیں زمین سب کے سب۔ کیا سو تو مجبور کرے گا لوگوں کو یہاں تک کہ وہ ہو جائیں ایمان والے۔ اور نہیں ہے کسی شخص کے لئے کہ وہ ایمان لے آئے مگر اللہ کے حکم سے اور (اللہ) کرتا ہے گندگی کو ان لوگوں پر جو عقل نہیں کرتے۔

**تفسیر**: (اور) ان مذکورہ اقوام ہی کیا تخصیص (اگر آپ کا رب چاہتا تو تمام روئے زمین کے لوگ سب کے سب ایمان لے آتے) مگر بعض حکمتوں کی وجہ سے یہ نہ چاہا اس لئے سب ایمان نہیں لائے (سو) جب یہ بات نہے تو (کیا آپ لوگوں پر زبردستی کر سکتے ہیں جس سے وہ ایمان ہی لے آئیں حالانکہ کسی شخص کا ایمان لانا خدا کے حکم) یعنی مشیت (کے بغیر ممکن نہیں اور) یہ حکم ومشیت ان ہی کے حق میں ہوتی ہے جو خدا کی نشانیوں میں غور کریں اور عقل وفہم سے کام لیں۔ جو لوگ عقل سے کام نہیں لیتے تو (اللہ تعالیٰ) ایسے (بے عقل لوگوں پر) کفر وشرک کی (گندگی واقع کر دیتا ہے) یعنی اس میں انہیں پڑا رہنے دیتا ہے۔

**ربط**: یہ بتا کر کہ جو لوگ عقل سے کام نہیں لیتے ان پر کفر وشرک کی گندگی واقع کر دی جاتی ہے آگے فرماتے ہیں کہ تم غفلت نہ کرو بلکہ آسمان وزمین کی موٹی موٹی نشانیوں ہی پر غور کر لو۔

قُلِ انْظُرُوْا مَاذَا فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَمَا تُغْنِی الْاٰیٰتُ وَالنُّذُرُ عَنْ قَوْمٍ لَّا یُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۰۱﴾ فَهَلْ یَنْتَظِرُوْنَ اِلَّا مِثْلَ اَیَّامِ الَّذِیْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ قُلْ فَانْتَظِرُوْۤا اِنِّیْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِیْنَ ﴿۱۰۲﴾ ثُمَّ نُنَجِّیْ رُسُلَنَا

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كَذٰلِكَ ۚ حَقًّا عَلَيْنَا نُنْجِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۰۳﴾

**ترجمہ**: تو کہہ دیکھو جو کچھ ہے آسمانوں اور زمین میں اور نہیں فائدہ دیتیں نشانیاں اور دھمکیاں ان لوگوں کو جو نہیں مانتے۔ تو نہیں انتظار کرتے مگر مثل ان لوگوں کے واقعات کے جو گذر چکے ان سے پہلے۔ تو کہہ پس تم انتظار کرو بے شک میں بھی تمہارے ساتھ ہوں انتظار کرنے والوں میں سے۔ پھر ہم نجات دیتے ہیں اپنے رسولوں کو اور ان لوگوں کو جو ایمان لائے اسی طرح۔ ذمہ ہے ہم پر بچائیں گے ہم ایمان والوں کو۔

**تفسیر**: (آپ کہہ دیجئے کہ تم غور کرو) اور دیکھو (کہ کیا کیا چیزیں ہیں آسمانوں اور زمین میں) سائنس کے ذریعہ سے دریافت کی ہوئی تمام کائنات بھی اسی میں شامل ہے۔ ان چیزوں میں غور کرنے سے تمہیں خدا کی قدرت وحکمت اور توحید پر ذرہ ذرہ اور پتہ پتہ دلالت کرتا نظر آئے گا۔ لیکن اگر دشمنی کی وجہ سے یہ ٹھان لیا ہے کہ ماننا ہی نہیں تو پھر ظاہر ہے کہ تم ان دلائل پر غور بھی نہ کرو گے اس لئے فرمایا (اور جو لوگ) دشمنی اور عناد سے (ایمان نہیں لاتے ان کو دلائل اور دھمکیاں کچھ فائدہ نہیں پہنچاتے سو) ایسوں کی حالت سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ (وہ لوگ صرف ان لوگوں کے سے واقعات) اور عذابوں (کا انتظار کر رہے ہیں جو ان سے پہلے گذر چکے ہیں۔ آپ فرما دیجئے کہ اچھا تو تم) اس کے (انتظار میں رہو میں بھی تمہارے ساتھ) اس کے (انتظار کرنے والوں میں ہوں) جب وہ عذاب آئے گا تو (پھر) وہی ہو گا جو ہم پہلوں کے ساتھ کرتے رہے کہ (ہم) اس عذاب سے (اپنے پیغمبروں کو اور ایمان والوں کو بچا لیتے تھے) اور جس طرح ان کو ہم بچا لیتے تھے (اسی طرح سب ایمان والوں کو ہم نجات دیا کرتے ہیں۔ یہ) حسب وعدہ (ہمارے ذمہ ہے) لہٰذا موجودہ کفار پر بھی کوئی عذاب آیا تو مسلمان اس سے محفوظ رہیں گے۔

**ربط**: اگر میرا طریقہ اور میرا دین ومسلک تمہاری سمجھ میں نہیں آیا اس لئے دین کے بارے میں شکوک وشبہات میں پھنسے ہوئے ہو تو میں تمہیں اپنے دین کا اصل اصول جو توحید خالص ہے سمجھائے دیتا ہوں۔

قُلْ يٰٓاَيُّهَا

النَّاسُ اِنْ كُنْتُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْ دِيْنِيْ فَلَآ اَعْبُدُ الَّذِيْنَ

تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ اَعْبُدُ اللّٰهَ الَّذِيْ يَتَوَفّٰىكُمْ ۚ

وَاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۰۴﴾ وَاَنْ اَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۱۰۵﴾ وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ ۚ فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗٓ اِلَّا هُوَ ۚ وَاِنْ يُّرِدْكَ بِخَيْرٍ فَلَا رَآدَّ لِفَضْلِهٖ ۭ يُصِيْبُ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ۭ وَهُوَ الْغَفُوْرُ الرَّحِيْمُ ﴿۱۰۷﴾

**ترجمہ**: کہہ دے اے لوگوں اگر تم ہو شک میں میرے دین کے بارے میں تو میں نہیں عبادت کرتا جن کی تم عبادت کرتے ہو سوائے اللہ کے۔ لیکن میں عبادت کرتا ہوں اللہ کی جو وفات دیتا ہے تم کو اور میں حکم دیا گیا ہوں کہ رہوں میں ایمان والوں میں سے اور یہ کہ تو سیدھا رکھ اپنا چہرہ دین کے لئے یکسو ہو کر اور مت ہو تو مشرکوں میں سے۔ اور مت پکار سوا اللہ کے جو نہ نفع دے تجھ کو اور نہ ضرر دے تجھ کو۔ پھر اگر تو (ایسا) کرے تو بلاشبہ تو اس وقت ہو گا ظالموں میں سے۔ اور اگر چھوئے تجھ کو اللہ ساتھ کسی تکلیف کے تو نہیں کھولنے والا اس کو مگر وہی اور اگر ارادہ کرے تیرا کسی بھلائی کے ساتھ تو نہیں کوئی پھیرنے والا اس کے فضل کا۔ پہنچاتا ہے اپنا فضل جس کو چاہے اپنے بندوں میں سے اور وہ بخشنے والا مہربان ہے۔

**تفسیر**: (آپ) ان سے (کہہ دیجئے کہ اے لوگو اگر تم میرے دین کی طرف سے شک) اور تردد (میں ہو تو) میں تم کو اس کی حقیقت بتاتا ہوں۔ وہ یہ ہے کہ (میں ان معبودوں کی عبادت نہیں کرتا جن کی تم خدا کو چھوڑ کر عبادت کرتے ہو لیکن ہاں اس معبود کی عبادت کرتا ہوں جو تمہاری جان قبض کرتا ہے اور مجھ کو) اللہ کی جانب سے (یہ حکم ہوا ہے کہ میں) ایسے معبود پر (ایمان لانے والوں میں سے رہوں اور) مجھ کو (یہ) حکم ہوا ہے (کہ اپنے آپ کو اس دین) مذکور یعنی توحید خالص (کی طرف اس طرح متوجہ رکھنا کہ اور سب طریقوں سے علیحدہ ہو جاؤ اور) مجھ کو یہ حکم ہوا ہے کہ (کبھی مشرک مت بنا اور) یہ حکم ہوا ہے کہ (خدا) کی توحید (کو چھوڑ کر ایسی چیز کی عبادت مت کرنا کہ جو تجھ کو نہ) عبادت کرنے پر (کوئی نفع پہنچا سکے اور نہ) عبادت نہ کرنے پر (کوئی ضرر پہنچا سکے۔ پھر اگر) بالفرض (ایسا کیا) یعنی غیر اللہ کی عبادت کی (تو تم اس حالت میں) اللہ (کا حق ضائع کرنے والوں میں سے ہو جاؤ گے اور) مجھ سے یہ کہا گیا ہے کہ (اگر تم کو اللہ تعالیٰ کوئی تکلیف پہنچائے تو سوائے اس

کے اور کوئی اس کا دور کرنے والا نہیں ہے اور اگر وہ تم کو کوئی راحت پہنچانا چاہے تو اس کے فضل کا کوئی ہٹانے والا نہیں ) بلکہ ( وہ اپنا فضل اپنے بندوں میں سے جس پر چاہیں کریں اور وہ بڑی مغفرت بڑی رحمت والے ہیں )۔

**ربط**: حق واضح طور پر دلائل و براہین کے ساتھ پہنچ چکا جس کے قبول کرنے کا کوئی معقول عذر کسی کے پاس نہیں ہے خدا کی آخری حجت بندوں پر پوری ہوگئی ہے اب ہر ایک اپنا نفع نقصان دیکھ لے۔

قُلۡ يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَكُمُ الۡحَقُّ مِنۡ رَّبِّكُمۡ‌ۚ فَمَنِ اهۡتَدٰى فَاِنَّمَا يَهۡتَدِىۡ لِنَفۡسِهٖ‌ۚ وَمَنۡ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيۡهَا‌ۚ وَمَاۤ اَنَا عَلَيۡكُمۡ بِوَكِيۡلٍؕ ﴿۱۰۸﴾ وَاتَّبِعۡ مَا يُوۡحٰۤى اِلَيۡكَ وَاصۡبِرۡ حَتّٰى يَحۡكُمَ اللّٰهُ‌ۚ وَهُوَ خَيۡرُ الۡحٰكِمِيۡنَ ﴿۱۰۹﴾

**ترجمہ**: تو کہہ اے لوگو آ گیا ہے تمہارے پاس حق تمہارے رب کی جانب سے تو جو کوئی راہ ہدایت پر آئے تو محض ہدایت پر آئے اپنے فائدہ کے لئے اور جو کوئی گمراہ ہو تو محض گمراہ ہوا اپنے نقصان پر اور نہیں ہوں میں تم پر ذمہ دار اور پیروی کر اس کی جو وحی کیا گیا تیری طرف اور صبر کر یہاں تک کہ فیصلہ کرے اللہ اور سب فیصلہ کرنے والوں میں اچھا ہے۔

**تفسیر**: ( آپ کہہ دیجئے کہ اے لوگو تمہارے پاس ) دین ( حق تمہارے رب کی طرف سے ) دلائل کے ساتھ ( پہنچ چکا ہے سو ) اس کے پہنچ جانے کے بعد ( جو شخص راہ راست پر آئے گا تو وہ اپنے ) نفع کے ( واسطے راہ راست پر آئے گا اور جو شخص ) اب بھی ( بے راہ رہے گا تو اس کا بے راہ ہونا ) یعنی اس کا وبال بھی ( اسی پر پڑے گا اور میں تم پر ) ذمہ دار بنا کے ( مسلط نہیں کیا گیا ) کہ تمہاری بے راہی کی باز پرس مجھ سے ہونے لگے۔ اس لئے میرا کوئی نقصان نہیں ہے۔ ( اور ) ان کے ماننے نہ ماننے سے قطع نظر ( آپ اس کا اتباع کرتے رہیں جو کچھ آپ کی طرف وحی بھیجی جاتی ہے ) جس میں سے ایک یہ بھی ہے کہ آپ ان کو تبلیغ کرتے رہیں ( اور ) ان کے کفر اور ایذاء پر ( صبر کیجئے یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ ) ان کے بارے میں ( فیصلہ کر دیں ) یعنی حسب وعدہ آپ کو غالب کر دیں اور ان کو ہلاک کر دیں۔ مطلب یہ کہ آپ اپنے ذاتی اور منصبی کام میں لگے رہئے ان کی فکر نہ کیجئے ( اور وہ سب فیصلہ کرنے والوں میں اچھا ) فیصلہ کرنے والا ( ہے )۔

# فہمِ دین کورس

## تعارف

خواتین وحضرات ! آپ کا تعلق کسی بھی شعبہ سے ہو یا آپ ابھی طالب علم ہوں، دین کے صحیح علم وفہم سے آپ بے نیاز نہیں ہو سکتے۔ اس کا حصول آپ کا دینی فریضہ بھی ہے اور آپ کی فطری پیاس بھی۔ مفتی جامعہ مدنیہ لاہور کے ڈاکٹر مفتی عبدالواحد صاحب (ایم بی بی ایس) نے آپ کی اس دینی اور فطری ضرورت کو پورا کرنے کے لئے فہم دین کے نام سے اُردو میں ایک مستند علمی معیار کا حامل اور جامع، لیکن مختصر کورس مرتب کیا ہے۔ اس سے آپ کے بہت سے اشکالات حل ہوں گے، بہت سی الجھنیں دور ہوں گی اور اس میں آپ کو بہت سے سوالات کا جواب ملے گا۔ اس کورس کے دو درجے ہیں :

### 1. درجہ عام (O'Level) :

اس زمانہ کے حالات کے اعتبار سے اس درجہ کا علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد وعورت کے لئے ضروری ہے۔ یہ درجہ مندرجہ ذیل تین کتابوں پر مشتمل ہے :

#### (۱) اسلامی عقائد : (کُل صفحات ۲۶۱)

اس کتاب کے تمام مندرجات قرآن وحدیث کے دلائل کے ساتھ مزین ہیں۔ چند مندرجات کے عنوان یہ ہیں :

۱۔ وجودِ باری تعالیٰ پر قرآن کا طریق استدلال
۲۔ اللہ تعالیٰ کی صفات ذاتیہ اور صفات فعلیہ
۳۔ اللہ تعالیٰ کی بنیادی صفات کا تفصیلی بیان
۴۔ خیر وشر دونوں کے ساتھ ارادہ خداوندی کا تعلق ہے۔
۵۔ عالم وکائنات کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا تعلق
۶۔ صفاتِ متشابہات
۷۔ اللہ تعالیٰ کی تنزیہات
۸۔ وحدت الوجود اور وحدت الشہود کی حقیقت
۹۔ نبوت ورسالت
۱۰۔ عصمتِ انبیاء علیہم السلام
۱۱۔ ڈارون کے نظریہ ارتقاء کا رد
۱۲۔ معجزات یا دلائل نبوت
۱۳۔ حضرت محمد ﷺ کے امتیازات اور ختم نبوت
۱۴۔ عقیدۂ حیات النبی ﷺ
۱۵۔ بدعتیوں کا نبی ﷺ کی شان میں غلو اور اس کا جواب
۱۶۔ فرشتوں کا بیان
۱۷۔ کتب الٰہیہ کا بیان
۱۸۔ جنات کا بیان
۱۹۔ علاماتِ قیامت
۲۰۔ قیامت کے احوال اور جنت ودوزخ
۲۱۔ قبر میں عذاب وراحت اور فرشتوں کا سوال ثابت ہے
۲۲۔ تقدیر کا بیان اور پیدا ہونے والے اشکالات کا جواب
۲۳۔ صحابہ کرامؓ سے متعلق عقائد کا بیان
۲۴۔ امامت وخلافت
۲۵۔ ایمان اور اس کے متعلقہ اُمور کا بیان
۲۶۔ شرک اور اس کی اقسام کا بیان

#### (۲) اُصولِ دین : (کُل صفحات ۲۱۶)

قرآن وحدیث کے دلائل کے ساتھ بیان کئے گئے اس کے مباحث یہ ہیں :

۱۔ مباحثِ وحی
۲۔ اُصولِ تفسیر
۳۔ اُصولِ حدیث وسنت
۴۔ اجماعِ اُمت
۵۔ قیاس
۶۔ علم فقہ کس کو کہتے ہیں
۷۔ علم اُصولِ فقہ کا تعارف
۸۔ چند قواعد فقہیہ
۹۔ اجتہاد اور تقلید کے اُصول
۱۰۔ اُصولِ سنت وبدعت
۱۱۔ اُصولِ ایمان وکفر

### (۳) مسائل بہشتی زیور : (دو حصوں میں ۔ کُل صفحات ۹۵۴)

نئی ترتیب اور بہت سے مفید اضافوں کے ساتھ یہ مسائل کی جامع کتاب ہے۔ جس میں طہارت اور عبادات کے مسائل کے علاوہ ازدواجی مسائل، معاملات، حدود وقصاص اور وصیت ومیراث کے بہت سے ضروری مسائل ہیں۔ جدید دور کے مسائل میں سے چند ایک یہ ہیں :

۱۔ پوسٹ مارٹم ۲۔ انسانی اعضاء کی پیوندکاری ۳۔ سرکاری بینکوں سے زکوٰۃ کی سرکاری کٹوتی
۴۔ روزہ ٹوٹنے نہ ٹوٹنے کا معیار ۵۔ ٹیلیفون پر نکاح ۶۔ ضبطِ ولادت
۷۔ تولید کے جدید طریقے ۸۔ انسانی دودھ کا بینک ۹۔ عدالتی خلع
۱۰۔ حلال وحرام کا ضابطہ ۱۱۔ شیئرز (حصص) ۱۲۔ حقوق (Rights) کی اقسام اور اُن کی بیع
۱۳۔ غیر سودی بنکاری ۱۴۔ مختلف کرنسیوں کا تبادلہ ۱۵۔ انعامی بانڈ اور مروجہ بیمہ کی شکلیں

اِن کے علاوہ عام روزمرہ کے یہ مسائل بھی ہیں :

۱۔ نشہ کی چیزوں کا بیان ۲۔ کمائی کی اقسام ۳۔ تصویر ومجسمہ کے احکام ۴۔ کافروں اور فاسقوں کیساتھ مشابہت کرنے کے احکام
۵۔ لباس اور زیورات کے احکام ۶۔ حجاب کے مسائل ۷۔ علاج معالجہ اور عملیات وتعویذ کے احکام
۸۔ بدعات ۹۔ رشوت کے لینے دینے کے مسائل ۱۰۔ جوئے کے مسائل
۱۱۔ سلام، مصافحہ اور معانقہ کے مسائل ۱۲۔ کھیل اور تفریح کے مسائل

نوٹ۔ یہ تینوں کتابیں بازار میں دستیاب ہیں۔ ایک گھنٹہ روزانہ پڑھائی ہو اور ہفتہ میں ایک دن ناغہ کیا جائے تو کورس کا درجہ عام چھ سات ماہ میں آسانی سے مکمل کیا جاسکتا ہے۔

## 2. درجہ اعلیٰ : (A'Level) :

درجہ عام کے بعد اس درجہ کی کتابیں پڑھ لیں تو اُردو میں دینیات کا کورس مکمل ہوجائے گا۔ اس درجہ میں دو کتابیں ہیں :

### (۱) تفسیر فہم قرآن : (جلد اوّل۔ صفحات ۴۶۲) (جلد دوم۔ صفحات ۴۷۲)

اس کتاب کا بنیادی ماخذ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تفسیر ''بیان القرآن'' ہے۔ ترجمہ علیحدہ لکھا گیا ہے جس میں الفاظ کی رعایت کی گئی ہے تاکہ لفظی ترجمہ کے شوقین حضرات اس سے استفادہ کرسکیں۔ تفسیر کو رواں انداز میں لکھا گیا ہے، نمبروار حاشیہ سے اجتناب کیا گیا ہے۔ آیات کے درمیان ربط کو واضح کیا گیا ہے اور پیدا ہونے والے اشکالات کو حل کیا ہے۔

(جلد اوّل : سورۂ فاتحہ سے سورۂ نساء) (جلد دوم : سورۂ مائدہ سے سورۂ یونس) پہلی اور دوسری جلد چھپ چکی ہے۔ بازار میں دستیاب ہے۔ باقی حصے بھی انشاءاللہ کچھ عرصہ میں دستیاب ہوں گے۔

### (۲) فہمِ حدیث : (جلد اوّل۔ صفحات ۵۵۶) (جلد دوم۔ زیر طبع)

یہ کتاب دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصہ میں عقائد، اخلاق، حقوق، ماوراء الطبعی اُمور اور شمائل نبویؐ جیسے مضامین ہیں جبکہ دوسرے حصے کا تعلق فقہی موضوعات سے ہے۔ پہلا حصہ طبع ہوگیا ہے اور انشاءاللہ دوسرا حصہ جلد دستیاب ہوگا۔

نوٹ۔ (۱) کسی بھی اچھے عالم کی مدد سے آپ یہ کتابیں پڑھ سکتے ہیں۔
(۲) یہ تمام کتابیں مجلس نشریاتِ اسلام ناظم آباد نمبر ۱، کراچی نے شائع کی ہیں۔


**مزید معلومات کے لئے :**

ڈاکٹر مفتی عبدالواحد صاحب (ایم بی بی ایس)

مفتی جامعہ مدنیہ۔ کریم پارک، راوی روڈ، لاہور۔ (فون لاہور: 7461854 رات دس بجے کے بعد)

*E-mail Addresses :* islam_fahmedeencourse@hotmail.com
fatwa_abdulwahid1@hotmail.com

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

کی مشہور

## تفسیر بیان القرآن

کی تسہیل اور اختصار بنام

# تفسیر فہم قرآن

(حصہ دوم)

## سورۃ المائدۃ تا سورۃ یونس

تالیف

ڈاکٹر مفتی عبد الواحد (ایم بی بی ایس)

مفتی جامعہ مدنیہ لاہور

مجلس نشریات قرآن

کے-۳۰ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد نمبر ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

یہ کتاب

محترم جناب ڈاکٹر مفتی عبدالواحد صاحب (ایم بی بی ایس)

مفتی جامعہ مدنیہ لاہور کی

اجازت سے شائع کی جارہی ہے


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ــــــــ | تفسیر فہم القرآن (حصہ دوم) |
| تصنیف | ــــــــ | ڈاکٹر مفتی عبدالواحد (ایم بی بی ایس) |
| طباعت | ــــــــ | القادر پرنٹنگ پریس، کراچی۔ |
| اشاعت | ــــــــ | ۲۰۰۳ء |
| ضخامت | ــــــــ | ۴۷۶ صفحات |

**ناشر**

**فضل ربی ندوی**

**مجلس نشریاتِ اسلام** ناظم آباد مینشن ۔ ا ۔ کے ۔ ۳ ۔ ناظم آباد ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

فون : ٦٦٠٠٨٩٦ ـ ٦٦٠١٨١٧

اسٹاکسٹ : مکتبۂ ندوۃ ۔ قاسم سینٹر اُردو بازار کراچی

فون : ۲٦۳۸۹۱۷

# مختصر تعارف

مؤلف کتاب: حافظ عبدالواحد

سن ولادت: ۱۹۵۰ء

تعلیمی کوائف: ۱۔ ایم بی بی ایس ۱۹۷۴ء میں کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج لاہور سے پاس کیا۔

۲۔ درس نظامی۔ جامعہ مدنیہ لاہور وفاق المدارس کے عالمیہ کا امتحان ۱۹۸۳ء میں پاس کیا۔

۳۔ تخصص و افتاء۔ جامعہ مدنیہ لاہور میں حضرت مولانا عبدالحمید صاحب مدظلہ اور حضرت مولانا قاری عبدالرشید رحمۃ اللہ علیہ سے کیا۔

تدریسی معمولات: جامعہ مدنیہ میں ۱۹۸۳ء سے تاحال۔

افتاء: دارالافتاء۔ جامعہ مدنیہ۔ لاہور

تصنیفات: ۱۔ اسلامی عقائد

۲۔ اصول دین

۳۔ مسائل بہشتی زیور مکمل دو حصوں میں نئی ترتیب اور اضافوں کے ساتھ

۴۔ مریض و معالج کے اسلامی احکام

۵۔ سونا چاندی اور ان کے زیورات کے اسلامی احکام

۶۔ ڈاکٹر اسرار احمد کے افکار و نظریات تنقید کی میزان میں (نایاب)

۷۔ تحفہ اصلاحی، جناب امین احسن اصلاحی صاحب کی کتابوں مبادی تدبر قرآن اور مبادی تدبر حدیث پر تبصرہ و تحقیق حق۔ (غیر مطبوعہ)

۸۔ تحفہ غامدی۔ جناب جاوید احمد غامدی صاحب کے مغالطوں کی نشاندہی اور انکا جواب

۹۔ تحفہ خیر خواہی بجواب مغالطات کیپٹن عثمانی۔

۱۰۔ قرآن و حدیث سے عداوت کیوں؟ منکر حدیث ڈاکٹر قمر زمان کے افکار کا محاسبہ در جواب

۱۱۔ "جاگیرداری اور اسلام" مولانا طاسین صاحب کے مضمون پر تبصرہ اور انکے مغالطوں کا جواب

۱۲۔ متفرق مقالہ جات جو ماہنامہ انوار مدینہ اور سہ ماہی منہاج میں شائع ہوئے۔

۱۳۔ تفسیر "فہم قرآن"۔ (جلد اول) حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تفسیر "بیان القرآن" کی تسہیل و اختصار۔

۱۴۔ فہم حدیث (جلد اوّل) تقریباً ہر موضوع پر مشتمل احادیث کا مجموعہ

۱۵۔ شرح احادیث حروف سبعہ اور تاریخ قرأت متواترہ۔

۱۶۔ مروجہ مجالس ذکر و درود شریف کی شرعی حیثیت۔

۱۷۔ دین کا کام کرنے والوں کے لئے چند ضروری باتیں۔

کسب معاش: ۱۔ دو سال فوج کے میڈیکل کور میں بطور کیپٹن ملازمت۔

۲۔ ۱۹۷۹ء سے تاحال محکمۂ اوقاف کے ہسپتال میں ملازمت بطور میڈیکل افسر۔

# عرض مؤلف

بسم الله حامدا و مصليا . اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ ان کی دی ہوئی توفیق سے ہمارے ترتیب دیئے ہوئے فہم دین کورس کے درجہ اعلیٰ (A'Level) کی تفسیر فہم قرآن کی دوسری جلد مکمل ہوئی۔ یہ جلد سورہ مائدہ سے سورہ یونس تک ہے۔ اس طرح سے گیارہ پارے مکمل ہوئے۔ اس مرتبہ ہم نے ربط پر مزید توجہ دی ہے اور بیان القرآن میں حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے جو ربط ظاہر کیا تھا تفسیر عثمانی کی مدد سے ہم نے اس کو بہتر بنانے کی بھرپور کوشش کی ہے۔

تفاسیر عمدہ سے عمدہ پہلے سے موجود ہیں۔ ہم اپنی کاوش سے نہ ان کی نفی کرتے ہیں اور نہ ہی ان کی افادیت گھٹانے کے درپے ہیں۔ البتہ تعلیم و تدریس کے اعتبار سے ہم مندرجہ ذیل وجوہات کی بنا پر تفسیر فہم قرآن کو تجویز کرتے ہیں:

1- ترجمہ کے لفظی ہونے کی رعایت کی گئی ہے۔

2- تفسیر رواں انداز پر ہے۔

3- دیگر تفصیلات سے بچتے ہوئے خالص تفسیر کو پیش کیا ہے۔

4- آیات کے مابین مؤثر ربط کو اجاگر کیا گیا ہے۔

عوام و خواص کے سب ہی طبقوں سے ہماری درخواست ہے کہ ایک علمی تحریک سمجھتے ہوئے اس تفسیر اور فہم دین کورس کی باقی کتابوں یعنی اسلامی عقائد، اصول دین، مسائل بہشتی زیور اور فہم حدیث کے پڑھنے پڑھانے کو عام کرنے کی کوشش کریں۔ اللہ تعالیٰ سے ہر حال میں دعا ہے کہ وہ محض اپنے فضل سے اسے قبول فرما کر تمام مسلمانوں میں دین کے صحیح فہم کو عام کرنے کا ذریعہ بنا دیں۔

آخر میں ہم کمپوزر جناب شاہد خاں صاحب اور ناشر جناب فضل ربی صاحب ندوی کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتے ہیں اور ان کے لئے دعا گو ہیں۔ آخر دعوانا ان الحمد الله رب العالمین.

عبدالواحد

جامعہ مدنیہ۔ لاہور

ربیع الاول 1424ھ